# ہفت ہیکل کا حصار

حکیم سید مجتبیٰ حسین بکس نمبر 1443 گلی نمبر 6 محلہ کامل پور سیداں اٹک کینٹ۔فون: 0321 5708995

قارئین امامیہ جنتری السلام علیکم! آپ کے پیار اور خلوص کی وجہ سے امامیہ جنتری کے درخشاں اوراق پر بندۂ ناچیز کو اپنے مضمون کے لئے جگہ مل جاتی ہے۔ آپ کے مسائل جو آپ میرے ساتھ ٹیلی فون پر اور خطوط کے ذریعے بیان کرتے ہیں۔ آپ لوگوں کی اُن ضروریات کو مدنظر رکھ کر آسان اور تیر بہدف عمل تیار کیا ہے۔

**عمل:** یہ عمل بہت مشہور ہے اور آسان ہے۔ اس عمل کے بارے میں ہر خاص اور عام خوب جانتے ہیں۔ ہمارے دینی رسالوں اور کتابوں میں اس کا ذکر ہے۔ اس عمل کی اہمیت اور قدر کے بارے میں حضور صلی اللہ علیہ والہ وسلم مولا علیؑ سے فرماتے ہیں کہ میں تمہیں ایسی چیز تعلیم کروں کہ ساتوں آسمانوں اور زمین کی خلقت مل کر تمہیں بدی پہنچانا چاہے تو کامیاب نہ ہو سکیں گے۔ یا علیؑ جو کوئی اس ہفت ہیکل کو پڑھے اس کے نامہ اعمال میں ستر ہزار اعمال حسنہ لکھے جائیں گے۔ ستر ہزار قصر بہشت میں ہوں گے۔ جو شخص ان سات آیات کو پڑھے اور اپنے پاس رکھے تو روزِ قیامت اللہ تعالیٰ اس کو بخش دے گا اور ہر شر سے اللہ تعالیٰ محفوظ رکھے گا۔

## سات آیات ہیکل:

① قُلْ لَّنْ يُّصِيبَنَآ اِلَّا مَا كَتَبَ اللّٰهُ لَنَاۚ هُوَ مَوْلٰنَا ۚ وَعَلَى اللّٰهِ فَلْيَتَوَكَّلِ الْمُؤْمِنُوْنَ ○ (سورۃ توبہ آیت نمبر 51)

② وَاِنْ يَّمْسَسْكَ اللّٰهُ بِضُرٍّ فَلَا كَاشِفَ لَهٗٓ اِلَّا هُوَ ۚ وَاِنْ يُّرِدْكَ بِخَيْرٍ فَلَا رَآدَّ لِفَضْلِهٖ ۚ يُصِيْبُ بِهٖ مَنْ يَّشَآءُ مِنْ عِبَادِهٖ ۗ وَهُوَ الْغَفُوْرُ الرَّحِيْمُ (سورۃ یونس آیت نمبر 107)

③ وَمَا مِنْ دَآبَّةٍ فِى الْاَرْضِ اِلَّا عَلَى اللّٰهِ رِزْقُهَا وَيَعْلَمُ مُسْتَقَرَّهَا وَمُسْتَوْدَعَهَا ۗ كُلٌّ فِىْ كِتٰبٍ مُّبِيْنٍ ○ (سورۃ ھود آیت نمبر 6)

④ اِنِّىْ تَوَكَّلْتُ عَلَى اللّٰهِ رَبِّىْ وَرَبِّكُمْ ۚ مَا مِنْ دَآبَّةٍ اِلَّا هُوَ اٰخِذٌۢ بِنَاصِيَتِهَا ۚ اِنَّ رَبِّىْ عَلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ ○ (سورۃ ھود آیت نمبر 56)

⑤ وَكَاَيِّنْ مِّنْ دَآبَّةٍ لَّا تَحْمِلُ رِزْقَهَا ۖ اللّٰهُ يَرْزُقُهَا وَاِيَّاكُمْ ۚ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ○ (سورۃ عنکبوت آیت نمبر 60)

⑥ مَا يَفْتَحِ اللّٰهُ لِلنَّاسِ مِنْ رَّحْمَةٍ فَلَا مُمْسِكَ لَهَا ۚ وَمَا يُمْسِكْ ۙ فَلَا مُرْسِلَ لَهٗ مِنْۢ بَعْدِهٖ ۚ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ○ (سورۃ فاطر آیت نمبر 2)

⑦ وَلَئِنْ سَاَلْتَهُمْ مَّنْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ لَيَقُوْلُنَّ اللّٰهُ ۚ قُلْ اَفَرَءَيْتُمْ مَّا تَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ اِنْ اَرَادَنِىَ اللّٰهُ بِضُرٍّ هَلْ هُنَّ كٰشِفٰتُ ضُرِّهٖٓ اَوْ اَرَادَنِىْ بِرَحْمَةٍ هَلْ هُنَّ مُمْسِكٰتُ رَحْمَتِهٖ ۚ قُلْ حَسْبِىَ اللّٰهُ ۚ عَلَيْهِ يَتَوَكَّلُ الْمُتَوَكِّلُوْنَ ○ (سورۃ زمر آیت نمبر 38)

یہ ساتوں آیات سارے جسم پر پڑھ کر پھونکیں، انشاء اللہ تعالیٰ آپ کا حصار ہو جائے گا۔ میرے اکثر مریض جن کی میں جادو کی کاٹ کرتا ہوں وہ میری کاٹ کرنے کے بعد مسلسل (6) چھ دن سورۃ تغابن پارہ نمبر ۲۸ کی تلاوت بعد نماز عشاء اور (6) چھ دن مسلسل یہ حصار کریں۔

**نوٹ:** زائچہ بنوانے کے لئے یا کوئی معلومات لینے کے لئے شام (4) بجے سے رات (11) بجے تک رابطہ کریں۔ زائچہ بذریعہ علم رمل کے لئے 1 سے 96 تک (4) عدد خط میں لکھ کر ارسال کریں تو بھی زائچہ تیار کر کے جوابی لفافے میں آپ کو ارسال کر دیا جائے گا اور فون پر صرف بروز جمعۃ المبارک زائچہ رمل تیار کیا جائے گا۔ میں ہمیشہ کی طرح اس دفعہ بھی دُعا کی اپیل کرتا ہوں کہ فیض یاب ہونے کے بعد بانی امامیہ جنتری آغا نثار مرحوم اور تمام مومنین مرحومین کے لئے دعا مغفرت اور متعلقین ادارہ کی صحت و سلامتی کے لئے دُعا ضرور کریں۔

علامہ زاہد نقوی
Ph: 068 5036733
0331 7559391

# اَسرارُ الاَعمَال

**هُوَ الْحَيُّ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ فَادْعُوْهُ مُخْلِصِيْنَ لَهُ الدِّيْنَ ط**

وہی تو ہمیشہ رہنے والا ہے۔ جس کے سوا کوئی معبود برحق نہیں لہٰذا تم صدقِ دل سے عبادت کر کے اسی سے دعا مانگو۔ سورہ مومن آیت نمبر 65

امام محمد باقر علیہ السلام فرماتے ہیں **اَفْضَلُ الْعِبَادَةِ الدُّعَآءُ** عبادت میں سب سے افضل عبادت دعا ہے۔ قارئین۔ ناشران امامیہ جنتری کا بے حد مشکور ہوں۔ امامیہ جنتری **2010**ء میں کنزالاسرار کے عنوان سے شائع ہونے والا آیۃ الکرسی کا عمل بے حد پسند کیا گیا ہے۔ پاکستان کے علاوہ کئی ممالک سے سینکڑوں لوگوں کے فون موصول ہوئے۔ کئی لوگ فیضیاب ہوئے۔ اس بار اسرارالاعمال کے نام سے آیۃ الکرسی کا ایک اور موثر و مجرب عمل نذر قارئین امامیہ جنتری کر رہا ہوں۔ کیونکہ اس مادی دور میں ہر انسان کی خواہش ہوتی ہے کہ وہ کوئی ایسا ذریعہ اپنائے جس سے اس کے پاس سب کی سب خیر و برکات جمع ہو جائیں۔ اس لئے انسان ایسے عمل کی تلاش میں رہتا ہے اور اسی خواہش میں پیروں۔ فقیروں اور درویشوں کے پاس چکر لگاتا ہے تاکہ اسے کہیں سے کچھ مل جائے۔ ہر عمل کے کچھ مخصوص شرائط و آداب ہوتے ہیں اور عمل کرنے والے کے لئے ضروری ہے درج ذیل باتوں کا لحاظ رکھے۔ (۱) طہارت ظاہری (۲) طہارت باطنی (۳) اکل حلال (۴) دل کے ساتھ زبان بھی پاک ہو (۵) خدائی عہد و پیمان کو وفا کرنا (۶) امر بالمعروف و نہی عن المنکر کی دعوت دینے والا ہو (۷) دل کا غیر خدا سے خالی ہونا (۸) خدا پر حسن ظن اور اعتماد کامل ہو (۹) عجز و انکساری ہو (۱۰) عمل میں تکرار ہو (۱۱) استقامت ہو (۱۲) دھیمی آواز میں عمل یا دعا پڑھو (۱۳) دوسروں کی حاجات کو اپنی حاجت و وسیلہ بنانا (۱۴) توسل ہو۔ یعنی خدا تک پہنچنے کے لئے اور اپنی حاجات بارگاہ ربوبیت میں قبول کرانے کے لئے کوئی وسیلہ تلاش کیا جائے جو خدا کے بالکل قریب ہو۔ جیسا کہ خود قرآن میں خداوند متعال نے ارشاد فرمایا ہے: **يٰاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اتَّقُوا اللّٰهَ وَابْتَغُوْا اِلَيْهِ الْوَسِيْلَةَ وَجَاهِدُوْا فِيْ سَبِيْلِهٖ لَعَلَّكُمْ** وآلِ محمدؐ کے سوا اور کون ہو سکتا ہے جن کی وجہ سے انبیاء کی دعائیں قبول ہوئیں۔ (۱۵) صلوات یعنی اول و آخر درود کا پڑھنا (۱۶) عمل بسم اللہ سے شروع کرنا (۱۷) حمدِ خدا زیادہ کرے (۱۸) عمل کے اوقات کا خیال رکھے (۱۹) مقامِ عمل کا خیال رکھے (۲۰) صرف مصیبت میں نہیں بلکہ خوشحالی میں بھی عمل یا دعا کرے (۲۱) واجبات کا تارک نہ ہو (۲۲) محرمات کا ارتکاب نہ کرتا ہو (۲۳) کسی ایک عمل کا انتخاب کرے (۲۴) عمل یا دعا میں تسلسل و باقاعدگی ہو (۲۵) جس عمل یا دعا میں عدد کی شرط ہے اسکا خاص خیال رکھا جائے۔ حدیث میں ہے کہ تعداد معین کا مطلب یہ ہے کہ یہ مخصوص تعداد "کوڈ" ہوتا ہے۔ اگر اس تعداد سے بڑھایا یا تعداد کو کم کر دیا تو نتیجہ حاصل نہیں ہوگا (۲۶) کسی مسلمان مومن کو نقصان دینے کی نیت سے وظیفہ نہ کیا جائے۔

معصومین علیہم السلام فرماتے ہیں کہ جو شخص ان پانچ سورتوں کو پانچ وقت میں تلاوت کرے تو وہ کچھ بھی طلب کرے گا بغیر کسی رنج و مشقت کے پائے گا۔ بوقت صبح سورہ یٰسین۔ بوقت ظہر سورہ نبا۔ بوقت عصر سورہ فتح۔ بعد نماز مغرب سورہ واقعہ اور بعد نماز عشاء سورہ ملک تلاوت کرے۔ جو شرعی حاجت ہو گی پوری ہوگی۔ آیت الکرسی کے اس عمل میں سابقہ عمل کی طرح حصار کرنا ضروری ہے جسکا طریقہ **2010**ء کی امامیہ جنتری صفحہ نمبر 13 پر درج ہے۔ حصار کے ساتھ آیت الکرسی کا نقش رکھنا ان لوگوں کے لئے ضروری ہے جنہوں نے ابجد کی زکوٰۃ ادا نہیں کی۔ اس کے کئی فوائد ہیں۔ یہ عمل ہر روز بعد نماز صبح صرف 5 بار باقاعدگی سے پڑھیں، چند دن میں اس کے عجیب و غریب اثرات دیکھیں گے۔ حضرت شیخ بہاؤالدین عاملی علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں کہ سب سے پہلے 11 بار درود پڑھ کر **اَعُوْذُ بِاللّٰهِ الْوَاحِدِ الْمَاجِدِ مِنْ كُلِّ عَدُوٍّ وَحَاسِدٍ** کہہ کر **بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ**

پڑھیں۔ پھر آیت الکرسی کو القیوم تک پڑھ کر سورہ قُلْ هُوَاللّٰہُ اَحَد" ایک مرتبہ پڑھیں۔ پھر لَا تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ" وَّلَا نَوْمٌ لَهٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ مَنْ ذَا الَّذِیْ یَشْفَعُ عِنْدَهٗٓ اِلَّا بِاِذْنِهٖ یَعْلَمُ مَا بَیْنَ اَیْدِیْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ وَلَا یُحِیْطُوْنَ بِشَیْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖ تک پڑھ کر ایک بار سورہ قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ پڑھے پھر اِلَّا بِمَاشَآءَ وَسِعَ كُرْسِیُّهُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ تک پڑھ کر ایک بار سورہ قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ پڑھے پھر وَلَا یَئُوْدُهٗ حِفْظُهُمَا وَهُوَ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ تک پڑھ کر ایک بار سورہ قُلْ یٰٓاَیُّهَا الْکٰفِرُوْنَ پڑھے۔ پھر لَآ اِكْرَاهَ فِی الدِّیْنِ قَدْ تَّبَیَّنَ الرُّشْدُ مِنَ الْغَیِّ فَمَنْ یَّكْفُرْ بِالطَّاغُوْتِ وَیُؤْمِنْ بِاللّٰهِ پڑھ کر سورہ کوثر پڑھے۔ پھر فَقَدِ اسْتَمْسَكَ بِالْعُرْوَةِ الْوُثْقٰی" لَا انْفِصَامَ لَهَا وَاللّٰهُ سَمِیْعٌ" عَلِیْمٌ"O کہ کر سورہ اَلنَّصر پڑھے۔ پھر اَللّٰهُ وَلِیُّ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا یُخْرِجُهُمْ مِّنَ الظُّلُمٰتِ اِلَی النُّوْرِ پڑھنے کے بعد ایک بار سورہ الحمد پڑھے۔ پھر وَالَّذِیْنَ كَفَرُوْٓا اَوْلِیٰٓـئُهُمُ الطَّاغُوْتُ یُخْرِجُوْنَهُمْ مِّنَ النُّوْرِ اِلَی الظُّلُمٰتِ اُولٰٓئِكَ اَصْحٰبُ النَّارِ هُمْ فِیْهَا خٰلِدُوْنَ O پر عمل ختم کرے۔ آخر میں 11 بار درود پڑھے اور اپنی حاجت طلب کرے۔ واضح رہے کہ آیۃ الکرسی کا یہ عمل صرف جائز اور شرعی حاجت کے لئے مجرب و موثر ہے۔ خلوص اور اعتقاد کامل شرط ہے۔ جو قارئین اس عمل سے فائدہ حاصل کریں بانیان و ناشران امامیہ جنتری اور مجمہ حنیفر کو اپنی دعاؤں میں ضرور یاد رکھنا۔ آمین۔



## عمل برائے قضائے حاجات

تین شب متواتر خلوت میں بیٹھ کر ہر رات ایک ہزار مرتبہ پڑھے

" اِلٰهِیْ قَدِ انْقَطَعَ رَجَائِیْ عَنِ الْخَلْقِ وَ اَنْتَ رَجَائِیْ "

## احادیث برائے حضورِ قلب در نماز

حضرت امام محمد باقر علیہ السلام سے روایت ہے کہ رسول اللہ نے وقت آخر وصیت کی کہ: میری امت میں سے نہیں ہے جو نماز کو ہلکا سمجھے۔

حضرت امام موسیٰ کاظم ؑ نے وقتِ آخر وصیت کی کہ ہماری شفاعت اس تک نہیں پہنچ سکتی ہے جو نماز کو معمولی سمجھے۔

حضرت امام جعفر صادق ؑ نے ارشاد فرمایا کہ یہ جملے تورات میں درج تھے کہ اے آدم ؑ کی اولاد اپنے آپ کو عبادت کے لئے فارغ کرے۔

حضرت امام جعفر صادق ؑ نے ارشاد فرمایا کہ جو کوئی بندہ دو رکعت نماز پڑھے تو اسے چاہیے کہ سمجھے کہ ان دو رکعت میں کیا پڑھ رہا ہے (معانی کی جانب توجہ کرے) جب نماز سے فارغ ہو جائے گا تو اس کے اور اللہ کے درمیان کوئی گناہ نہیں ہوگا مگر یہ کہ وہ بخش دیا گیا ہو۔

حضرت علیؑ سے پوچھا گیا کہ نماز میں دل کیسے لگے (یعنی حضور قلب کیسے ہو)؟ حضرت علیؑ نے جواب دیا کہ تم جو پڑھو اسے (معانی کے جانب توجہ کے ساتھ) سمجھ کر ادا کرو۔

رسول اللہ نے اپنے اصحابؓ سے پوچھا کہ اگر تمہارے گھر کے سامنے تالاب ہو اور تم دن میں پانچ بار اس میں نہاؤ تو کیا تمہارے بدن پر میل باقی رہے گا؟ اصحابؓ نے جواب دیا کہ نہیں یا رسول اللہ۔ رسول اللہ نے فرمایا کہ (اسی طرح) اگر تم پانچ وقت نماز کو (حضور قلب اور معانی کی جانب توجہ سے) ادا کرو تو تمہارے دل پر (دنیا کا) میل باقی نہیں رہے گا۔

اے ایمان والو! نماز کے قریب نہ جاؤ جب تم نشے (بے عقلی) کی حالت میں ہو مگر اس وقت (جاؤ یہاں تک) کہ جو کہہ رہے ہو وہ سمجھ رہے ہو۔ (القرآن)

اے بھائی تم اللہ کی قربت کے لئے نماز ادا کرتے ہو اور اس کے بعد گناہ بھی کرتے ہو یعنی نماز پڑھنے کے باوجود تم پر شیطان کا قبضہ اور تسلط ہے کیا تم نے کبھی اس آیت میں غور کیا ہے کہ: نماز بری باتوں سے روکتی ہے؟

تم اللہ سے قریب ہونے کے لئے نماز سالوں سے پڑھ رہے ہو تو تم بے شمار نمازیں پڑھ کر اللہ سے کتنے قریب ہوئے؟ حقیقتاً اگر تم کو اللہ کی قربت (نزدیکی) نصیب ہوئی ہوتی تو تم پر شیطان کا قبضہ نہ ہوتا۔ پس اے بھائی سمجھ لو کہ تمہاری نمازیں اللہ کے لئے نہیں ہیں۔ حدیث ہے کہ جو شخص چالیس دن خلوص سے اللہ کے لئے عمل کرتا ہے تو حکمت کے چشمے اس کے دل سے جاری ہو جاتے ہیں۔ یہ تو چالیس دن کی بات ہے۔ تم تو چالیس چالیس مہینوں اور چالیس چالیس سالوں سے نماز قربۃً الی اللہ (اللہ سے قریب ہونے) کی نیت سے پڑھ رہے ہو اور ابھی تک گناہ کر رہے ہو۔ اتنی عبادت و ریاضت کے بعد بھی تمہارے دل پر شیطان کا قبضہ ہے۔ جب کہ قول معصوم میں چالیس روز کی پُر خلوص عبادت کا تذکرہ ہے۔

بس بھائی، ہوشیار ہو جاؤ کہ تمہاری نماز اللہ کے لئے نہیں ہے۔ بس نماز کو معانی کی جانب توجہ سے پڑھو تا کہ یہ نماز کے الفاظ تمہارے دل پر اثر ڈال سکیں۔

(نماز کی گہرائیاں) محمد علی کمیلی 0332-6996581

# تلاوت قرآن مجید اور دعائیں

## قرآنی آیات / دعاؤں سے مشکلات کا حل

سید مبارک حسین کاظمی (شاہ صاحب)
R-31 ڈیلکس گارڈن فیز II کراچی

قارئین امامیہ جنتری! السلام علیکم: تمام مسائل کا حل قرآن پاک میں ہے۔ امیر المومنین علیہ السلام ارشاد فرماتے ہیں کہ جس گھر میں قرآن پاک کی تلاوت ہوتی ہے اس گھر میں برکت زیادہ ہوتی ہے۔ وہاں ملائکہ آتے ہیں۔ شیاطین دُور رہتے ہیں۔ قرآن پاک کی تلاوت کرنا گناہوں کا کفارہ ہے۔ عذاب خدا سے امان ہے۔

**اَلَا بِذِکْرِ اللّٰہِ تَطْمَئِنُّ الْقُلُوْبُ**

ترجمہ: آگاہ کہ خدا کی یاد سے دلوں کو تسلی ہوا کرتی ہے

انسان مشکلات، پریشانیوں، بیماریوں، تنگدستی، بے روزگاری، شادی، مقدمہ بازی اور دشمنوں سے نجات کے لئے ہمہ وقت کوشاں رہتا ہے۔ قرآن الحکیم مسلمانوں کے لئے سرچشمہ حیات اور رحمت ہے۔ دنیا کا کوئی مسئلہ ایسا نہیں ہے، جس کا حل قرآن مجید میں نہ ہو۔ دُعا مسلمان کے لئے بہت بڑا سہارا ہے۔ اگر زبان وقلب کے پورے رُجوع سے دُعا مانگی جائے تو ضرور مستجاب ہوتی ہے۔ ہر دُعا اور عمل کے لئے شرط رُجوع قلبی ہے۔ جب انسان کو مصائب اور مشکلات سے نکلنے کی کوئی صورت نظر نہ آئے اور مایوس ہو جائے تو ایسے میں دل کی تسکین اور سکون کا باعث بنتا ہے۔ اگر دُعا قبول ہونے میں تاخیر ہو جائے تو دُعا ترک نہ کریں۔ بلکہ ایمان اور اعتقاد ہونا چاہیے کہ تاخیر میں بھی مصلحتِ خداوندی ہے۔ پروردگار قرآن مجید میں ارشاد فرماتا ہے:

**"وَقَالَ رَبُّكُمُ ادْعُونِي أَسْتَجِبْ لَكُمْ"**

ترجمہ: "مجھ سے دعا مانگو میں تمہاری دعا قبول کرتا ہوں" دُعا مومن کی ڈھال ہے۔ جب بار بار دروازہ کھٹکھٹایا جائے گا تو کبھی نہ کبھی تو دروازہ کھل جائے گا۔

چند مجرب اور آزمودہ دعائیں پیش خدمت ہیں۔ استفادہ فرمائیں اور مجھ حقیر کو دعاؤں میں یاد رکھیں۔ نیز بانی امامیہ جنتری الحاج آغا نثار احمد (مرحوم) واہلیہ مرحومہ کے لئے فاتحہ تلاوت فرمادیں۔

**سورہ الحمد:** کی یہ عظمت ہے کہ پیغمبر اسلام صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ارشاد ہے کہ جو شخص اس سورۃ کو پڑھے اور بندہ اس کے وسیلہ سے جو شے طلب کرتا ہے۔ وہ اس کو عطا ہوتی ہے۔ یہ سورۃ تمام سورتوں سے افضل ہے اور سوائے موت کے سب بیماریوں کے لئے شفا ہے۔

**سورہ قُلْ هُوَ اللّٰہ:** امام جعفر صادقؑ کا ارشاد ہے کہ جو ایک مرتبہ پڑھے تو خداوند عالم اس پر برکت نازل فرماتا ہے۔ دو مرتبہ پڑھے تو اس پر اور اس کے گھر والوں پر برکت نازل فرماتا ہے۔ تین مرتبہ پڑھے تو اس پر، اس کے گھر والوں پر اور اس کے پڑوسیوں پر برکت نازل کرتا ہے اور کوئی مرض ہو اور اس سورۃ کو اس کے زائل ہونے کے لئے نہ پڑھے تو اہل جہنم سے ہے۔

**سورہ قُلْ یَا اَیُّهَا الْکٰفِرُوْنَ:** جناب رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے منقول ہے کہ جو اس کو پڑھے تو مثل اس کی ہے کہ اس نے چوتھائی قرآن پڑھا۔ اس کے خواص میں ہے کہ جو کوئی اس کو طلوع آفتاب کے وقت پڑھ کر دُعا کرے قبول ہوگی۔

**قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ، قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ**

یہ دونوں سورۃ نظر بد کے اثر کا علاج ہیں۔ جو کوئی ان کو لکھ کر بچے کے گلے میں ڈالے تو بچہ جنات کے شر اور سانپ بچھو وغیرہ سے محفوظ رہے گا۔

**بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ:** حضرت امام رضا علیہ السلام سے منقول ہے کہ یہ آیت خداوند عالم کے اسم اعظم سے بہ نسبت اس کی زیادہ قریب ہے۔ جس قدر آنکھ کی سفیدی سے سیاہی نزدیک ہے۔ للہذا ہر حاجت کے لئے اس کا ورد رکھے۔

**حَسْبُنَا اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ:** اس آیت کو وہ شخص پڑھتا رہے جو دشمن کے شر سے ڈرتا ہو۔ اس کے پڑھنے سے بے خوف ہو جائے گا اور سب اذیتیں بند ہو جائیں گی۔ **وَ اُفَوِّضُ اَمْرِیْۤ اِلَی اللّٰہِ اِنَّ اللّٰہَ بَصِیْرٌۢ بِالْعِبَادِ**۔ اس آیت کا مسلسل ورد کرتا رہے۔

**قرض کی ادائیگی کے لئے:** امیرالمومنین علیہ السلام نے فرمایا کہ میں نے رسولؐ اللہ سے قرض کی ادائیگی کے سلسلے میں گذارش کی تو آپ نے فرمایا یا علیؑ یہ دُعا پڑھیں۔" اَللّٰھُمَّ اَغْنِنِیْ بِحَلَالِکَ عَنْ حَرَامِکَ وَ بِفَضْلِکَ عَمَّنْ سِوَاکَ " نماز فجر کے بعد روزانہ 110 مرتبہ اول و آخر ایک مرتبہ درود کے ساتھ پڑھ کر دُعا مانگ لیا کریں۔ انشاء اللہ جلد ہی قرض سے نجات ملے گی۔ نیز قرض کی ادائیگی کے لئے " استغفار " اور سورۂ قدر کثرت سے روزانہ ورد کرتے رہیں۔ انشاء اللہ جلد ہی قرض ادا ہو جائے گا۔

**دوری نظر بد:** نظر بد پتھر پر پڑے تو اسے توڑ دیتی ہے۔ اور نظر نیک چمن کو گلِ گلزار کر دیتی ہے۔ جادو کی جتنی بھی اقسام ہیں ان سب کی بنیاد "حسد" اور آغاز "نظر بد" سے ہوتا ہے۔ چنانچہ جس شخص کو نظر بد لگ جائے تو اس کو چاہیے کہ وہ " سورۃ الْھُمَزَہ " ایک مرتبہ پڑھ کر دم کر لیا کرے۔ انشاء اللہ نظر بد دور ہو جائے گی۔

**بچوں اور بڑوں کی بری عادتوں، غلط کاموں کو چھڑانے اور راہ راست پر لانے کے لئے:**

رات کو سوتے وقت سرہانے کھڑے ہو کر گیارہ مرتبہ بلند آواز سے اکیس دن تک درج ذیل آیت پڑھیں۔ انشاء اللہ جلد بُری عادتیں ختم ہو جائیں گی۔

" بَلْ ھُوَ قُرْاٰنٌ مَّجِیْدٌ فِیْ لَوْحٍ مَّحْفُوْظٍ "

(سورۃ البروج پارہ ۳۰، آیت ۲۰)

**بے روزگاری کے لئے:** اگر کوئی شخص بے روزگار ہو اور کسی ملازمت کے لئے درخواست دے۔ تو تین روز تک سات ہزار مرتبہ روزانہ کُل اکیس ہزار مرتبہ کسی بھی نماز کے بعد پڑھیں۔ اوّل و آخر ایک مرتبہ درود پڑھ کر دُعا مانگیں۔ انشاء اللہ کامیابی ہوگی۔ " نَرْفَعُ دَرَجٰتٍ مَّنْ نَّشَآءُ ط وَفَوْقَ کُلِّ ذِیْ عِلْمٍ عَلِیْمٌ " (سورۂ یوسف آیت نمبر ۷۶)

**سسرال کے ظلم و ستم کے لئے:** اکثر ساس / سسر، نندیں، میکے والے، رشتہ دار، بچیوں (بہو) پر ظلم اور پریشان کرتی ہیں اور بات بات پر جھگڑا رکھتی ہیں۔ ان لوگوں کی زبان بندی کے لئے درج ذیل آیت انکے سامنے چند بار پڑھو۔ انشاء اللہ سکون میسر آئے گا۔ " وَ اللّٰہُ اَعْلَمُ بِاَعْدَآئِکُمْ وَ کَفٰی بِاللّٰہِ نَصِیْرًا O " (سورۃ النساء آیت ۴۵)

**جوڑوں یا گھٹنوں کے درد کے لئے:** جوڑوں، گھٹنوں یا پورے جسم میں درد کی شکایت ہو تو امام جعفر صادقؑ سے منقول ہے " سورۃ تَبَّتْ یَدَا " نماز عشاء کے بعد تین بار پڑھ کر درد والی جگہ پر پھونکیں اور یہ عمل روزانہ کریں جب تک کہ درد میں افاقہ نہ ہو جائے۔ انشاء اللہ افاقہ ہوگا۔

**نکاح کے لئے:** کسی لڑکی کو نکاح کے لئے پیغام بھیجتے وقت آیت لکھ کر اپنے بازو پر باندھے۔ انشاء اللہ پیغام منظور ہوگا۔

" قُلْ اِنَّ الْفَضْلَ بِیَدِ اللّٰہِ ج یُؤْتِیْہِ مَنْ یَّشَآءُ ط وَ اللّٰہُ وَاسِعٌ عَلِیْمٌ یَّخْتَصُّ بِرَحْمَتِہٖ مَنْ یَّشَآءُ وَ اللّٰہُ ذُوالْفَضْلِ الْعَظِیْمِ " (سورۃ آل عمران، پارہ ۳، آیت ۷۳-۷۴)

**وسعتِ رزق کے لئے:** روزی میں اضافہ، وسعت رزق، ترقی عہدہ، تنگ دستی اور حصولِ روزگار کے لئے بعد نماز عشاء روزانہ ۵۰۰ مرتبہ پڑھیں۔ اوّل و آخر ایک مرتبہ درود پڑھیں۔ " یُغْنِھِمُ اللّٰہُ مِنْ فَضْلِہٖ وَ اللّٰہُ وَاسِعٌ عَلِیْمٌ " (سورۃ النور، پارہ ۱۸، آیت ۳۲) بہت مجرب ہے۔

**سر کے درد کے لئے:** اگر سر میں درد ہو تو تین مرتبہ آیت ذیل کو پڑھ کر دم کریں۔ انشاء اللہ درد سر جاتا رہے گا۔

" لَا یُصَدَّعُوْنَ عَنْھَا وَلَا یُنْزِفُوْنَ " (سورۃ واقعہ، پارہ ۲۷، آیت ۱۹)

**تلاشِ گمشدہ کے لئے:** گمشدہ شخص یا کھوئی ہوئی کوئی شے کے لئے مندرجہ ذیل اسم الٰہی کا روزانہ کثرت سے ورد کریں " یَا مُعِیْدُ "

**سانپ سے بچاؤ کے لئے:** جہاں سانپ اور بچھو بکثرت ہوں تو درج ذیل آیت کو تین بار پڑھ کر حصار کر لیں۔ " سَلٰمٌ عَلٰی نُوْحٍ فِی الْعٰلَمِیْنَ " (سورۃ صٰفٰت، پارہ ۲۳، آیت ۷۹)

# بہن بھائیوں کا جھگڑنا

☆ اس صورت میں کہ چھوٹے بڑے بہن بھائی باہم جھگڑتے ہوں تو درج ذیل آیت ہر ایک کے تکیے پر سو بار پڑھیں۔ البتہ اس بات کا خیال رکھیں تکیہ تبدیل نہ ہو۔

اِنَّھُمْ یَکِیْدُوْنَ کَیْدًا O وَّ اَکِیْدُ کَیْدًا O (الطارق: ۱۵ تا ۱۶)

بیشک وہ اپنی تدبیر کر رہے ہیں اور میں اپنی تدبیر کر رہا ہوں۔

3

# تحفۂ امامیہ ۔ جمیع حاجات

## برائے خاص امامیہ جنتری 2011

زاہد حسین جعفری ملتان

**اسمِ اعظم دستِ غیب:** اللہ عزوجل کے جلالی نام پڑھنے سے مشکل حل ہوا سے اسمِ اعظم کہتے ہیں۔ دستِ غیب کے معنی ہیں کہ انسان کبھی فکرِ معاش میں پریشان نہ ہو اور قدرت کی طرف سے اس کی امداد ہوا کرے۔ تمام بزرگانِ دین کی امداد غیب سے ہوتی ہے۔ کوئی چیز حاصل کرنے کے لئے کچھ کھونا پڑتا ہے۔ رزق دو طرح کا ہوتا ہے۔ ایک جس کی تلاش میں تم ہو اور ایک وہ جو تمہاری جستجو میں ہے۔ اگر تم اس تک نہ پہنچ سکو گے تو وہ آپ تک پہنچ کر رہے گا۔ کسی نے امیر کائنات حضرت علیؑ سے پوچھا کہ مولا رزق کیسے پہنچتا ہے تو آپ نے فرمایا جیسے موت انسان کو ڈھونڈ کر پہنچتی ہے۔

**اسمِ اعظم دو رکعت نماز برائے حاجت:** ایک صحابی حضرت براء بن عازبؓ نے امیر کائنات مولائے متقیان امیر المومنین حضرت علی ابن طالبؑ سے عرض کیا یا علی میں آپ کو اللہ عزوجل کی وحدانیت اور پیغمبر اعظمؐ کی نبوت کا واسطہ کہ وہ عظیم چیز یعنی اسمِ اعظم کیا ہے۔ تو آپ نے فرمایا کہ جب تم چاہو اللہ حلال مشکلات کو اسمِ اعظم کے ساتھ پکارا جائے اور فوری مشکل حل ہو تو آپ نے فرمایا سورۃ الحدید کی پہلی چھ آیات عَلِيْمٌ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ تک اور سورۃ حشر کی آخری چار آیات اور سورۃ العمران کی آیت نمبر ۱۸ شَهِدَ اللّٰهُ سے اَلْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ تک (بروایت علامہ مجلسیؒ) اور آیات نمبر ۲۶، ۲۷ قُلِ اللّٰهُمَّ مَالِكَ الْمُلْكِ سے بِغَيْرِ حِسَابٍ تک حدیث پاک میں ہے کہ سورۃ حشر کی آخری چار آیات سوائے موت کے ہر بیماری کا علاج ہے اور جو شخص رات کو تلاوت کر کے مرجائے تو گویا وہ شہید مرا۔ (نماز کی حاجت کا طریقہ اور تینوں آیات ایک ساتھ جوابی لفافہ بھیج کر منگوائی جاسکتی ہیں)۔ یہ عمل رزق۔ بے اولاد۔ بچوں کی شادی۔ غیر ملک جانے کے لئے۔ تمام پریشانیوں کے لئے۔ بیماری کے لئے۔ مجرب اور تیر بہدف دعا و اسمِ اعظم ہے۔

**عمل دستِ غیب:** کلام پاک سے سورہ الطلاق کی آیت نمبر ۳، ۱۲ اچھی طرح یاد کرلیں۔ خزانہ غیب سے رزق کی فراہمی کے لئے یہ عجیب چیز ہے پڑھ کر دیکھ لیں کس طرح رزق کی فراوانی ہوتی ہے۔ میری زبان تعریف سے قاصر ہے۔ خدا کے کلام پاک کا اثر دیکھیں۔ روزانہ بعد نماز مغربین کے بعد عمل کریں۔ روزانہ سو مرتبہ آیات مبارکہ پڑھنی ہیں۔ چاہے دو رکعت نماز میں بعد الحمد 50 مرتبہ اس کی تلاوت کریں یا 4 رکعت دو دو کر کے پڑھی جاسکتی ہیں۔ بعد سورۃ فاتحہ 25 مرتبہ ہر رکعت میں پڑھیں۔ کُل تعداد 100 مرتبہ پڑھنی ہے۔ اوّل و آخر 11 مرتبہ درود پاک پڑھیں۔

**رزق کے لئے بڑا برکت والا عمل:** چار واسطوں سے رزق کے لئے لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْمَلِكُ الْحَقُّ الْمُبِيْنُ بہت ہی مجرب دعا ہے۔ یعنی پیغمبر اعظم حضرت محمد مصطفیٰؐ امیر کائنات ابوالائمہ حضرت علیؑ۔ امام ناطق حضرت امام جعفر صادقؑ اور ضامن غریباں غریب الغرباء غریب طوس حضرت امام رضا علیہ السلام کا فرمان ہے جو شخص روزانہ سو مرتبہ اول و آخر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اللہ واہب العطایا مسبب الاسباب غیب سے مدد فرمائے گا۔ يَا حَقُّ يَا مُبِيْنُ کے جو صفات ہیں وہ سب حاصل ہوں گے۔ جب ائمہ طاہرین کا فرمان ہو تو پھر شک کیسا۔

**تنگدستی و قرض کی ادائیگی:** ہمیشہ بعد از نماز عشاء درود شریف کے ساتھ اسم مبارک اِلٰهِیْ يَا وَهَّابُ چودہ سو چودہ مرتبہ پڑھ کر ایک سو مرتبہ یہ دعا پڑھیں: يَا وَهَّابُ هَبْ لِیْ مِنْ نِعْمَةِ الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ اِنَّكَ اَنْتَ الْوَهَّابُ

**حل مشکلات کے لئے:** یہ دعا امام محمد تقی جوادؑ علیہ السلام سے منقول ہے۔ سختی و غم کو دور کرنے، حل مشکلات اور کشائش رزق کے لئے اس دعا کو پڑھتے رہنا چاہیے: يَا مَنْ يَكْفِیْ مِنْ كُلِّ شَیْءٍ وَلَا يَكْفِیْ مِنْهُ شَیْءٌ اِكْفِنِیْ مَا اَهَمَّنِیْ اوّل و آخر درود شریف پڑھیں۔ (از مفاتیح)

**عروج بخت شادی کے لئے:** الحمد للہ میرا سورۃ الاحزاب والا عمل جو کہ میں نے پچھلے سال امامیہ جنتری 2010 میں دیا تھا۔ بہت کامیاب رہا۔ بہت بچیوں کی شادیاں ہوئیں۔ اندرون و بیرون ممالک سے شکریہ کے خطوط موصول ہوئے۔ اب مزید شادی کے لئے عمل درج کر رہا ہوں۔ لڑکے یا لڑکیوں کے رشتے نہ آتے ہوں یا من پسند جگہ پر شادی کرنا چاہتے ہوں۔ رشتہ دیکھ کر پھر واپس نہ آتے ہوں۔ بغض و عناد کی وجہ سے بندش کرادی گئی ہو۔ عین وقت ہر معاملہ کھٹائی میں پڑ جاتا ہو۔

**من پسند شادی کے لئے:** چہل کاف کی مستند اور صحیح ترین عبارت (كَفَاكَ رَبُّكَ كَمْ يَكْفِيْكَ وَاكِفَةً كِفْكَافُهَا

کَکُمِیْنَ کَانَ مِنْ لُکُکِ تَکِرُ کَرًا کَکَرِ الْکَرِفِیْ کَبَرِ تُحْکِیْ مُشْکُشَکَۃً کَلُکُکِ لَکِکِ کَفَاکَ مَابِیْ کَفَاکَ الْکَافِ کَرَیْتَۃً یَا کَوْ کَبًا کَانَ یَحْکِیْ کَوْکَبًا الْفَلَکِ) سورہ یٰسین ایک مرتبہ، دعائے چہل کاف گیارہ مرتبہ، درود تاج تین مرتبہ اول و آخر گیارہ مرتبہ درود پاک پانی پر دم کر کے تین گھونٹ روزانہ لڑکی یا لڑکے کو پلائیں جس کی شادی کرنا مقصود ہو۔ عمل کی مدت چالیس دن ہے۔ انشاء اللہ محمدؐ و آل محمدؐ کے وسیلہ سے اچھی جگہ رشتہ طے ہو جائے گا۔

**عمل نمبر ۲:** شادی کے لئے یہ مجرب ترین عمل ہے۔ دعائے چہل کاف گیارہ مرتبہ سورۃ الطلاق کی آیت نمبر ۲، ۳ گیارہ مرتبہ، سورہ حشر کی آخری چار آیات تین مرتبہ اور سورۃ اخلاص اکتالیس بار بمعہ اول و آخر تین مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ محمدؐ و آل محمدؐ کے حق کا واسطہ دیکر شادی کے لئے دعا کریں۔ عمل کی مدت 90 دن ہے۔ دوران عمل اگر شادی ہو بھی جائے تو عمل کو پورا کریں۔

**عمل نمبر ۳:** روزانہ صبح سورۃ الحشر کی ایک گھنٹہ تک یا ۲۱ مرتبہ تلاوت کریں اوّل و آخر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ پنجتن پاکؑ اور چہاردہ معصومین علیہم السلام کا واسطہ دیکر شادی کے لئے دعا کریں۔ عمل کی مدت چالیس دن ہے۔

**نوٹ:** بچے بچیوں کے رشتے فی سبیل اللہ کرائے جاتے ہیں۔ شادی کے لئے مجرب تعویذ۔ سورۃ الاحزاب خالص زعفران سے لکھ کر دی جاسکتی ہے۔ شادی میں رکاوٹ و بندش کا توڑ موجود ہے۔

**گمشدہ چیز کا ملنا:** یہ آیت خالص زعفران سے لکھ کر اِنَّا لِلّٰہِ وَ اِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْن سورۃ العصر 30 مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور بھاری وزن کے نیچے رکھیں اور 100 مرتبہ اسی آیت کا ورد کریں تو انشاء اللہ گمشدہ شے مل جائے گی۔

**قبولیت دعا:** روزانہ ہر نماز سے پہلے یا جب آدھا سورج ڈوب چکا ہو تو یہ دعا پڑھ کر محمدؐ و آل محمدؐ کا واسطہ دے کر اللہ سریع رضا کے ہاں اپنی حاجت بیان کرو۔ سُبْحَانَکَ لَا اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ یَا حَنَّانُ یَا مَنَّانُ یَا بَدِیْعَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ یَا ذَالْجَلَالِ وَالْاِکْرَام۔ یہ دعا اسم اعظم کا درجہ رکھتی ہے۔ اعمال کی قبولیت کے لئے نماز اور واجبات کی ادائیگی امور شرعی کی سختی سے پابندی کریں۔ جتنا خلوص عقیدہ یقین کامل ہوگا۔ اتنا عمل جلدی قبول ہوگا۔ بندۂ ناچیز کو اپنی دعاؤں میں یاد رکھیں۔

زاہد حسین جعفری ملتان

رحمان کالونی گلی نمبر 10 سی بالمقابل واپڈا کالونی خانیوال روڈ، ملتان

0321 6360455 0302 7462842

## گھریلو روزمرہ کے ضروری نقوش

1۔ اگر شوہر بدمزاج ہو تو اس کو سدھارنے کے لئے یہ نقش شربت میں گھول کر پلائیں۔ انشاء اللہ اس کی برکت سے شوہر کا سخت مزاج نرمی میں بدل جائے گا۔

| م | ی | ق | ع | م |
|---|---|---|---|---|
| ن | ی | س | سح | ن |
| ر | لع | ر | لع | ر |
| س | سح | ن | ی | س |
| ق | عے | م | ی | ق |

2۔ اگر کسی جادو یا آسیب کا اثر ہو گیا ہو تو سورۃ قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاس کا نقش باوضو مشک و زعفران سے لکھ کر سیدھے بازو پر باندھیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ اگر جادو ہے یا کسی آسیب کا اثر ہے تو ختم ہو جائے گا۔ نقش کے نیچے نام مریض مع والدہ کا ضرور لکھیں۔

| ۱۳۲۳ | ۱۳۲۷ | ۱۳۳۰ | ۱۳۱۶ |
|---|---|---|---|
| ۱۳۲۹ | ۱۳۱۷ | ۱۳۲۲ | ۱۳۲۸ |
| ۱۳۱۸ | ۱۳۳۲ | ۱۳۲۵ | ۱۳۲۱ |
| ۱۳۲۶ | ۱۳۲۰ | ۱۳۱۹ | ۱۳۳۱ |

نام مریض ۔۔۔۔۔۔۔۔۔ نام والدہ ۔۔۔۔۔۔۔۔۔

3۔ مرگی کے لئے ایک نہایت ہی مجرب اور مفید نقش ہے۔ مکمل طہارت اور پاکیزگی کے ساتھ نقش لکھ کر سر میں باندھے۔ انشاء اللہ شفا کاملہ ہو۔

۷۸۶

| الود | حم ق | طس | حم عسق |
|---|---|---|---|
| رحمن | نافع | کافی | احمد |
| کفیل | اللہ | رب | محمد |
| ھی ص ن | المص | طس | عسق حم |

ان نقوش کو استعمال میں لانے کے لئے تمام مسلمان بھائیوں کو اجازت ہے۔ نقوش لکھنے سے پہلے گیارہ روپے کی شیرنی میں حضرت محمد مصطفیٰ شہنشاہِ دو جہاں صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور آپ کی اہل بیت علیہ السلام کے نام نیاز دے کر بچوں میں تقسیم کر دیں اور گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھ کر باوضو یہ نقش تحریر فرمائیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ ان نقوش کی برکت سے کئی گھروں کی پریشانیاں دور ہو چکی ہیں۔ مزید رابطے کے لئے اس پتہ پر واپسی لفافے سے رابطہ کریں۔

شیخ محمد قاسم طارق

عامل حاجی بابا ناصر کریانہ سٹور کا کرور روڈ اللہ شافی برادران ملتان

سید محمد ابوالحسن موسوی مشہدی
اسلام آباد

# اسرار غیبی

مرحوم الحاج آغا نثار احمد صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے مبارک ترین گھڑی میں ایسی جنتری کا آغاز کیا جس نے دنیا اسلام ہی نہیں غیر مسلم قارئین کو بھی علوم آل محمدؐ سے روشناس کرادیا۔ اور تمام پڑھے لکھے افراد بہت شوق سے اس کا مطالعہ کرتے اور اپنے مسائل کا حل اس سے تلاش کرتے ہیں۔ قارئین سے بانی جنتری کی بلندی درجات کیلئے دعا کی استدعا ہےچونکہ ایک جنتری سال تک قارئین کی نگاہ میں رہتی ہے۔ لہٰذا جامع الفوائد عملیات پیش کرنے کی ضرورت ہے تاکہ ہر حاجت مند اپنی جائز حاجت کے لئے اس سے استفادہ کر سکے۔ حضرات طاہرین علیہم السلام کی امداد سے ہم تجربہ شدہ چند جامع الفوائد جواہرات پیش کرنے کی سعادت حاصل کرتے ہیں۔

## اس سال 2011ء میں 30 سال کے بعد زحل شرف میں آرہا ہے

لہٰذا شرف کے اوقات میں اس فتح نامہ کا تیار کرا کے پاس رکھنا بے حد مفید ہوگا جو لوگ ساڑھ ستی اور زحل و دیگر ستاروں کی نحوست وغیرہ سے متاثر ہو رہے ان کے لئے آب حیات کا کام دے گا۔ چونکہ 8 کا عدد عموماً نحس سمجھا جاتا ہے لہٰذا 8 عدد کی نحوست سے بچنے کے لئے 8 آیات سلام سے استفادہ کیا ہے۔

## نقش آیات سلام کے خواص و فوائد

قرآن مجید میں "سلام" کا لفظ بیالیس (۴۲) مرتبہ آیا ہے ہم رفع نحوست کے لئے صرف آٹھ (۸) آیات سلام کی آیات مبارکہ سے استفادہ کررہے ہیں۔

1 سلام قو لا من رب رحیم (یٰسین، آیت 58، پارہ 23، اعداد 818)
2 سلام علی نوح فی العالمین (الصفت، آیت 79، پارہ 23، اعداد 627)
3 سلام علی ابراھیم (الصفت، آیت 109، پارہ 23، اعداد 500)
4 سلام علی موسیٰ وھارون (الصفت، آیت 120، پارہ 23، اعداد 625)
5 سلام علی الیاسین (الصفت، آیت 130، پارہ 23، اعداد 403)
6 سلام علی المرسلین (الصفت، آیت 181، پارہ 23، اعداد 662)
7 سلام علیکم طبتم فادخلوھا خالدین
(سورہ زمر، آیت 73، پارہ 24، اعداد 2174)
8 سلام ھی حتی مطلع الفجر (القدر، آیت 5، پارہ 30، اعداد 1027)

کل اعداد 6836

## ہشت آیات سلام کا نقش خالی البطن

جمعرات یا جمعہ کے دن پہلی ساعت یہ نقش زعفران و عرق گلاب سے لکھیں۔ سعید ساعت کا انتخاب نہایت احتیاط سے کریں۔

یاجرائیل

| | | |
|---|---|---|
| ١٧٠٧ | ۴۵٦٠ | ٥٦٩ |
| ٣٩٩١ | مقصد | ٢٨۴٥ |
| ١١٣٨ | ٢٢٧٦ | ٣۴٢٢ |

نقش کا وفق 6836 ہے

☆...... جب بھی کوئی مسئلہ درپیش ہو اور غیر معمولی حالات کا شکار ہوں تو بلا سوچے سمجھے نام نہاد جاہل عاملوں کے پیچھے بھاگنے کی بجائے فی الفور اللہ تعالیٰ کی طرف سے مقرر کردہ حاکمان شریعت آئمہ ھدیٰؑ کی طرف رجوع کرنا واجب ہے اور اپنے اعمال کا جائزہ لینا چاہئے اور توبہ و استغفار کرنا چاہئے۔ صدقہ و خیرات دینا ضروری ہے اور اس فتح نامہ سے فائدہ حاصل کریں۔ یہ فتح نامہ ۸ سلاموں پر مشتمل ہے اور اس کے مندرجہ ذیل خواص و فوائد ہیں۔

ا۔ اس نقش فتح نامہ کو ساعت سعیدہ میں لکھ کر جو بھی لکھ کر اپنے گلے میں ڈالے گا یا بازو پر باندھے گا اسے اپنے ہر جائز مقصد میں کامیابی ہوگی اور اپنی ہر دلی مراد حاصل ہوگی۔ انشاء اللہ مثلاً شادی بیاہ، روزی، ملازمت، تسخیر خلائق عزت و وقار، ترقی مراتب وغیرہ۔ اس مقصد کے لئے ۲۰۲ مرتبہ آیات کا ورد

روزانہ کریں۔

۲۔ دشمنوں کو ذلت وخواری وشکست فاش پہنچانے کے لئے چھ روز کا عمل ہے ہر روز آیات سلام ایک سو ایک بار اول وآخر گیارہ گیارہ بار درود عجل اللہ تعالیٰ فرجہا لشریف کے ساتھ پڑھیں۔ خدائے ذوالجلال کی مدد سے دشمن ذلیل و خوار ہوں گے۔

۳۔ جو شر دشمن سے محفوظ رہنا چاہئے تو روزانہ ۳۱۳ بار آیات سلام پڑھے۔ انشاء اللہ دشمن کے شر سے محفوظ رہے گا۔

۴۔ زہریلا جانور کاٹے تو اس پر اثر نہ ہوگا۔

۵۔ شادی کا نہ ہونا، بندش، رکاوٹ، بانجھ پن، ملازمت کا نہ ملنا، سحر وجادو اس کے لئے روزانہ ایک سو ایک بار ۴۱ یوم پڑھیں۔ ایک نقش گلے میں پہنیں اور ایک نقش زعفران سے لکھ کر روزانہ چالیس یوم پئیں۔

۶۔ برائے کشف اسرار غیبی۔ پردہ غیب سے راز خداوندی معلوم کرنے کیلئے چالیس روز کا عمل ہے۔ روزانہ ۱۶۷ مرتبہ آیات سلام پڑھیں۔ انشاء اللہ اسرار غیبی منکشف ہوں گے۔

۷۔ عزت ووقار اور ترقی مراتب کے لئے روزانہ گیارہ مرتبہ آیات سلام پڑھے

۸۔ تمام مشکلات، مہمات اور جملہ دشواریوں کے حل کے لئے آیات سلام ۲۰۲ مرتبہ ورد بے حد مؤثر ہے۔

۹۔ انتہائی وحشت کی دوری اور قید وبند اور پھانسی سے نجات کے لئے روزانہ ۱۶۵ مرتبہ پڑھیں۔ اور اس کے ساتھ [illegible] مرتبہ سورہ جن پڑھیں۔ اجازت لینا ضروری ہے۔

۱۰۔ تسخیر خلائق کیلئے ۱۱۰ مرتبہ نیز جس مقصد کے لئے پڑھیں گے انشاء اللہ غیب سے سامان ہوگا اور کامیابی قدم چومے گی۔

۱۱۔ جو شخص روزانہ ۱۰۱ مرتبہ ایک ہی نشست میں پڑھے [illegible] اس کے عجیب و غریب اثرات دیکھے گا اور انشاء اللہ ہر کام میں کامیابی ہوگی۔ زیادہ فوائد لکھنے سے قلم قاصر ہے اور آیات سلام کو روزانہ پڑھیں اپنی زندگی خوشی وخوش حالی سے بسر کریں۔ یہ عمل جو بھی یقین کامل کے ساتھ کرے گا انشاء اللہ ضرور بہ ضرور کامیاب ہوگا۔

۱۲۔ آیات سلام کو اللہ تعالیٰ نے قرآن مجید میں بیان فرمایا ہے۔ یہ ۸ سلام جادو کے توڑ خاتمہ کے لئے بھی بے حد مفید ہیں اور سحری و جادوئی اثرات کو ختم کرنے کیلئے فوری اثر کرتے ہیں۔ بزرگان دین نے معجزہ نما سلاموں سے بھر پور استفادہ کیا ہے۔ اگر کسی انسان پر زبردست جادو ہو اور کسی بھی طرح جادو کے اثر سے نجات نہ ملتی ہو تو آیات سلام کے نقش "لوح فتح نامہ" کے ذریعے جادو اور سحر کے اثرات ختم ہو جاتے ہیں۔ ایک نقش مریض کے گلے میں ڈال دینا چاہئے اور ایک نقش زعفران سے لکھ کر مریض کو پینے کے لئے دینا چاہئے۔ انشاء اللہ سخت سے سخت جادو سحر ختم ہو جائے گا اور مریض ۲۸ یوم میں مکمل صحت یاب ہو جائے گا اور جس کسی نے بھی جادو کیا ہوگا وہ جادو پلٹ جائے گا۔

۱۳۔ جس لڑکی کا بخت بستہ ہو اور شادی نہ ہو رہی ہو وہ ۱۳۵ مرتبہ اور جس لڑکے کا بخت بستہ ہو وہ ۲۰۲ مرتبہ ان آیات کا ورد کرے اور نقش کاغذ پر یا چاندی کی لوح بنوا کر پاس رکھے۔ بخت کشادہ ہوگا۔

۱۴۔ بیرون ملک جانے کے خواہش مندان آیات کو ۳۱۳ مرتبہ اور آیت معراج (سورہ بنی اسرائیل کی پہلی آیت) ۲۶۸ مرتبہ بلاناغہ عشاء کے بعد اور نماز فجر سے پہلے ورد بنائیں کامیابی کے دروازے کھل جائیں گے۔

**نوٹ:** کسی بھی مقصد کے لئے عمل کرنے سے پہلے امام ہشتم حضرت امام علی رضا علیہ السلام کا ہدیہ دو رکعت نماز اور نذر دے کر عمل شروع کریں اور جب مقصد حاصل ہو جائے تو پھر دوبارہ مولا امام ہشتم علیہ السلام کا دسترخوان ضرور ادا کریں۔ خداوند کریم بطفیل حضرت امام علی رضا علیہ السلام آپ کو اپنے مقاصد شرعیہ میں کامیاب فرمائے۔ آمین

# ہر شرعی اور جائز مسئلے کا حل
## محمد و آل محمد کے توسل سے

قارئین امامیہ جنتری آپکی خدمت میں آئمہ معصومین علیہ السلام کے فرامین کے مطابق چند عملیات پیش کرنے کی جسارت کر رہا ہوں۔

### قرض سے نجات: نذر حضرت امام محمد تقیؑ

قضائے حوائج اور ادائیگی قرض کے لئے جمعۃ المبارک کے دن غسل کر کے قبل از طلوع شمس دو رکعت نماز بطریق نماز فجر ادا کرے اور بعد از نماز ایک ہزار پینتالیس (1045) مرتبہ پڑھے مَاشَآءَ اللّٰهُ لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ اور اس کا ثواب امام محمد تقی جواد علیہ السلام کی خدمت میں ہدیہ کرے تو انشاءاللہ کامیاب و کامران ہوگا۔

### ہر غم سے نجات کے لئے:

حضرت امام زین العابدین علیہ السلام فرماتے ہیں کہ روز عاشور میرے پدر بزرگوار نے میرے خیمے میں اس حالت میں نزول اجلال فرمایا کہ آپ کی تمام زرہ سے خون جوش مار رہا تھا۔ فرمایا کہ یہ دعا میری ماں نے میرے نانا" اور نانا" نے جبرائیل" سے مجھے تعلیم فرمائی کہ شدائد مصائب میں پڑھی جائے جو بھی غمگین و پریشان اس کو پڑھے گا۔ خدا اس کو نجات دے گا۔ دعا یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ بِحَقِّ يٰسٓ وَالْقُرْاٰنِ الْحَكِيْمِ وَبِحَقِّ طٰهٰ وَالْقُرْاٰنِ الْعَظِيْمِ يَامَنْ يَّقْدِرُ عَلٰى حَوَائِجِ السَّآئِلِيْنَ وَيَعْلَمُ مَافِي الضَّمِيْرِ يَامُنَفِّسُ عَنِ الْمَكْرُوْبِيْنَ وَيَامُفَرِّجُ عَنِ الْمَغْمُوْمِيْنَ يَارَاحِمَ الشَّيْخِ الْكَبِيْرِ يَا رَازِقَ الطِّفْلِ الصَّغِيْرِ يَامَنْ لَّا يَحْتَاجُ اِلَى التَّفْسِيْرِ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ اس کے بعد اپنی حاجات کا سوال کرے۔

### قبولیت دعا کے لئے:

سیّد ابن طاؤس علیہ الرحمۃ حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام سے نقل فرماتے ہیں کہ بقدر ایک سانس یا اللہ بقدر ایک سانس یا رحمٰن اور بقدر ایک سانس یا رحیم کہہ کر دعا مانگی جائے تو فوراً قبول ہوتی ہے۔ نیز حضرت علی علیہ السلام سے منقول ہے کہ قرآن شریف کی سو آیتیں کسی بھی جگہ سے پڑھ کر سات مرتبہ یا اللہ کہہ کر اگر دعا کی جائے تو مستجاب ہوگی۔

### امام زمانہؑ کی خدمت میں عریضہ برائے بخت کشائی دختران:

آج کل اکثر والدین بچیوں کے رشتوں کی وجہ سے بہت پریشان ہیں۔ جو مومنین و مومنات پریشان ہیں اپنی پریشانی کے حل کے لئے درخدمت اقدس امام زمانہ عجل اللہ فرجہ میں عریضہ پیش کریں جو کہ یہ ہے۔

تَوَسَّلْتُ اِلَيْكَ يَااَبَاالْقَاسِمِ مُحَمَّدَبْنِ الْحَسَنِؑ بْنِ عَلِيٍّؑ بْنِ مُحَمَّدِبْنِ عَلِيٍّؑ بْنِ مُوْسٰىؑ بْنِ جَعْفَرٍؑ بْنِ مُحَمَّدِبْنِ عَلِيِّ بْنِ الْحُسَيْنِؑ بْنِ عَلِيِّ بْنِ اَبِيْ طَالِبٍ اَلنَّبَاءِ الْعَظِيْمِ وَالصِّرَاطِ الْمُسْتَقِيْمِ وَعِصْمَةِ الْلَاجِيْنَ بِاُمِّكَ سَيِّدَةِ نِسَآءِ الْعٰلَمِيْنَ وَبِاٰبَآئِكَ الطَّاهِرِيْنَ وَ بِاُمَّهَاتِكَ الطَّاهِرَاتِ وَحَقِيْقَةِ الْاِيْمَانِ وَنُوْرِالنُّوْرِ وَ كِتَابٍ مَّسْطُوْرٍ اَنْ تَكُوْنَ سَفِيْرِيْ اِلَى اللّٰهِ فِي الْحَاجَةِ

اپنا اور اپنے والد کا نام لکھیں اور اس کو پاک مٹی میں رکھ کر کنویں یا آب جاری میں روبقبلہ ڈالیں اور کہیں يَا عُثْمَانَ بْنَ سَعِيْدٍ اَوْصِلْ رُقْعَتِيْ هٰذِهٖ اِلٰى صَاحِبِ الزَّمَانِ عليه السلام (مجرب ہے)۔

جو حضرات ان اعمال کے کرنے سے قاصر ہوں۔ وہ لوح پنجتنؑ پاک بنوا کر اپنے پاس رکھیں۔ جملہ مقاصد سے مستفید ہوں گے۔ لوح پاک یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱۱۰ | ۱۲۱ | ۱۲۶ | ۱۳۴ | ۹۲ |
| ۱۳۲ | ۹۵ | ۱۰۸ | ۱۱۹ | ۱۲۹ |
| ۱۱۷ | ۱۲۷ | ۱۳۵ | ۹۳ | ۱۱۱ |
| ۹۶ | ۱۰۹ | ۱۲۰ | ۱۲۵ | ۱۳۳ |
| ۱۲۸ | ۱۳۱ | ۹۴ | ۱۱۲ | ۱۱۸ |

نام مع والدہ لکھیں

عریضہ درخدمت امام زمانہؑ جوابی لفافہ بھیج کر مفت طلب کریں۔

سید ندیم حیدر زیدی الواسطی 0300 4178137, 0333 4322756
786 آٹو سٹور دکان نمبر 3 فرسٹ فلور شاآٹو مارکیٹ بادامی باغ لاہور 042 37720984

## آزمودہ دعائیں برائے کشادگی رزق

(1) یَابَاسِطُ بِحَقِّ مِیکَائِیْلَ کھانا کھانے کے بعد 45 مرتبہ پڑھیں۔ خداتعالیٰ رزق میں ترقی دے گا۔ (2) یَاوَھَّابُ یَارَزَّاقُ یَاخَالِصُ یَامُخْلِصُ یَامُعِزُّیَاوَکِیْلُ ایک تسبیح روزانہ نماز فجر کے بعد پڑھنے سے رزق میں بے تحاشہ اضافہ ہوگا۔ (3) یَابَاسِطُ اِبْسِطْ فِیْ رِزْقِیْ بِحَقِّ یَابَاسِطُ ایک تسبیح روزانہ نماز فجر کے بعد پڑھنے سے کبھی غربت قریب نہیں آئے گی۔ ملازمت میں ترقی اور کاروبار میں عزت افتخار میں اس قدر اضافہ ہوگا کہ عقل حیران رہ جائے گی۔ غیب سے امداد ملے گی۔ قرض کتنا ہی کیوں نہ ہو دنوں میں اتر جائے گا۔ سیاست میں حصہ لینے والے مومنین پڑھیں۔ کبھی شکست نہ ہوگی۔ ہر جمعرات غازی عباس علمدار علیہ السلام کی نیاز دلائیں اور معصوم بچوں میں تقسیم کریں۔

(4) اَللّٰہُ نَبِیٌّ کُلُّ نُوْرٍ یَامُحَمَّدُ یَارَسُوْلُ میں اکیلا منزل دور مدد کرو یَارَسُوْلَ اللّٰہِ۔ صدقہ پنجتن پاک کا نماز فجر کے بعد ایک تسبیح پڑھیں۔ رزق کشادہ ہو گا۔ اگر مقدمے یا کسی بھی کام میں فتح مطلوب ہے، بچی کا رشتہ مطلوب ہو۔ اگر مالک یا افسر مہربان نہ ہو تو دائیں ہاتھ پر 7 مرتبہ پڑھ کر پھونک مار کر سلام کریں۔ مہربان ہوگا بلکہ ہمیشہ مہربان ہوگا۔ (5) لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ الْمَلِکُ الْحَقُّ الْمُبِیْنُ روزانہ 101 مرتبہ اول آخر درود پڑھیں روزی کشادہ ہوگی۔ غنی ہوگا کبھی تنگدستی نہیں آئے گی۔ (6) اَلْمَلِکُ ایک ہزار مرتبہ تین روز بوقت رات 2 بجے پڑھے۔ کبھی زندگی بھر کسی کے آگے نہیں جھکے گا۔ غنی ہوگا۔ مولائے کائنات اور آلِ رسولؐ کے صدقے وقت کا بادشاہ ہوگا۔ (7) لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ ایک مرتبہ بعد از نماز مغرب پڑھنے والا غنی ہوگا اور اس قدر رزق ملے گا کہ سنبھال نہیں سکے گا۔ (8) یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ نماز فجر کے بعد ایک تسبیح پڑھنے والے کے رزق میں اضافہ ہوگا۔ اسرار غیب بھی نظر آئیں گے ہر مشکل آسان ہو جائے گی۔ (9) یَاحَاضِرُ یَانَاظِرُ یَاحَافِظُ یَانَاصِرُ یَاشَافِیُ یَاحَیُّ یَامَالِکُ نماز عشاء کے بعد 101 مرتبہ پڑھیں اول آخر 11 مرتبہ درود پاک۔

(10) یَاقَوِیُّ یَاعَلِیُّ یَاکَبِیْرُ یَامُتَعَالُ یَاغَنِیُّ الْمُسْتَغْنِیُ جو شخص روزانہ ایک مرتبہ پڑھے غنی ہوگا رزق کشادہ ہوگا۔

**پروفیسر سید ظفر عباس پیرزادہ ایم اے**
0300 6560121, 0333 7333121

## آیات قرانی کے ذریعہ جادو کا توڑ

اگر حالات دگرگوں ہوں، تمام کام دھرے کے دھرے رہ جاتے ہوں۔ خون کے چھینٹے گھر میں گریں یا کپڑوں پر پائے جائیں۔ قفل کے اندر بھی کپڑے محفوظ نہ ہوں۔ بچوں اور بچیوں کے رشتوں میں خلل پیدا ہوا اور آپ کا ذہن یہ نتیجہ اخذ کرے کہ کیا آپ پر جادو کا وار تو نہیں کیا گیا تو یہ ناچیز کتاب مبین میں سے ایک بہترین توڑ پیش کرتا ہے۔ آپ اپنے گھر میں بیٹھ کر یہ عمل کیجیے اور اس عمل کا نتیجہ دیکھئے اور ناچیز کو بھی مطلع کیجیے۔

**طریقہ عمل:** چاند کی پہلی تاریخوں میں جو کہ 1 سے 3 یا 7 سے 9 تک شروع ہوں ان میں 11 گیارہ کنکریاں چھپں یا پتھر کی لے لیں۔ ان کنکریوں پر روزانہ 41 مرتبہ سورۂ فیل پڑھیں۔ 41 دن تک سورۂ فیل پڑھ کر ان کنکریوں کو اپنے گھر کے حدود اربعہ کے چاروں طرف باہر کی جانب پھینک دیں۔ انشاء اللہ جادو کا اثر ختم ہو جائے گا۔ اس کے علاوہ گھر میں آگ کا چولہا جلا کر اس کے پاس بیٹھ کر سورۂ فیل اکتالیس مرتبہ روزانہ چاند کی متذکرہ بالا تاریخ کے حساب سے پڑھیں۔ 41 روز تک پڑھنے سے جادو کرنے والے پر الٹا اثر ہوگا۔

فَجَعَلَھُمْ کَعَصْفٍ مَّاْکُوْلٍ

پس ان کو کھائے ہوئے بھوسے کی مانند کر دیا

سورۂ فیل پڑھیے اور حملہ آور پر واپسی کا اثر دیکھیے۔ کیا آپ یہ جاننا چاہتے ہیں کہ آپ پر واقعی جادو ہوا ہے یا نہیں تو ٹشو پیپر پر اپنے خون کے دو تین قطرے لگا کر اس ناچیز کو بھیجیے اور بذریعہ فون رابطہ کر کے معلوم کر لیجیے۔

**ہومیو ڈاکٹر سید عقیل حسن شاہ**
ھانی ہومیو پیتھک کمپیوٹرائزڈ کلینک لاہور کینٹ 0322 4812453

## استغاثہ بحضور حضرت ابوالفضل العباس علیہ السلام

دو رکعت نماز ہدیہ ابوالفضل العباسؑ پڑھیں۔ پھر (۱۳۳) مرتبہ درج ذیل دعا پڑھیں

"یَاکَاشِفَ الْکَرْبِ عَنْ وَّجْہِ الْحُسَیْنِ عَلَیْہِ السَّلَامُ

اے پریشانی کو دور کرنیوالے آپؑ کو امام حسین علیہ السلام کی قدر و منزلت کا واسطہ

اِکْشِفْ کَرْبِیْ بِحَقِّ اَخِیْکَ الْحُسَیْنِ عَلَیْہِ السَّلَامُ"

میری پریشانی کو دور فرمایئے۔ آپؑ کو آپکے بھائی حضرت امام حسینؑ کے حق کا واسطہ

اوّل و آخر گیارہ مرتبہ محمدؐ و آل محمد علیہم السلام پر درود پڑھیں۔

# صحت، سکون، کامیابی اور خوشحالی
# بذریعہ ریکی روحانیت و اسمائے حسنیٰ!

ڈاکٹر سید نیاز محمد ہمدانی، فاضل قم، ایم اے (اسلامیات، عربی، فارسی) پی ایچ ڈی (روحانیات و روحانی معالجہ)

گزشتہ دو سالوں میں ریکی، امام رضا علیہ السلام کے روضہ اقدس کی قوت شفا یعنی رضوی ریکی اور اسمائے حسنیٰ کے بارے میں میری تحریر کو قارئین امامیہ جنتری نے جو پذیرائی دی اس پر ان سب کا شکریہ ادا کرتا ہوں۔ جو بات بہت زیادہ خوش آیند ہے وہ یہ کہ امامیہ جنتری کے باشعور قارئین کی طرف سے صرف ریکی کے ذریعے بیماریوں کے علاج، ریکی کی تربیت حاصل کرنے کی لگن کا ہی اظہار نہیں کیا گیا بلکہ اس کے علاوہ زندگی کے مسائل اور ریکی اور روحانیت کے بارے میں بہت خوبصورت سوال بھی سال بھر کیے جاتے رہے۔ انہی سوالات کی روشنی میں یہ تحریر آپ کے سامنے پیش کی جارہی ہے۔

دنیا کا ہر انسان اپنی زندگی میں صحت، سکون، کامیابی اور خوشحالی کا خواہشمند ہے اور حتی الامکان کوشش کرتا ہے کہ ان نعمتوں کو زیادہ سے زیادہ حاصل کر سکے۔ لیکن ہوتا یہ ہے کہ بھرپور کوشش کے باوجود بہت سے لوگ ان نعمتوں کو نہیں پا سکتے اور ان کی زندگی دکھوں اور پریشانیوں کے سائے میں بسر ہورہی ہوتی ہے۔ اس کی وجہ کیا ہے؟ کیا اللہ تعالیٰ کے خزانے میں ان چیزوں کی کمی ہے؟ ہرگز نہیں!!!

حقیقت یہ ہے کہ یہ ساری چیزیں اور ان کے علاوہ دنیا کی ہر نعمت اللہ کے خزانے میں اتنی ہی وافر ہے جتنی ہوا اور پانی۔ اب یہاں یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ جب اللہ تعالیٰ کے خزانوں میں ان سب چیزوں کی اتنی فراوانی ہے اور اللہ تعالیٰ رحمٰن، رحیم، کریم اور فیاض رب ہے تو پھر لوگوں کی ایک بہت بڑی تعداد ان نعمتوں سے محروم کیوں ہے؟

اس سوال کا جواب یہ ہے کہ اس کی ذمہ داری صرف اور صرف انسان کے اپنے اوپر عائد ہوتی ہے۔ اگر کوئی شخص دریا پر جائے تو جتنا بڑا برتن لے کے جائے گا اتنا زیادہ پانی دریا سے لا سکے گا۔ اگر آپ کے پاس کوئی برتن نہ ہو، یا برتن کا پیندا نہ ہو یا برتن کا منہ بند ہو تو پھر کیا ہوگا؟ ظاہری بات ہے دریا کے کنارے ہونے کے باوجود آپ پانی حاصل نہیں کر پائیں گے اور خالی ہاتھ واپس آجانے پر مجبور ہوں گے۔

ہم ہر وقت اللہ تعالیٰ کے نعمتوں کے وسیع سمندر کے کنارے کھڑے ہوتے ہیں۔ جس طرح دریا سے پانی بھرنے پر کوئی پابندی نہیں ہوتی اسی طرح کسی انسان پر اللہ تعالیٰ کی نعمت کے سمندر سے اپنا ظرف بھر لینے پر کوئی پابندی نہیں۔ ہم اللہ کی نعمتوں کے سمندر سے جتنی مقدار میں چاہیں حاصل کر سکتے ہیں لیکن ضروری ہے کہ ہمارے پاس اس کے ساتھ مناسبت رکھنے والا برتن یعنی ظرف ہو۔

ہمارا اصل مسئلہ ظرف کا مسئلہ ہے۔ یا تو ہمارے پاس کوئی ظرف نہیں ہوتا یا پھر ظرف میں بہت خرابی ہوتی ہے۔ ہمارے وجود کے مختلف پہلو ہوتے ہیں جن سے ہمارے ظرف کی تشکیل ہوتی ہے۔ ان پہلوؤں میں سے ایک مادی اور جسمانی پہلو ہے۔ دوسرا پہلو ہمارے جذبات ہیں۔ تیسرا پہلو ہماری سوچ اور چوتھا پہلو ہماری روحانی کیفیت ہے۔ بدقسمتی سے عام طور پر لوگ صرف مادی اور جسمانی پہلو کو ہی سب کچھ سمجھ بیٹھتے ہیں۔ اگرچہ اس بات سے انکار نہیں کہ مادی اور جسمانی پہلو اور اس کی توانائی (Energy) بہت اہم ہے اس کے باوجود حقیقت یہ ہے کہ اس کی اہمیت دوسرے تمام پہلوؤں کی نسبت کم اہم ہے۔ کسی بھی مقصد کو حاصل کرنے کے لئے جسمانی اور مادی طاقت اور توانائی کے ساتھ ساتھ ہمارے جذبات، ہماری سوچ اور ہماری روحانیت کی انرجی کا کردار بھی بہت اہم ہوتا ہے۔ مادی اور جسمانی توانائی کے ساتھ اگر جذبات، سوچ اور روحانیت کی توانائیاں (Energies) بھی تعمیری انداز میں فعال ہوں تو ہمارے سارے کام کامیابی سے ہمکنار ہو سکتے ہیں۔ اس کے برعکس اگر مادی اور جسمانی توانائی (Energy) کے بھرپور طور پر فعال ہونے کے باوجود جذبات، سوچ اور روحانیت کی توانائیاں (Energies) مناسب طور پر فعال نہ ہوں تو کامیابی، خوشحالی اور سکون و صحت کی نعمتیں حاصل نہیں ہو سکیں گی اور ہماری ساری کوششیں ناکامی سے دوچار ہو جائیں گی۔

بدقسمتی سے ہمارے معاشرے میں جذبات، سوچ اور روحانی تربیت کا انتظام یا تو بالکل نہیں ہے یا پھر بہت ہی ناقص ہے۔ اس کا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ عام طور پر لوگوں کی جذبات، سوچ اور روحانیت کی انرجی مثبت اور تعمیری انداز میں عمل کرنے کی بجائے منفی اور تخریبی انداز میں کام کر رہی ہوتی ہے جس کے نتیجے میں ہمارے کام ناکامی سے دوچار ہو جاتے ہیں اور ہماری زندگی دکھوں اور پریشانیوں سے بھر جاتی ہے۔

اب سوال پیدا ہوتا کہ ہم کیا کریں کہ ہمارے جذبات، ہماری سوچ

اور روحانیت کی توانائیاں مثبت اور تعمیری انداز میں فعال ہو جائیں۔ اس کا جواب یہ ہے کہ اگرچہ اس کے کئی طریقے موجود ہیں مگر ریکی کی تربیت حاصل کر کے ہم اس مقصد کو بہت سادہ اور آسان طریقے سے حاصل کر سکتے ہیں۔ ریکی کی تربیت حاصل کر کے ہمارے وجود کے ساری توانائیاں (Energies) بہت مثبت اور تعمیری انداز میں فعال ہو جاتی ہیں۔ ریکی درحقیقت ایک ایسی روحانی طاقت ہے جو آفاقی روحانی اصولوں پر مبنی ہے۔

ہر دین اور مذہب سے تعلق رکھنے والا اس کی تربیت حاصل کر سکتا ہے اس لئے کہ اس کے اصول وقواعد کسی دین اور مذہب کے عقائد سے نہیں ٹکراتے۔ اس کے علاوہ اس میں ایک اور خوبی یہ ہے کہ اس کی تربیت حاصل کرنے کے لئے کوئی مشکل ریاضتیں اور عملیات نہیں کرنے پڑتے۔

ریکی کی پریکٹس کے ذریعے ہم اپنی زندگی کے ہر شعبے میں بہتری لا سکتے ہیں۔ بہت سے طالبعلم اپنی تعلیمی کارکردگی اور اپنے گریڈ میں نمایاں بہتری لا چکے ہیں۔ اسی طرح سے گھریلو اور کاروباری معاملات اور لوگوں کے ساتھ روابط اور تعلقات غرض یہ کہ زندگی کا کوئی شعبہ ایسا نہیں ہے، جس میں ریکی کے ذریعے بہتری نہ لائی جا سکتی ہو۔

بدقسمتی سے پاکستان کے حالات ایسی صورت اختیار کر چکے ہیں کہ لوگوں کی زندگی کی مشکلات روز بروز بڑھتی چلی جا رہی ہیں۔ صرف ایک بجلی کی کمی نے لوگوں کو نفسیاتی مریض بنا کر رکھ دیا ہے۔ بجلی نہ ہونے کی وجہ سے دن کو کام ہو سکتا ہے نہ رات کو آرام۔ بدامنی، دہشت گردی، مہنگائی کے مسائل اس کے علاوہ ہیں۔ ہم اندازہ بھی نہیں کر سکتے ہیں کہ ان حالات کے نتیجہ میں ہماری قوم میں نفسیاتی امراض کا گراف کتنی تیزی سے بڑھنے لگا ہے۔ ریکی اور روحانیت اس صورت حال کا مقابلہ کرنے کے لئے ایک آسان اور موثر ذریعہ ہیں۔ خاص طور پر حضرت امام رضا علیہ السلام کے روضہ اقدس کی قوت شفا یعنی رضوی ریکی حضرت امام رضا علیہ السلام سے توسل کا ایک موثر اور سائنٹیفک طریقہ ہے، جس کی بدولت زندگی کی کوالٹی میں حیرت انگیز نمایاں بہتری آتی ہے۔

اللہ تعالیٰ کے اسمائے حسنیٰ کی حیرت انگیز روحانی تاثیر بھی ہماری زندگی سے ہر قسم کے منفی اثرات کو ختم کرنے میں اہم کردار ادا کرتی ہے۔ یہ بات تجربے اور مشاہدے میں آئی ہے کہ ریکی اور اسمائے حسنیٰ کو یکجا کر کے بہت تیزی سے مثبت نتائج حاصل کئے جا سکتے ہیں۔

اللہ تعالیٰ بحق محمد وآل محمد تمام مومنین ومومنات کو دنیا اور آخرت کی خیر و برکت عطا فرمائے۔

0092-42-7415442, Mob: 0333-4394138

URL: www.drhamadani.org.

email: syadrlazm@yahoo.com

# مجرّب دعائیں و عملیات

**1۔ وسعت رزق و خیر و برکت:** حضرت امام جعفر صادقؑ سے روایت ہے کہ جو کوئی جمعہ کے روز دو رکعت نماز پڑھے اور پہلی رکعت میں سورۃ ابراہیم اور دوسری رکعت میں سورۃ حجر پڑھے تو اس کو فقر و جنوں و مصیبت نہ آئے گی۔

**2۔ ملازمت ملنے کے لئے:** ان اسمائے حسنہ کو آخر رات میں تہجد کے بعد پانچ سو بار پڑھے اور اگر تہجد کے وقت ممکن نہ ہو تو بعدِ عشاء پڑھے۔ چند دن کی مداومت سے نوکری مل جائے گی۔ انشاء اللہ یَا اللہُ یَا لَطِیفُ یَا فَتَّاحُ یَا بَاسِطُ یَا رَزَّاقُ یَا غَنِیُّ یَا مُغْنِیُ یَا مُعْطِیُ یَا مُنْعِمُ اور ہر روز اس کی مداومت کرنے سے نوکری سے معطل نہ ہوگا۔

**3۔ غنا اور ادائیگی قرض:** سورۂ نصر روزانہ اکتالیس بار پڑھے باذن اللہ تعالیٰ غنی ہو جائے گا اور ادائے قرض کے لئے ایک ہزار بار یَا وَاجِدُ پڑھے۔ قرض سے نجات ملے گی۔

**4۔ حاسدوں کی زبان بندی کے لئے:** صَلَّی اللہُ عَلَیْکَ یَا مُحَمَّدُ نُوْر" مِنْ نُوْرِ اللہِ محفل میں بیٹھتے اور اٹھتے وقت اور آتے جاتے وقت پڑھے۔ مخالفین، حاسدوں اور چغل خوروں کی زبان بند رہے گی۔

**5۔ بانجھ عورت کے لئے:** چالیس روز تک سورۂ مزمل شریف ہر روز ایک مرتبہ چھوارے پر پڑھ کر کھلائے، شروع چاند سے بعد نماز صبح پڑھا کرے۔ انشاء اللہ مراد حاصل ہوگی۔ وہ سات روزے رکھے اور افطار کے وقت اکیس بار یَا مُصَوِّرُ پڑھے۔ پانی پر دم کر کے پی لیا کرے۔ حق تعالیٰ نیک فرزند عطا فرمائے گا۔

## سینے کی جلن سے نجات کا دیسی ٹوٹکہ

جس کسی کو کھانے کے بعد سینے میں گیس اور جلن محسوس ہو چاہے جتنی شدید ہو۔ چھاچھ (لسی) میں سرخ مرچ اور نمک ڈال کر اس میں روٹی بھگو کر کھا لینے سے اس مرض سے نجات ملتی ہے۔

ہر قسمی امراض، مسائل اور پریشانیوں کے حل کے لئے فی سبیل اللہ تعویذات وغیرہ منگوائیں۔ یا وظائف حاصل کریں۔ جواب طلب امور کے لئے جوابی لفافہ ضرور ارسال فرمائیں۔

محمد فہیم قادری c/o فریدی پبلک سکول۔ محلہ شمس آباد، کالج روڈ، تونسہ شریف، ضلع ڈیرہ غازیخان۔ فون: 0301 7906477, 0333 8916586

# لوحِ داعیِ اللہ

## سیارہ زُحل کے بد اثرات کا خاتمہ

فیضِ حسینی:
مولانا عامل گلفام علی حسینی (مصنف کائنات جفر و روح العملیات)
تکیہ مندراں والہ غازی آباد حسینی سٹریٹ نمبر 1 لاہور (پاکستان)
فون موبائیل: 0321 4534910, 0300 4534910

یٰقَومَنَآ اَجِیبُوا دَاعِیَ اللّٰہِ وَاٰمِنُوا بِہٖ یَغفِر لَکُم مِّن ذُنُوبِکُم وَیُجِرکُم مِّن عَذَابٍ اَلِیمٍ (الاحقاف پارہ نمبر ۲۶، آیت نمبر ۳۱)

ترجمہ: اے ہماری قوم! داعی اللہ (اللہ کی طرف بلانے والے) کی بات مانو۔ اور اس پر ایمان لے آؤ۔ اللہ تعالیٰ تمہارے گناہ معاف کردے گا۔ اور تم کو دردناک عذاب سے بچالے گا۔

قارئین امامیہ جنتری! داعی اللہ کے اعداد قمری (۱۵۱) ہیں۔

د + ا + ع + ی ا + ل + ل + ہ

۴ ا ۷۰ ۱۰ ا ۳۰ ۳۰ ۵ = ۱۵۱

جو کہ ختمی المرتبت سرکار محمد مصطفیٰؐ سے امام مہدیؑ تک چودہ معصومین علیہم السلام داعی اللہ ہیں یعنی

### اسمِ محمدؐ کے اعداد قمری

م + ح + م + د

۴۰ + ۸ + ۴۰ + ۴ = ۹۲

### اسم امام مہدیؑ کے اعداد قمری

م + ہ + د + ی

۴۰ + ۵ + ۴ + ۱۰ = ۵۹ (۹۲+۵۹) = ۱۵۱

داعی اللہ کے حرفوں کی تعداد (۸) ہے۔ خالص حروفوں کی تعداد چھ (۶) ہے۔ دونوں کو جمع کیا تو (۸+۶) = ۱۴ جو کہ چودہ معصومین علیہم السلام کی طرف اشارہ ہے۔

### داعی (اللہ کی طرف بلانے والے) کے ملفوظی اعداد

دال/۳۵ + الف/۱۱۱ + عین/۱۳۰ + یا/۱۱ = ۲۸۷

جو کہ امام اباقاسمؑ (امام زمانہ علیہ السلام) کے اعداد ہیں۔

قُل فَانتَظِرُوٓا اِنِّی مَعَکُم مِّنَ المُنتَظِرِینَ (سورۃ یونس آیت نمبر ۱۰۲)

ترجمہ: کہہ دو تم بھی انتظار کرو۔ میں بھی انتظار کرتا ہوں

فَانتَظِرُوآ کا باطن لیا تو راز عیاں ہوا۔

| ظاہر | | باطن | | اعداد قمری |
|---|---|---|---|---|
| ف | = | ا | = | 1 |
| ا | = | ل ف | = | 110 |
| ن | = | و ن | = | 56 |
| ت | = | ا | = | 1 |
| ظ | = | ا | = | 1 |
| ر | = | ا | = | 1 |
| و | = | ا و | = | 7 |
| ا | = | ل ف | = | 110 |
| | | | | 287 |

امام/۸۲، ابا/۴، قاسم/۲۰۱ = (۲۸۷) یعنی تم بھی انتظار کرو اللہ تعالیٰ بھی ظہورِ امام ابوالقاسم مہدی الھادی علیہ السلام کا انتظار فرما رہا ہے۔

قارئین کے علم میں مزید اضافہ کے لئے داعی کے معنی دُعا مانگنے والا بھی ہے۔ داعی کے ملفوظی اعداد ۲۸۷ ہیں۔ جو کہ فوراً (ف/۸۰، و/۶، ر/۲۰۰، ا/۱، ا/۱ = ۲۸۷) کے اعداد ہیں۔ مطلب داعی اُسے کہتے ہیں جس کی دُعا فوراً مستجاب ہو۔ یقیناً چودہ معصومین علیہم السلام مستجاب الدعوات ہیں۔ جب ہم نے مکمل آیت مجیدہ کے حروف گنتی کیے تو اُن کی تعداد ۵۹ ہے۔ اسمِ مہدیؑ (م/۴۰، ہ/۵، د/۴، ی/۱۰ = ۵۹) کے اعداد ۵۹ ہیں۔ ۵۹ کا جمل صغیر (۵+۹ = ۱۴) مطلب چودہ معصومین علیہم السلام داعی اللہ ہیں۔ ان پر ایمان لے آؤ۔ اللہ تمہارے گناہ معاف کردے گا اور تم کو دردناک عذاب سے بچالے گا۔ مکمل آیت مجیدہ کو خالص کیا تو جو حروف مکررات گرانے سے غائب ہوئے۔ ان کی تعداد اکتالیس (۴۱)

ہے۔اکتالیس کا عدد کامل (۱ + ۴ = ۵) مطلب چودہ معصومین علیہم السلام میں سے افضل واکبر پنجتنؑ پاک ہیں۔جو داعی اللہ ہیں۔

## داعی کے بنیاتی اعداد ۲۰۲ ہیں۔

| زبر | | بنیات | | اعداد قمری |
|---|---|---|---|---|
| د | = | ا-ل | = | 31 |
| ا | = | ل-ف | = | 110 |
| ع | = | ی-ن | = | 60 |
| ی | = | X-ا | = | 1 |
| | | | | 202 |

دوسودو اعداد محمدؐ علیؑ (محمدؐ / ۹۲، علیؑ / ۱۱۰ = ۲۰۲) کے اعداد ہیں۔(۲۰۲) اعداد اسمِ زینبؑ و اسمِ عباسؑ (زینبؑ/۶۹، عباسؑ/ ۱۳۳ = ۲۰۲) کے ہیں۔صاحبان عقل سلیم والوں کے لئے کھلی نشانیاں ہیں۔کیا آپ نے کبھی غور نہیں کیا کہ تمام انبیاء کرام علیہم السلام نے اپنی دعاؤں کا آغاز اسمِ رب سے کیا کیونکہ رب کے اعداد (ر/ ۲۰۰، ب/ ۲ = ۲۰۲) دوسودو ہیں۔رب ہی مسبب الاسباب ہے۔اس پُر آشوب وقت میں صدقِ قلب سے رب قدوس کو ہی چارہ ساز بناؤ۔اس عظیم (سورۃ الاحقاف آیت نمبر ۳۱) لوحِ داعی اللہ تیار کرنے کا مجرب ولاثانی طریقہ تحریر کر رہا ہوں۔لوح داعی اللہ جس کے جفری وطلسماتی اثرات بہت ہی قلیل مدت میں حامل لوح پر ظاہر ہوتے ہیں۔

حامل لوح سے ہر بداثرات (سحر و جادو، آسیب جنات، بدنظری، سیارہ زُحل کے بداثرات اور موذی امراض کا خاتمہ ہوگا۔انشاء اللہ

## طریقہ تیاری لوح داعی اللہ:

لوح تیار کرنے کا تفصیلاً طریقہ ایک مثال سے سمجھاتا ہوں۔تاکہ ہر مومن اسے تیار کرکے فائدہ عظیم حاصل کرسکے۔اوّل آیت کے اعداد قمری نکالیں۔دوئم مکمل آیت کے حرفوں کی تعداد تحریر کریں۔سوئم کُل تعدادِ نقاط تحریر کریں۔چہارم بغیر نقاط کے حرفوں کی تعداد تحریر کریں۔پنجم نقاط والے حرفوں کی تعداد تحریر کریں۔پانچوں تعدادوں کو جمع کریں۔اور مجموعہ کو یاد رکھیں۔اب نام طالب مع والدہ کے اعداد قمری نکالیں۔مثلاً نثار احمد کے لئے لوحِ داعی اللہ تیار کرنی ہے۔

| | |
|---|---|
| آیت کے اعداد قمری | = ۴۰۰۳ |
| کُل تعداد حروف | = ۵۹ |
| کُل تعداد نقاط | = ۲۷ |
| بغیر نقاط کے حروف کی تعداد | = ۳۸ |
| نقاط والے حروف کی تعداد | = ۲۱ |
| مجموعہ | ۴۱۴۸ |

| | |
|---|---|
| نثار احمد کے اعداد قمری | = ۸۰۴ |
| کُل تعداد حروف | = ۸ |
| کُل تعداد نقاط | = ۴ |
| بغیر نقاط کے حروف کی تعداد | = ۸ |
| نقاط والے حروف کی تعداد | = ۲ |
| مجموعہ | ۸۲۶ |

اب دونوں مجموعہ کو جمع کیا۔۴۱۴۸ + ۸۲۶ = ۴۹۷۴،ان اعداد کو خانہ اول میں تحریر کریں۔اب ہر خانہ میں اعداد اسمائے چہاردہ معصومین علیہم السلام (۱۷۷۶) کا اضافہ کرتے ہوئے لوح کے تمام خانے پُر کریں۔مثلاً خانہ اول = ۴۹۷۴ اب خانہ دوم میں ۴۹۷۴ + ۱۷۷۶ = ۶۷۵۰ تحریر کریں۔اب خانہ سوم میں خانہ دوم کے اعداد میں اعدادِ اسمائے چہاردہ معصومین علیہم السلام کا اضافہ کرتے ہوئے تمام خانے پُر کریں۔مثالی لوح یہ تیار ہوئی

بسم اللہ الرحمن الرحیم ٥

علی ۴۲۵۸۸۴۳ ط علی ۴۲۵۸۸۴۳

جبرائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۷۴۰۶ | ۲۲۷۳۴ | ۲۸۰۶۲ | ۴۹۷۴ |
| ۲۶۲۸۶ | ۶۷۵۰ | ۱۵۶۳۰ | ۲۴۵۱۰ |
| ۸۵۲۶ | ۳۱۶۱۴ | ۱۹۱۸۲ | ۱۳۸۵۴ |
| ۲۰۹۵۸ | ۱۲۰۷۸ | ۱۰۳۰۲ | ۲۹۸۳۸ |

اسرافیل — عزرائیل — میکائیل — داعی

سائل کا نام معہ والدہ اور حاجت تحریر کریں۔

لوح مبارک کو شرف زحل یا چاند کی یکم تاریخ کو بعد از نماز فجر سفید کاغذ پر زعفرانی روشنائی سے تحریر کرکے تہہ کرلیں۔اور عطر عود لگا کر پاس رکھیں۔اور نماز رسولؐ خدا پڑھیں۔اور چاند کی دو تاریخ کو نماز حضرت علیؑ پڑھیں۔تین تاریخ کو نماز سیدۃ فاطمۃ الزہراؑ پڑھیں۔ایسے ہی چودہ تاریخ تک ہر معصومؑ کی نماز پڑھیں۔(نمازوں کے لئے میری کتاب روح العملیات کی طرف رجوع کریں)۔ربّ العزت کے حضور گڑگڑا کر دعا کریں۔انشاء اللہ صدقہ معصومینؑ بہت جلد اپنے مقصد کو پاؤ گے۔میں نے ہر بات کی وضاحت کی ہے۔تاہم کوئی بات تشنہ تکمیل رہ گئی ہو تو رابطہ کریں۔

# عمل سورۃ یٰسین

لفظ یٰسین کے اعداد ۷۰ ہیں۔ اگر ہم ان الفاظ کو ملفوظی کریں تو یہ حروف پیدا ہوں گے یاسین ی ا ۔ س ی ن جن کے اعداد ۱۳۱ بنتے ہیں۔ ان اعداد کو غور سے دیکھیں تو ان اعداد کے مطابق سورۃ مبارک سے اسم اعظم سَلَام" قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ الرَّحِيْم حاصل ہوتا ہے۔ اب اس آیت پر غور کریں تو لفظ سلام کے اعداد ۱۳۱ بنتے ہیں۔ جو کہ لفظ یسین کے ملفوظی اعداد کے برابر ہیں۔ اس میں عمل کا راز پنہاں ہے۔ ایک اور راز ملاحظہ کیجیے۔ حروف یاسین اور سلام میں جو حروف ایک ہی قوت کے مالک ہیں اور یکساں ہیں ان کو علیحدہ رکھیں گے اور جو نہیں ہیں ان کو قائم رکھیں گے اس طرح پر کہ لفظ یاسین میں "ی" موجود ہے اور سلام میں نہیں ہے۔ اس کو قائم رکھا گیا اس طرح پر یہ کام ہم ختم کریں گے۔ جس کی صورت حال یہ ہے۔

| برابر اعداد یسین | اعداد | قائم شدہ | علیحدہ شدہ | اعداد | اصل لفظ |
|---|---|---|---|---|---|
| ۷۰ | ۷۰ | ی ی ن | ا س | ۱۳۱ | یاسین |
| ۷۰ | ۷۰ | ل م | ا س | ۱۳۱ | سلام |

اب ایک اور اسرار دیکھیے۔ لفظ سلام اور یاسین کو تخلیص کریں۔

| اعداد | اصل حروف یا لفظ |
|---|---|
| ۲۶۲ | یاسین سلام |
| ۱۹۱ | تخلیص حروف ی ا س ن ل م |
| ۷۱ | ا ی س |

اب اصل حروف ی ا س ی ن س ل ا م کے اعداد سے اگر حروف تخلیص کے جملہ اعداد کاٹے جائیں تو ۷۱ کا ہندسہ حاصل ہوگا۔ یہ عدد کس بات سے تعلق رکھتا ہے وہ فی الحال میں پوشیدہ رکھتا ہوں اور وقت آنے پر انشاء اللہ بتادوں گا۔ اتنا بتانے سے میں بھی نہیں رہ سکتا کہ یہ اُس لفظ کے اعداد ہیں جس سے اللہ جل وعلیٰ نے نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو مخاطب کر کے کہا ہے۔ وہ لفظ اسی ہی سورہ میں موجود ہے۔ غور کرنے سے مل جائے گا۔ کوئی مشکل نہیں۔

**عمل ۱:** اعداد تین قسم کے ہیں۔ کبیر، وسیط، صغیر جن کو روح یا قوت بھی کہا جاتا ہے۔

| مقررہ دن | جملہ اعداد | عدد صغیر | عدد وسیط | عدد کبیر | لفظ |
|---|---|---|---|---|---|
| ۶ | ۱۵۰ | ۵ | ۱۴ | ۱۳۱ | یاسین |

یہ تو آپ کو معلوم ہو ہی گیا ہے کہ ۱۳۱ اعداد یاسین کے بھی ہیں اور سلام کے بھی ہیں۔ وسط اعداد تو ۱۴ ہیں وہ اللہ پاک کے وہّاب نام کے ہیں اور کبیر اعداد ملانے سے محمدؐ، احمدؐ کے اعداد نکل آئیں گے۔ جن بزرگ ناموں سے اللہ پاک نے سردار دو جہاں صلعم کو قرآن حکیم میں نوازا ہے۔ اگر آپ صغیر اور وسیط کے اعداد آپس میں ملائیں تو اللہ پاک کا واحد نام نکل آئے گا اور جملہ اعداد کو دیکھیں تو اللہ تعالیٰ کا علیم نام ظاہر ہوگا۔ اس سے بڑھ کر آپ کو اور کیا بتاؤں۔

**ترکیب عمل:** سات آدمی ایسے جو نمازی، پرہیز گار، ایماندار ہوں ان کو اپنے ہاں لائیں اور ان کو ۱۵۰ مرتبہ سورۃ یٰسین مبارک پڑھنے کو کہیں اور حل المشکلات کا عرض کریں۔ پڑھنے کی جگہ پاک ہو مسجد شریف ہو تو بہتر ہے۔ پڑھنے میں وضو ٹوٹ جائے تو پھر سے وضو کر لیا جائے۔ پڑھنے کی جگہ پر کوئی اچھی سی خوشبو چھڑکیں۔ قبلہ کی جانب رُخ کریں۔ جب یٰسین مبارک ۱۵۰ بار ختم ہو جائے تو اس کا ثواب سردار دو جہاں آقائے نامدار محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ والہ وسلم کو بخشیں اور اُن کے طفیل اپنی مصیبت دور کرنے اور قضاء حاجات (حل المشکلات) کے لئے درگاہ ایزدی میں عرض کریں۔ انشاء اللہ زیادہ سے زیادہ ۶ دن میں مقصد حل ہوگا۔

**نوٹ:** اگر کسی جُز کی سمجھ نہ آئے تو بذریعہ خط جوابی لفافہ یا بذریعہ موبائیل فون سے رابطہ کر کے سمجھ سکتے ہیں۔

عامل ریاض احمد شہزاد
ایڈریس: موکڑیال P/O No. 10381
ضلع آزاد کشمیر فون 0343 5137818

# فرمان رسالت مآب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم
# فی "سورۃ البقرہ"

سید تنویر حیدر نقوی (عصری)

امامیہ جنتری میں صفحات کی کمی کے سبب صرف ہدیۃً چند سطور پیش خدمت ہیں۔ اور ساتھ ساتھ محتاج دعا ہوں۔ یوں تو قارئین کو اللہ تعالیٰ توفیق عطا فرمائے کہ قرآن کریم کی تلاوت کو ترجمہ سے پڑھنے کی سعادت نصیب فرمائے تاکہ مضامین قرانی پر فکر و تدبر نصیب ہونا شروع ہو۔ ویسے بھی ختمی المرتبتؐ کا فرمان ہے کہ "قران مجید پڑھنے اور پڑھانے والے دونوں کے لئے ہر چیز حتیٰ کہ دریائی مچھلیاں بھی استغفار کرتی ہیں۔ نیز قران کریم اللہ تعالیٰ کے بعد ہر شے سے افضل ہے۔"

"سورہ بقرہ" قران کریم کی سورہ فاتحہ کے بعد سب سے اول اور طویل ترین سورۃ ہے۔ یعنی اس میں 286 آیات مدنی موجود ہیں۔ دنیاوی لغت کی کتابوں میں "بقر" کا جو معنی دیا گیا ہے۔ اس کے معنی "گائے یا بیل" کے درج کئے گئے ہیں اور کیونکہ اس سورۃ میں "گائے کا تذکرہ بھی موجود ہے "لہٰذا یہی سبب اِس سورۃ کی وجہ "تسمیہ" بن گئی۔

مگر جوہری نے اپنی صحاح میں لکھا ہے کہ "توسیع فی العلم" کو "بقرہ" کہتے ہیں۔ یہ معنی عقل و دانش کے زیادہ قریب سمجھ میں آتے ہیں کہ قران کریم کی طویل ترین سورۃ ہونے کے سبب شریعت اسلامی کے جتنے احکام اور احکام کی تفصیل اس سورۃ میں موجود ہے۔ کسی دوسرے سورۃ میں نظر نہیں آتے۔ اس سبب سے اس سورۃ کا یہ معنی موقع و محل کے قریب ترین نظر آتا ہے اور آئمہ معصومینؑ میں سیّد الساجدینؑ کے نانا کے دین و شریعت کی تدوین، تشریح و تاویلات کا سہرا ان کے بیٹے امام محمد باقرؑ کے سر بندھتا ہوا نظر آتا ہے۔ وہ اسی "بقرہ" کے معنی کے سبب سے۔ علامہ نور اللہ شوستری کے بیان کے مطابق آنحضرتؐ نے فرمایا کہ "امام محمد باقرؑ علوم و معارف کو اس طرح شگافتہ کردیں گے جس طرح زراعت کے لئے زمین کو شگافتہ کیا جاتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ سب سے پہلے مسجد نبوی میں درسگاہ کا قیام بھی آپ کا مرہون منت ہے۔"

"بقرہ" کے لفظ کی اس وضاحت کے بعد قارئین کو یہ بتاتا چلوں کہ دنیاوی مصائب و الام مثلاً آسیب۔ جادو۔ بندش۔ جن۔ بھوت و پریت کے خاتمے کے لئے 10 دن تک "ہرمل" جلا کر ہر روز اس جگہ پر "سورۃ بقرہ" کی تلاوت کی جائے۔ نیز پانی پر دم کر کے اس پانی کو گھر کے چاروں اطراف میں چھڑکنے کے علاوہ دروازے کے باہر چوکھٹ پر چھڑکنا چاہیے۔ نیز پانی کو پینا چاہیے۔ انشاء اللہ مصائب سے جلد نجات مل جائے گی۔ اس مقصد کے لئے کسی حافظ بچے کی خدمات لی جاسکتی ہیں۔

نیز حضور اکرمؐ نے فرمایا کہ جو شخص "سورۃ بقرہ" کی ابتدائی 6 آیات کی تلاوت اس طرح کرے کہ آیات 4-1 کے بعد آیت الکرسی "ھُم فیھَا خَالِدُون" تک پڑھ کر آیات 6-5 تلاوت کرتے ہوئے آخری تین آیات 286-285-284 کی تلاوت کو اپنا معمول بنالے۔ تو وہ خود اور اس کے اہل و عیال مال و اسباب۔ ایسی حالتوں سے محفوظ رہیں گے جن کو وہ ناپسند کرتا ہو۔ شیطان اس سے دور رہے گا اور وہ قران کو نہ بھولے گا۔ (تفسیر برہان جلد اول)



سیّد تنویر حیدر نقوی جعفّار فون: 0333 5398050
معرفت اویس ٹریڈرز، H-377 سردار عالم روڈ راولپنڈی پاکستان

## لقوہ کا مجرّب نسخہ:

جیسے ہی لقوہ کی شکایت ہو فوراً بلا تاخیر مریض کو خالص شہد نیم گرم پانی میں ملا کر دیں اور غذا میں جنگلی کبوتر کا شوربہ صبح و شام پلائیں۔ اس کے سوا کچھ نہ دیں۔ کم از کم پاؤ شہد روزانہ صبح سے شام پلائیں۔ انشاء اللہ ۱۵ دنوں میں آرام آجائے گا۔ (شمع شبستان رضا)

تجمل حسین پیر محل
0332 6986026
0333 4128131

# استخارہ کی شرعی حیثیت

## گذشتہ را پیوستہ

فرمانِ نبویؐ ہے کہ جب کسی کو کسی کام کی ضرورت ہو تو مشاورت کرے۔ استخارہ کے معنی بھی مشورہ یا مشاورت کے ہیں۔ حدیثِ نبویؐ ہے مَاخَابَ مَنِ اسْتَخَارَ وَلَا نَدِمَ مَنِ اسْتَشَارَ ترجمہ: نقصان نہیں اٹھاتا جو شخص استخارہ کرتا ہے اور پشیمان نہیں ہوتا جو کوئی مشورہ کر لیتا ہے۔ اور بعض احادیث سے یہ بھی ثابت ہے کہ مِنْ سَعَادَةِ ابْنِ اٰدَمَ الرِّضَآءُ بِالْقَضَاءِ یعنی سعادت ابنِ آدم کی مرضی الٰہی پر راضی ہونا یعنی استخارہ کے بعد جو حکم یا مانع ہو اُس پر عمل کرنا سعادت اور اُس سے رُوگردانی یا اعتراض کرنا باعثِ شقاوت ہے۔ (جواہر خمسہ صفحہ نمبر 55)

**استخارہ مرکب بہ استشارہ:** ایک کام ہو رائے قائم نہیں ہوتی کہ یہ بہتر ہے یا نہیں دو کام ہوں یہ رائے قائم نہ ہو کہ ان میں سے کونسا بہتر ہے چونکہ تردّد ہے اس لئے طلبِ خیر اور طلبِ مشورہ دونوں کی ضرورت ہے۔ اس کو استخارہ مرکب بہ استشارہ کہتے ہیں۔

**فرمانِ امام جعفر صادقؑ:** يَقُوْلُ اللهُ عَزَّ وَجَلَّ مِنْ شَقَآءِ عَبْدِيْ اَنْ يَّعْمَلَ الْاَعْمَالَ وَلَايَسْتَخِيْرَنِيْ (سفینۃ البحار جزو اوّل صفحہ 422 لفظ خیر) ترجمہ: اللہ عزوجل فرماتا ہے کہ میرے بندے کی بدبختی ہے کہ وہ کام کرے اور مجھ سے استخارہ یعنی طلب خیر و برکت نہ کرے۔

**استخارہ اور کشف میں فرق:** استخارہ سے سکونِ قلب ملتا ہے جو کہ جاگنا، سونا یا قرائن سے مطلع کیا جاتا ہے یعنی بتایا جاتا ہے اور حالت کشف میں دکھایا جاتا ہے۔

**نمازِ استخارہ اور دعا:** کُتبِ احادیث میں وارد ہے کہ جب استخارہ کرنا مقصود ہو تو دو رکعت نماز استخارہ یا دو رکعت نفل استخارہ ادا کرتا ہوں قربۃً الی اللہ پڑھے۔ پہلی رکعت میں سورہ الحمد کے بعد سورہ الکافرون اور رکعتِ ثانیہ میں الحمد شریف کے بعد سورہ اخلاص پڑھ کر سلام پھیرے۔

**مناجاتِ استخارہ:** I- مفاتیح الجنان مع باقیات الصالحات مولفہ ثقۃ المحدثین شیخ عباس قمی صفحہ نمبر 1452-1451 II- تین مرتبہ ناد علیؑ صغیر مکمل پڑھیں۔ III- تسبیحات اربعہ۔ IV- اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ بِاَنَّكَ عَالِمُ الْغَيْبِ وَ الشَّهَادَةِ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ وَ اَنْتَ عَلَّامُ الْغُيُوْبِ. V- آیت الکرسی ھم فیھا خالدون تک پڑھے پھر سورہ انعام پارہ نمبر 7 رکوع نمبر 7 آیت نمبر 58 وعندہ پڑھے پھر 10 مرتبہ درود پاک تلاوت کرے۔

**1- بذریعہ قرآن استخارہ یا فال:** مناجات استخارہ نمبر V پڑھ کر یہ دُعا پڑھیں اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ تَوَكَّلْتُ عَلَيْكَ وَتَفَاْوَلْتُ بِكِتَابِكَ عَلَيْكَ فَاَرِنِیْ مَا هُوَالْمَكْنُوْنُ فِیْ عِلْمِ غَيْبِكَ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ ٥ اَللّٰهُمَّ اَرِنِیَ الْحَقَّ حَقًّا حَتّٰى اَتَّبِعَهٗ وَ اَرِنِیَ الْبَاطِلَ بَاطِلًا حَتّٰى اَجْتَنِبَهٗ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ ٥

پھر قرآن پاک کو کہیں سے کھول کر سات ورق گنیں، ساتویں ورق کے بائیں جانب لفظ اللہ جتنی بار ورق پر ہوا نہیں شمار کر کے اتنی ہی سطریں گن کر تحریر کو پڑھیں۔ اُس تحریر کے مطابق عمل کریں۔ آیتِ رحمت ہو تو استخارہ درست ہے، آیتِ غضب ہو تو استخارہ منع، آیتِ مشترک ہو تو آپ کی مرضی ہے کام کریں یا نہ کریں۔ یہ مساوی استخارہ ہے۔ اگر لفظ اللہ ورق پر نہ ہو تو دوبار یا سہ بار بھی ایسا کر سکتے ہیں۔ (مجمع الدعوات کبیر صفحہ نمبر 342)

**2- استخارہ ایک رات:** جب کوئی بات دریافت کرنی ہو تو رات 9 بجے وضو کر کے اپنے بائیں ہاتھ کی ہتھیلی پر ان الفاظ کو لکھ کر سو جانا چاہیے لیکن

نمازی متقی باشرع ہو جو حال ہو گا رات کو ظاہر ہو جائیگا۔ الفاظ ہیں: ھب من۔ ھب من۔ ھب من۔ ھب من اور سو مرتبہ یہ عبارت پڑھ کر سو رہے

يَا عَلِيمُ عَلِّمْنِيْ يَاخَبِيْرُ اَخْبِرْنِيْ يَا هَادِيُ اِهْدِنِيْ يَامُبِيْنُ بَيِّنْ لِّيْ

**3- استخارہ بذریعہ نادعلیؑ:** تسبیح کو دائیں ہاتھ کے انگوٹھے اور شہادت کی انگلی سے امام کے نچلے حصہ سے پکڑ کر آزاد چھوڑ دیں (بقیہ تسبیح) پہلے سات مرتبہ بسم اللہ الرحمن الرحیم پھر نادعلیؑ صغیر پڑھیں اور یَا عَلِيُّ يَا عَلِيُّ کی تکرار کرتے رہیں۔ کچھ دیر کے بعد تسبیح حرکت میں آئیگی۔ متقی اور محبّ ہونا ضروری ہے۔ اگر تسبیح دائیں بائیں حرکت کرے، استخارہ منع ہے۔ آگے پیچھے یعنی سامنے کی طرف حرکت کرے تو استخارہ ہاں میں ہے۔

**4- استخارہ خواجہ معین الدین چشتی اجمیریؒ**

دو رکعت نماز پڑھ کر ثواب چشتی اجمیری اور دیگر بزرگان دین کو کریں۔ اس کے بعد 15 مرتبہ سورہ کوثر کی تلاوت کریں۔ اس کے بعد يَارَشِيْدُ اَرْشِدْنِيْ يَا عَلِيْمُ عَلِّمْنِيْ مِنَ الْحَالِ الْفُلَانِيْ نام لے کر تین سو مرتبہ پڑھے اور ہاتھ پر دم کر کے سر کے نیچے ہاتھ رکھ کر مقصد ذہن میں رکھ کر سو رہے۔ اَلرَّحِيْمُ کو باوضو لکھ کر سر کے نیچے رکھ کر خاموشی سے سو رہے اور یہ کلمات کہے اَللّٰهُمَّ بِبَرَكَةِ هٰذَا الْاِسْمِ اَرِنِيْ فِيْ مَنَامِيْ ٥

**5- استخارہ بذریعہ طلسم** (i) رات 12 بجے یہ طلسم لکھ کر بائیں ہاتھ کی ہتھیلی پر باندھ کر سو رہے۔ تین سے سات یوم تک طلسم یہ ہے:

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| احد ۲۵ | المطا ۳۵ | مسطا ۴۵ | مسطرہ ۵۵ | اطاء ۶۵ |
| الفراء ۷۵ | واد ۸۵ | امریکن ۹۵ | عطر ۱۰۰ | |

(ii) یہ طلسم لکھ کر سرہانے کے نیچے باوضو رکھیں مخبر حال بتادیگا:

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| علی | علی | لا | م | ع | لو | مالہ |
| حا | مھو | لفللآ | ع | ع | د | ہ |

بحوالہ شریعت الاسلام صفحہ 883 مجتہد علامہ سید محمد رضی مرحوم

**6- استخارہ بذریعہ بسم اللہ شریف:** بدھ، جمعرات، جمعہ کی شب سونے سے پہلے دو نفل بہ نیت استخارہ پڑھ کر 786 کی بجائے 787 مرتبہ بسم اللہ شریف پڑھ کر بغیر ہمکلام ہوئے سو جائیں۔ اللہ کی طرف سے راہنمائی ہو گی۔ (بحوالہ کتاب بسم اللہ کی عظمت وافادیت صفحہ 67 مولانا حسن الہاشمی دارالعلوم دیوبند انڈیا)

**7- استخارہ عجیب:** جب سورج گرہن لگے تو دائیں ہاتھ کی انگشت شہادت کسی متقی پرہیزگار کی قبر پر رکھ کر بلاشمار بسم اللہ شریف پڑھتے رہیں۔ گرہن ختم ہو تو قبر پڑا سے کچھ مٹی اٹھا لائیں گوشت ہمہ قسم بند گیارہ یوم تک 1100 مرتبہ روزانہ پڑھیں۔ جب استخارہ کی ضرورت ہو تو پھر اس مٹی پر 1100 مرتبہ بسم اللہ شریف پڑھ کر سرہانے رکھ کر سو جائیں۔ ہر چیز سے باخبر ہو گا۔ زیادہ سے زیادہ تین یوم۔ سٹہ اور ریس سے پرہیز ہی کریں تو بہتر ہے۔

**8- استخارہ شادی منگنی بذریعہ علم الاعداد:**

لڑکا مع والدہ + لڑکی مع والدہ + اعداد شادی 528 + یوم سوال فارسی کا مثلاً اتوار (یک شنبہ) کے اعداد کل مجموعہ کو دو پر تقسیم کریں۔ اگر ایک بچے تو رشتہ غیر مناسب، اگر کچھ نہ بچے تو رشتہ مناسب رہیگا۔

**9- استخارہ و فال بذریعہ اعضائے انسانی (بروج):**

اگر کوئی شخص بھلائی اور خیر سے آیا ہے تو عمدہ فال، اگر برائی کے ساتھ آیا ہے تو منحوس فال اگر نیک فعل دیکھا تو فال سعد اور محمود ہے۔ اگر فعل برا دیکھا تو فال منحوس ہے۔ انسانی حالت کسی وقت بھی حرکت سے خالی نہیں ہوتی اور یہ حرکت قلبی ارادہ سے ہوتی ہے۔ اسی طرح اگر کسی شخص نے اپنا ہاتھ کسی عضو یا دوسرے شخص کے عضو پر رکھا ہے تو اس عضو کو دیکھو اس عضو کا تعلق کس بروج سے ہے۔ اگر بروج سعد فال و استخارہ نیک اور بروج نحس سے منسوب ہو تو فال و استخارہ بھی نحس ہو گا۔ تو وہ کام پورا ہونے کی توقع نہ کرو۔

**بروج اور کواکب کی نسبت اعضاء جسمانی سے:**

(i) **ستارہ زحل** منحوس ترین بائیں کان سے منسوب ہے اس کے دو بروج دلو، جدی۔ دلو منسوب طحال ہے جدی منسوب دونوں پاؤں سے۔

(ii) **ستارہ مشتری** سعد ترین دائیں آنکھ سے منسوب۔ اس کے دو بروج قوس اور حوت۔ قوس جگر سے منسوب اور حوت دونوں گردوں سے منسوب۔

**(III) ستارہ مریخ** منحوس درجہ دوم انسانی دائیں کان سے منسوب۔اس کے بھی دو بروج ۱۔حمل ۲۔عقرب حمل منسوب ہے معدہ سے اور عقرب منسوب ہے اخراج بول وبراز سے۔

**(IV) ستارہ شمس**: سعد ہے۔انسانی ناک کا دایاں نتھنا منسوب ہے۔انسانی سر قلب اور بدن کی اصلاح وفلاح اسی سے منسوب ہے۔

**(V) ستارہ زہرہ**: سعد ستارہ انسانی بائیں آنکھ سے منسوب ہے۔اس کے دو بروج میزان اور ثور۔میزان منسوب ہے پستان سے اور ثور منسوب ہے انثیین (مادہ،عورت)

**(VI) ستارہ عطارد**: انسانی منہ سے منسوب ہے۔اس کے بھی دو بروج سنبلہ اور جوزا۔سنبلہ پشت سے منسوب اور جوزا انسانی دونوں ہاتھ سے منسوب۔

**(VII) ستارہ قمر**: سعد ستارہ،انسانی ناک بائیں نتھنا یا کسارہ اس کا برج ایک ہی ہے۔سرطان پھیپڑا سے منسوب انسان کا سر پیٹ اس سے منسوب اور ذنب منحوس ہے۔

**تجمل حسین** 1 -رجانہ روڈ پیر محل ضلع ٹوبہ ٹیک سنگھ
0332 6986026, 0333 4128131
email:tajammalhussain@hotmail.com

## مجرب دعاؤں سے مشکلات کا حل

دو سال سے امامیہ جنتری میں مجرب نسخے دیکر جو لوگوں کا مثبت رجحان دیکھا تو مزید چند نسخے قارئین کی خدمت میں پیش کر رہی ہوں تاکہ وہ اس سے مستفید ہو کر آغا افتخار حسین اور ان کے اہلِ خانہ کے لئے دعا گو رہیں۔

### ہر مشکل اور پریشانی کا حل:

1۔ جمعرات کے دن سے سورۂ یٰسین شروع کریں۔گیارہ مرتبہ اوّل وآخر درود پڑھیں۔سورۂ یٰسین پڑھنے کا طریقہ یہ ہے کہ پہلے مبین پر پہنچ کر دوبارہ شروع کرنا ہے اس طرح سات مبین تک شروع سے پڑھنا ہے اور بدھ کو ختم کرنا ہے۔

2۔ مولا مشکل کشا کی فوری ادائیگی کی نیاز مانیں اور جب مراد پوری ہو جائے تو اسی وقت مولا علیؑ کی نیاز کھڑے ہو کر دلا دیں۔

3۔ فجر کی نماز کے بعد دو رکعت نمازِ حاجت پڑھیں۔اس کے بعد ایک تسبیح درود کی پڑھنی ہے اور ایک تسبیح **قُلْ ھُوَاللّٰہُ** کی پڑھنی ہے۔پھر دعا مانگ کر ایک تسبیح درود کی پڑھنی ہے۔ جو دعا خلوصِ نیت سے محمدؐ وآلِ محمدؐ کے صدقے میں مانگیں وہ انشاءاللہ مستجاب ہوگی۔

### برائے ایصال ثواب

سیّد تنویر الاسلام رضوی (مرحوم) ابن ڈاکٹر سیّد قمر الاسلام رضوی

مرسلہ: **بیگم تنویر الاسلام**
0321 5760631
051 5513912

## نقش وسعتِ رزق

یہ نقش کئی سال سے عوام کو فیض یاب کر رہا ہے اور روزِ اوّل کی طرح آج بھی ڈیمانڈ ہے۔اندرون اور بیرون ملک کے لئے یہ نقش فی سبیل اللہ ہے۔میری صحت کے لئے دعا کریں۔




**سیّدہ تحسین شیرازی** 0333 4051214
K-B-T-32 ہاؤسنگ سوسائٹی نزد ڈیفنس لاہور

## بخار کے لئے طلسم

جس شخص کو بخار آرہا ہو۔اس طلسم کو پاک وصاف ہو کر لکھیں اور مریض کے سرہانے بغیر موم جامہ کیے رکھا جائے۔مریض ٹھیک ہو جائے گا۔




ریاض حسین جعفری عامل کینال ریسٹ ہاؤس، تحصیل وضلع لیہ
موبائل: 0300 5036347, 0333 5766851

یا علیؑ مدد — ۷۸۶/۱۱۰ — یا صاحب الزماںؑ ادرکنی

# مجرب المجرب عمل مولائے کائنات

خالق اکبر کے حضور لاکھوں سجدہ شکرانے اور ہزاروں درود وسلام محمدؐ و آلِ محمدؐ پر یہ فیضِ درِ سیدہؑ ہے کہ **2010**ء کے آرٹیکل کو اعلیٰ ترین مقام بخشا ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے بے شمار عمل آپ کی نظر سے گزرے ہوں گے۔ لیکن اس مرتبہ نہایت آسان ترین عمل نذرِ قارئین امامیہ جنتری کرتی ہوں اور اس عمل کی ضمانت دیتی ہوں کہ محبت خلوص پاکیزگی اور شرائط سے یہ عمل پڑھنے والا ہرگز ہرگز محروم حاجت نہ ہوگا۔ ہر مقصد کے لئے یہ عمل مجرب المجرب ہے۔

ارشادِ معصومؑ ہے کہ جو کچھ قرآن میں ہے۔ وہ تمام سمٹ کر سورۃ الحمد میں آیا جو کچھ سورۃ الحمد میں ہے وہ سمٹ کر بسم اللہ الرحمٰن الرحیم میں آیا اور جو کچھ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم میں ہے وہ بسم اللہ کے ب میں ہے اور ب کا نقطہ یعنی بائے بسم اللہ بابِ علم ذاتِ علیؑ ابن ابی طالب ہے۔ مولائے کائنات کے فضائل اور بسم اللہ کے فضائل قلم لکھنے سے قاصر ہے۔ ان کے فضائل کا احاطہ کرنا قوتِ بشری کا کام نہیں۔ یہ پر اسرار عمل قضائے حاجات کے لئے تیر بہدف ہے۔ خصوصاً جن بچیوں کے رشتے نہیں آتے یا آ کر پلٹ جاتے ہیں۔ عمل درج ذیل ہے۔

بعد نماز عشاء وقت مقررہ پر دو رکعت نماز مولائے کائنات کو ہدیہ کریں بعد نماز دُرود کی ایک تسبیح پڑھیں پھر **21** دن **786** مرتبہ اجب یا جبرائیل بحق بسم اللہ الرحمٰن الرحیم خاکِ شفا کی تسبیح پر پڑھیں۔ دُرود کی ایک تسبیح آخر میں مولائے کائنات کو ہدیہ کریں۔ بعدِ عمل کھڑے ہو کر قرآن سر پر رکھیں اور حاجت اس طرح بیان کریں۔

اے پروردگار تجھے واسطہ اس پاک کلام کا اور تجھے محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے محبت کا واسطہ میری حاجت روائی فرما۔ دورانِ عمل اس عمل کی لوح جانماز پر رکھیں۔ بعد دعا زیارت امیر المومنینؑ پڑھیں۔ دورانِ عمل **110** روپے مولا مشکل کشاؑ کے نام سے خیرات کریں اور ہر شب جمعہ کم از کم **5** مومنین کو کھانا کھلائیں۔ اس عمل کو مسلسل پڑھنے سے کبھی کوئی مشکل قریب نہ آئے گی۔ جس کام کو شروع کریں فتح حاصل ہو۔ ہر بیماری دور ہو۔ زبان میں تاثیر پیدا ہو۔ حسب منشا رشتہ طے پائے۔ اولاد مطیع وفرمانبردار ہو۔ جو زبان سے کہے گا پتھر کی لکیر ثابت ہوگا۔ دکھی مومنات فون پر مسئلہ بیان کر کے مشورہ یا حل لے سکتی ہیں۔ مسائل کے حل کے لئے رات **8** سے **10** بجے تک فون کریں۔ برائے مہربانی جمعرات کو فون نہ کریں کیونکہ جمعرات کو دسترخوانِ امامِ زمانہؑ اور استغاثہ صاحب العصرؑ والزمان کیا جاتا ہے۔ لہٰذا دعا کے لئے بلا ہدیہ نام دے سکتے ہیں۔ مضمون کا کوئی جز سمجھ میں نہ آئے تو رابطہ کرسکتے ہیں۔

کنیزِ امام الوقتؑ عاملہ کامل **سیدہ منزہ رضوی**
**0300 4436508, 0321 4786903, 042 35812434**

یا علیؑ مدد — ۷۸۶/۱۱۰ — یا صاحب الزماںؑ ادرکنی

# عمل نادِ علیؑ با موکل

ابتدا خالق کائنات کے نام سے جس نے ہم پر احسان فرماتے ہوئے ہمیں علیؑ جیسا آقا اور مولا عطا کیا کہ جن کا نام ہی کامیابی کی دلیل ہے۔ میں نادِ علیؑ کا ایسا نادر عمل نظرِ قارئین امامیہ جنتری کرنا چاہ رہا ہوں جو میری سالہا سال کی نادِ علیؑ کی عبادت کا پھل ہے اور بزبان موکلان نادِ علیؑ پیش خدمت ہے۔

نادِ علیؑ بے شمار فوائد کی حامل ہے۔ روزگار، شادی، قید سے رہائی غرضیکہ ہر مشکل کے لئے اکسیر ہے۔ بعد نماز عشاء پڑھیں۔ **21** مرتبہ نادِ علیؑ صغیر اول و آخر درود ایک تسبیح **99** مرتبہ (یا عظیم یا وھاب یا ودود یا شافی یا حفیظ یا علیؑ یا ولی) ہر جمعرات سفید مٹھائی یا دودھ پر رسول خداؐ اور حضرت علیؑ اور موکلات نادِ علیؑ کی نذر ضرور دیں اور دورانِ عمل **21** روٹی خیرات کریں۔

علیؑ علیؑ علیؑ علیؑ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نادِ علیؑ مظہر العجائب تجدہ عونالک فی النوائب کل ھم و غم سینجلی بعظمتک یا اللہ یا اللہ بنبوتک یا محمدؐ یا محمدؐ یا محمدؐ بولایتک یا علیؑ یا علیؑ یا علیؑ ادرکنی یا عظیم یا وھاب یا ودود یا شافی یا حفیظ یا علیؑ یا ولیؑ

۷۸۶/۱۱۰

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۱۲۸ | ۱۱۳۲ | ۱۱۳۵ | ۱۱۲۱ |
| ۱۱۳۴ | ۱۱۲۲ | ۱۱۲۷ | ۱۱۳۳ |
| ۱۱۲۳ | ۱۱۳۷ | ۱۱۳۰ | ۱۱۲۶ |
| ۱۱۳۱ | ۱۱۲۵ | ۱۱۲۴ | ۱۱۳۶ |

یا علیؑ ادرکنی بحق محمد مصطفیٰؐ

فون پر بلا ہدیہ بزبان موکلات نادِ علیؑ ہر سوال کا جواب دیا جاتا ہے۔ اوقات فون **2** بجے دوپہر سے رات **10** بجے تک ہیں۔ **10** سال یا اس سے کم عمر کے بچوں کو حاضرات ہوتے ہیں۔ جس میں موکلانِ نادِ علیؑ سے ملاقات اور مقدس مقامات اور خانہ کعبہ کی زیارت ہوتی ہے۔ عمل کا کوئی جز سمجھ میں نہ آئے تو فون پر رابطہ کرسکتے ہیں۔

**عامل نادِ علیؑ با موکل سید مرتضیٰ حسین 0301 2845261**

# برائے محبت زوجین

اگر میاں بیوی میں اکثر جھگڑا رہتا ہو تو میاں بیوی کے لئے اور بیوی میاں کے لئے ہر نماز کے بعد **100** مرتبہ ذیل کی آیت پانی پر دم کر کے خود بھی پیے اور مطلوب کو بھی پلائے۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ○ عَسَى اللّٰهُ اَنۡ يَّجۡعَلَ بَيۡنَكُمۡ وَ بَيۡنَ الَّذِيۡنَ عَادَيۡتُمۡ مِّنۡهُمۡ مَّوَدَّةً ؕ وَاللّٰهُ قَدِيۡرٌ ؕ وَاللّٰهُ غَفُوۡرٌ رَّحِيۡمٌ ○

اللہ کے نام سے جو رحمٰن ورحیم ہے قریب ہے کہ اللہ تمہارے اور ان میں سے تمہارے دشمنوں کے درمیان دوستی پیدا کردے اور اللہ تو قادر ہے اور اللہ بڑا بخشنے والا مہربان ہے (الممتحنہ ۷)

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

2011 عیسوی | لَا یَعْلَمُ الْغَیْبَ اِلَّا هُوَ | ۱۴۳۲ ہجری

# نوروز عالم افروز

| | | |
|---|---|---|
| **بادشاہ:** قمر | تحویل آفتاب در برج حمل | **پوشاک:** دوشالہ سفید ریشمی سفید رنگ |
| **وزیر:** مریخ | مورخہ 21 مارچ 2011ء بروز پیر | **سواری:** سفید بکری یا سفید گھوڑا |
| **سپہ سالار:** زہرہ | 4 بجکر 15 منٹ صبح پاکستان سٹینڈرڈ ٹائم | عرض بلد 32-16N |
| **مشیر:** مشتری | | طول بلد 75-10E |

## زائچہ نوروز




**خوراک:** چاول، دودھ، مٹھائی بر نگ سفید، کیلا، آٹا، ساگودانہ، سفید میوے، کاجو وغیرہ

مورخہ 21 مارچ 2011ء بروز پیر صبح 4 بجکر 14 منٹ 29 سیکنڈ پاکستان کے مروجہ وقت شمس در برج حمل کے صفر درجہ پر تحویل آفتاب ہوگا

**صدقات:** کپڑا سفید، مرواریدِ، کافور، آٹا، مرغی بر نگ سفید، جواہرات، بر نگ سفید

**نوٹ:** تحویل آفتاب کا وقت پاکستان سٹینڈرڈ ٹائم کے مطابق ہے۔ بیرون ملک مقیم امامیہ جنتری کے قارئین نوروز کے پاکستانی وقت صبح 4:14:29 سے 5 گھنٹے نفی کر لیں۔ تو گرین وچ میں ٹائم نکل آئے گا۔ اس وقت میں اپنے ملک کے سٹینڈرڈ ٹائم کو جمع یا نفی کرنے سے مطلوبہ نوروز کا وقت حاصل ہو جائے گا

# زائچہ نوروز عالم افروز 2011 اور عالمی حالات

تحریر: غلام رضا عسکری اعوان

**پاکستان:** نوروز سن 2011 عیسوی اس سال اکیس مارچ بروز پیر 21.03.2011 صبح 04.15 منٹ پر پاکستان معیاری کے وقت کے مطابق ہوگا سعد ستاروں کی سعد نظرات سے مبراء زائچہ نوروز اہلیان پاکستان کے لئے کیا اثرات مرتب کریگا۔ طالع کا حاکم نویں خارجہ تعلقات میں بہتری اور ایکسپورٹ میں بہتری کی جانب اشارہ کرتا ہے۔ فوجی اداروں کی پذیرائی کے ساتھ افواج پاکستان کی عالمی سطح پر کامیابیوں کو تسلیم کیا جاتا ہے۔ پری ورتن یوگ یہاں منفی اثرات میں نمایاں کمی کا باعث ہے۔ تیسرے ہمسایہ تعلقات کا گھر چار ستاروں کی موجودگی اور زحل کے ساتھ مقابلہ کی کیفیات پڑوسی ملک کی جانب سے سفارتی وسرحدی سطح پر اچانک نقل و حرکت کی خبریں اس سال خاصی سرگرم رہیں گی۔ افغانستان ، بھارت دونوں کی جانب سے الزامات اور دہشت گردی کے واقعات کا بہتان لگانا معمول رہیگا جبکہ اطلاعات ونشریات پر نئے قوانین بنا کر ضرب لگائی جاسکتی ہے۔ وزیر اعظم کی پوزیشن مضبوط ہوگی جبکہ دسویں بادشاہ کا ستارہ دوسرے گھر کمزور حالت میں ہے۔ کرپشن کے نئے کیسز کھولے جانے کے واقعات سامنے آئینگے۔ ملکی اسٹاک مارکیٹیں مجموعی طور پر مندے کا شکار رہیں گی۔ سندھ و پنجاب کے جنوبی علاقوں میں خصوصاً جنوب مغربی علاقوں میں بارشیں شدید ہوسکتی ہیں اس سال مجموعی طور پر بارشیں زیادہ ہونگی۔ آبی ذخائر میں اضافے کے لئے اس سال جامع پالیسی سامنے آسکتی ہے۔ قدرتی آفات میں قیمتی جانوں کا زیاں ہوسکتا ہے۔ حکومتی نااہلیوں کے کئی ایک اسکینڈلز زبان زد عام ہوں گے اور عدالتی وحکومتی مشینری میں رسہ کشی بدستور برقرار رہیگی۔ خواتین اور خواتین کی بہبود کے ادارے فعال ہونگے اولاد میں افزائش ہوگی اسکے ساتھ زراعت اور باغات میں بہترین پیداوار ممکن ہوگی۔ جون 2011 بننے والا گرینڈ کراس اور قمری گرہن کے اثرات حکومتی وعوامی دونوں سطحوں پر خاصے مشکل اور اچانک فیصلے کئے جانے اور عوامی غم وغصہ کے ساتھ جون جولائی سمندری طوفانوں اور قدرتی آفات کے امکانات پائے جاتے ہیں۔ وزیر سال زائچہ میں کمزور ہیں۔ اور وزراء کے بجائے فرد واحد کی حکمرانی نظر آتی ہے۔ جبکہ سہ سالا رسال تیسرا سہ ماہی زائچہ تربیعات ومقابلہ کی نظرات کے ساتھ کوئی خاص اچھا شگون نہیں دیتا جولائی تا دسمبر حکومتی اہلکاروں اور مشینری کیلئے خاصے بھاری ثابت ہوسکتے ہیں۔ مڈٹرم الیکشن کی جانب اس سال زائچہ نوروز کی کئی ایک نظرات اشارہ کرتی ہیں۔ بیرون ملک افرادی قوت اس سال کثیر تعداد میں رختِ سفر باندھے۔ چوتھے اپوزیشن اس سال بھی کوئی خاص کردار ادا کرتی نظر نہیں آتی۔ کھیلوں اور فنون لطیفہ سے منسلک افراد کی پذیرائی کی جاسکتی ہے۔ چھٹے کا حاکم نویں افسر شاہی اس سال مزید طاقتور ہوگی جبکہ بائیں بازو کی جماعتیں اس سال بھی بیرونی دباؤ میں خاموش نظر آئیں گی۔ بین الاقوامی سطح پر پاکستان اس سال کئی ایک جنگی معاہدے کرتا نظر آتا ہے جبکہ جبکہ بیرون ملک منڈیوں تک رسائی کے لئے پاکستانی کمپنیوں کو اپنی معیاری استعداد میں اضافہ کرنا ہوگا۔ قرض کی شرح اور شرح سود میں اضافہ متوقع ہے اسکے ساتھ افراط زر کرنسی میں مزید کمی کا باعث بنے گا۔ بیرون ملک ممالک کا دباؤ اس سال بھی پاکستانیوں کو سکھ کا سانس نہیں لینے دیگا۔

**ایران زائچہ نوروز میں:** اسلامی جمہوریہ ایران خدا سلامت رکھے ایران کو۔ ایران کی عالمی ساکھ میں کوئی کمی نہ آئیگی بلکہ ممکن ہے کہ زحل نیپچون تثلیث اس سال یا 2012 تک ایران کو دوسری ایٹمی طاقت کے طور پر دنیا دیکھے۔ عالمی پابندیوں سے بالاتر ہوکر ایمان کی قوت سے سرشار ایرانی قیادت عالمی پابندیوں سے نبرد آزما ہوکر سرخرو ہوگی۔ تیل کی پیداوار میں اضافہ کے ساتھ عالمی سطح پر اتحادی ممالک پھوٹ کا شکار ہوسکتے ہیں۔ اسرائیل اور حامی ممالک کی جانب سے دھمکیوں کا سلسلہ جاری رہیگا۔ خفیہ ایجنسیاں ایک بار پھر ایرانی عوام کو تقسیم کرنے کی سازش کریں گی۔ زلزلہ اور قدرتی آفات میں کثیر جانوں کا زیاں ہوسکتا ہے۔ کئی ایک ممالک میں سفیروں کی تبدیلی وتعیناتی کا عمل دکھائی دیتا ہے۔

**افغانستان نوروز کے آئینہ میں:** افغانی معیشت بدحالی کا شکار اور غربت عروج پر ہوسکتی ہے۔ خانہ جنگی میں افغان عوام اس سال بھی کثیر جانوں کا ضیاں کریں گے۔ اتحادی فوجوں کی جانب سے مزید پیش قدمی ہوگی۔ کرزئی حکومت کو بدستور امریکی آشیر باد حاصل رہے گی لیکن اگست ستمبر میں کرزئی صاحب کو حکومت سے ہاتھ دھونا پڑ سکتا ہے۔ اسمگلنگ کا رجحان شدت اختیار کریگا اسکے ساتھ علاقائی سرداروں کی جانب سے کرزئی پر دباؤ بڑھے گا۔ جہادی تنظیموں کی جانب سے کوئی بڑا حملہ کرزئی انتظامیہ کو مشکلات سے دوچار کرسکتا ہے۔ منشیات کی پیداوار میں اضافہ اور بیروزگاری وبے راہ روی کئی نئے مسائل پیدا کرسکتی ہے۔

**چین نوروز کے آئینہ میں:** ساتویں زحل کا شرف بین الاقوامی سطح پر جنگی وکاروباری سطح کے معاہدے چین کی حکومت کرسکتی ہے۔ فارن ایکسچینج میں چین کو نمایاں کامیابی ہوگی۔ پلوٹو دسویں گھر چین کے عالمی وقار میں دھیمے سے اضافہ کرتا رہے گا۔ وہ دن دور نہیں کہ جب عالمی معیشت چینی معیشت کے اتار چڑھاؤ کے ساتھ چلے۔ فارن ریزروز میں اضافہ کے ساتھ چین

بیروزگاری پر قابو پانے میں کامیاب ہوجائیگا۔ چینی عوام میں تفرقہ پیدا کرنے کی کوششیں سپر پاورز کی جانب ہوسکتی ہیں جبکہ عالمی سطح پر امریکہ اور اسرائیل کی ریشہ دوانیاں چینی عوام میں خلفشار پیدا کرسکتی ہیں۔ ہمسایہ ممالک خصوصاً پاکستان انڈیا کے ساتھ متوازن تعلقات بنانے میں چین کامیاب ہوجائیگا۔ چین اس سال افواج کو مزید ہتھیاروں سے لیس کرتا نظر آتا ہے جبکہ وسط سال میں چین کی جانب سے نئے ہتھیاروں کے تجربات بھی سامنے آسکتے ہیں۔ خلائی مشن کے ساتھ چین اس سال اچانک کسی نئے ہتھیار کو منظر عام پر لاسکتا ہے۔

**انڈیا نوروز کے آئینہ میں:** روایتی حریف منفی ہتھکنڈے استعمال کرتے ہوئے پاکستان کے خلاف زہر اگلنے میں پیش پیش رہیگا۔ سرحدوں پر فوجی اجتماع اور خلاف ورزیاں کثیر تعداد میں انڈیا کرسکتا ہے۔ نئے ٹیکس اور مہنگائی سے عوام پریشان حال ہوں گے۔ فلم انڈسٹری کے بڑے ہیروز میں اموات کے واقعات سامنے آئیں گے۔ بین البراعظمی دور مار میزائل کے تجربات خطے میں ہتھیاروں کی نئی دوڑ شروع کرنے میں انڈیا کی پالیسی کا حصہ ہونگے۔ حزب اختلاف کا دباؤ موجودہ حکومت کو پریشان کرسکتا ہے جبکہ انڈیا کو بھی اس سال کرنسی میں کمی کے دباؤ کا سامنا ہوسکتا ہے۔ کشمیر کا مسئلہ بدستور جاری رہیگا جبکہ مسلم ہندو فسادات کے خدشات جولائی تا ستمبر پائے جاتے ہیں۔ تاہم انڈیا سے پاکستان کے کئی ایک تجارتی معاہدے منظر عام پر آسکتے ہیں۔ علاقائی تنظیم سارک میں پھوٹ پڑسکتی ہے۔

**عراق نوروز کے آئینہ میں:** عراقی عوام بدستور آزاد ملک میں رہتے ہوئے قیدی نظر آتی ہے عراقی حکومت وعوام میں ہم آہنگی کی کمی دیکھنے میں آئیگی۔ موجودہ عبوری حکومت کے خلاف احتجاج زور پکڑ سکتا ہے اور اسکے ساتھ ہی عالمی پابندیوں کے خلاف عراقی عوام اجتماع کرتے نظر آتے ہیں۔ اگر دیکھا جائے تو عراق ایک انقلاب کی جانب بڑھتا دکھائی دیتا ہے۔ اتحادی افواج بدستور عراقی محاصل پر قابض نظر آتی ہے اسکے ساتھ ہی پڑوسی ملک ترکی شام یا اسرائیل کی جانب سے سرحدوں پر کشیدگی اور خونریزی کے واقعات سامنے آسکتے ہیں۔ کرد اور عراقی حکومت نبرد آزما ہوسکتی ہے۔

**امریکہ نوروز کے آئینہ میں:** امریکی معیشت دباؤ میں رہے گی جبکہ امریکہ میں جاری کساد بازاری اور بیروزگاری میں مزید اضافہ ہوگا۔ امریکہ قرضوں کی اونچی سطح پر نظر آتا ہے۔ ڈالر کی قدر میں کمی سے بچنے کی خاطر امریکہ کثیر قرضہ لے گا جبکہ مقامی بیروزگاری میں مزید اضافہ ہوگا۔ ہوائی حادثات میں کثیر جانوں کا زیاں ممکن ہوسکتا ہے 2011 تا 2013 تک لگاتار بننے والے گرینڈ کراس امریکی عوام معیشت وحکومت کا برا حال کرنے میں معاون ثابت ہونگے۔ اوقیانوس میں سمندری طوفانوں کی وجہ سے امریکہ کی مرکزی ریاستیں خاصی تباہی کا شکار ہوسکتی ہیں۔ یورینس مریخ اجتماع اور زحل کا مقابلہ اور دہشت گردی کی کاروائی مئی یا جون کے اوائل میں امریکی عوام میں نیا خوف وہراس پیدا کرسکتی ہے۔ اس سال کئی دہشت گردی کی لپیٹ میں امریکہ رہ سکتا ہے۔ اگست میں حوت میں نیپچون کی آمد امریکہ اور اسکے اتحادیوں میں پھوٹ ڈال سکتی ہے۔ جبکہ امریکی عوام کی جانب سے جنگ برائے دہشت گردی کو ملکی سطح تک محدود کرنے کے مطالبات زور پکڑیں گے۔ عالمی معاہدوں کی دھجیاں اڑانے کے واقعات امریکی عوام کے سامنے بارہا اس سال دیکھنے کو آئینگے۔

غلام رضا عسکری اعوان

## صدقات نحوستِ سیّارگان

| نمبر شمار | نام ستارہ | متعلقہ عدد | متعلقہ رنگ | متعلقہ دن | متعلقہ حروف | متعلقہ اشیاء |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 1 | شمس | 4-1 | زرد | اتوار | م۔ث | گندم، دال چنا، دال مونگی دھلی ہوئی، زرد یا سنہری کپڑا، زرد مکئی |
| 2 | قمر | 7-2 | سفید | پیر | ح۔ہ | چاول، آٹا، دودھ، دہی، نان، کلچہ، سفید کپڑا |
| 3 | مشتری | 3 | زرد | جمعرات | چ۔د۔ف | دال چنا، دال مونگی دھلی ہوئی، زرد مکئی، شکر (زرد چینی) زرد کپڑا |
| 4 | عطارد | 5 | سبز | بدھ | پ۔ق۔ک۔غ | ثابت مونگی، دال مونگی سبز چھلکے والی، باجرہ، ڈالڈا گھی، سبز کپڑا |
| 5 | زہرہ | 6 | سفید | جمعہ | ب۔ت۔ر۔ط۔و | چاول، آٹا، دودھ، دہی، نان، کلچہ، سفید کپڑا |
| 6 | زحل / یورانس | 4-8 | سیاہ، سرمئی، سلیٹی | ہفتہ | ث۔ج۔خ۔س۔ش۔ص۔گ | ثابت کالے ماش، دال ماش کالے چھلکے والی، کالے تِل، سورج مکھی کے بیج، کالا کپڑا، لوہا، کالا تیل |
| 7 | مریخ | 9 | سرخ، گلابی | منگل | ذ۔ز۔ض۔ظ۔ع۔ل۔ن۔ی | سرخ گندم، دال مسور، سرخ مکئی، سرخ چنے، سرخ کپڑا، سرخ گلاب کے پھول، تانبا |



# آداب و اعمال نوروز



تحویلِ آفتاب کا وقت نہایت مبارک ہوتا ہے۔ یہ استجابت دُعا کا وقت ہے۔ مومنین کو چاہیے کہ مقررّہ وقت سے پہلے پاک صاف ہو کر لباس مطہرہ زیب تن کریں اور کسی پاک جگہ پر پاک فرش کا اہتمام کریں۔ خوشبویات مثلِ لوبان، اگربتی وصندل وغیرہ سلگائیں۔ دسترخوان پر مٹھائی پھل میوے وغیرہ رکھیں اور نذر حضرت امیر المومنین علیہ السّلام دیں۔ بعدازاں ایک کٹورے یا پیالے میں پانی بھر کر اس میں گلاب کا سُرخ پھول ڈال دیں اور بوقت تحویل آفتاب اس پر نظر رکھیں جو وقت تحویل کا ہوگا اس وقت خود بخود ساکن پھول میں حرکت پیدا ہوگی۔ بس یہ وقت دُعاؤں کے مستجاب ہونے کا ہے۔ اس وقت ۳۶۹ مرتبہ " یَاذَاالْجَلَالِ وَالْاِکْرَام " اور کم ازکم ۳۶ مرتبہ یہ دُعا پڑھیں۔

یَامُقَلِّبَ الْقُلُوْبِ وَالْاَبْصَارِ یَامُدَبِّرَ اللَّیْلِ وَالنَّهَارِ یَامُحَوِّلَ الْحَوْلِ وَالْاَحْوَالِ حَوِّلْ حَالَنَا اِلٰی اَحْسَنِ الْحَالِ ؕ

مومنین کو چاہیے کہ نوروز کے دن بعد نماز ظہرین چار رکعت نماز اس طرح ادا کریں۔ اوّل یہ نیّت کریں کہ دو رکعت نماز نوروز پڑھتا ہوں۔ "قُرْبَةً اِلَی اللّٰهِ ، اَللّٰهُ اَکْبَرُ " اور اوّل رکعت میں بعد سورۂ حمد دس مرتبہ سورۂ " اِنَّآ اَنْزَلْنٰهُ " اور دوسری رکعت میں بعد سورۂ حمد دس مرتبہ " قُلْ یٰٓاَیُّهَا الْکٰفِرُوْنَ " اور بعد سلام ختم کرے اور پھر دو رکعت کی نیّت کر کے نماز شروع کریں۔ اوّل رکعت میں بعد سورۂ حمد دس مرتبہ " قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ " اور دوسری رکعت میں بعد سورۂ حمد دس دس مرتبہ " قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ اور قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ " پڑھے اور بعد سلام ختم کرے اور سجدے میں جائے اور یہ دُعا پڑھے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدِنِ الْاَوْصِیَاءِ الْمَرْضِیِّیْنَ وَعَلٰی جَمِیْعِ اَنْبِیَائِکَ وَرُسُلِکَ بِاَفْضَلِ صَلَوَاتِکَ وَبَارِکْ عَلَیْهِمْ بِاَفْضَلِ بَرَکَاتِکَ وَصَلِّ عَلٰی اَرْوَاحِهِمْ وَاَجْسَادِهِمْ اَللّٰهُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّبَارِکْ لَنَا فِیْ یَوْمِنَا هٰذَا الَّذِیْ فَضَّلْتَهٗ وَکَرَّمْتَهٗ وَشَرَّفْتَهٗ وَعَظَّمْتَ خَطَرَهٗ اَللّٰهُمَّ بَارِکْ لِیْ فِیْمَا اَنْعَمْتَ بِهٖ عَلَیَّ حَتّٰی لَآ اَشْکُرَ اَحَدًا غَیْرَکَ وَ وَسِّعْ عَلَیَّ فِیْ رِزْقِیْ یَاذَا الْجَلَالِ

وَالْاِکْرَامِ اَللّٰھُمَّ مَاغَابَ عَنِّیْ فَلَایَغِیْبَنَّ عَنِّیْ عَوْنُکَ وَ حِفْظُکَ وَمَافَقَدْتُ مِنْ شَیْءٍ فَلَا تُفْقِدْ نِیْ عَوْنَکَ عَلَیْهِ حَتّٰی لَا اَتَکَلَّفَ مَالَا اَحْتَاجُ اِلَیْهِ یَاذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ بعدہٗ دُعا کرے بعض نے لکھا ہے کہ نوروز کے دن موافق اعداد ایّام سال نکال کر اس دُعا کو پڑھے۔ اَللّٰھُمَّ ھٰذِهٖ سَنَةٌ جَدِیْدَةٌ وَاَنْتَ مَلِکٌ قَدِیْمٌ اَسْئَلُکَ خَیْرَھَا وَخَیْرَمَا فِیْھَا وَاَعُوْذُبِکَ مِنْ شَرِّھَا وَشَرِّمَافِیْھَا وَاَسْتَکْفِیْکَ مَئُوْنَتَھَا وَشُغْلَھَا یَاذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ (زادلمعاد)

## سات سلام

مشہور ہے کہ جو شخص یہ سات سلام نوروز کے دن مشک وزعفران سے کسی چینی کے برتن پر لکھ کر گلاب کے عرق سے دھوئے اور اس میں سے پیئے تو آئندہ سال تک کوئی رنج ودرد اُس کو نہ ستائے گا۔ اگر زہریلا جانور کاٹے تو اس پر اثر نہ ہوگا۔

(1) - سَلَامٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ ،

(2) - سَلَامٌ عَلٰی نُوْحٍ فِی الْعَالَمِیْنَ ،

(3) - سَلَامٌ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ ،

(4) - سَلَامٌ عَلٰی مُوْسٰی وَھَارُوْنَ ،

(5) - سَلَامٌ عَلٰی اٰلِ یَاسِیْنَ ،

(6) - سَلَامٌ عَلَیْکُمْ طِبْتُمْ فَادْخُلُوْھَا خَالِدِیْنَ ،

(7) - سَلَامٌ ھِیَ حَتّٰی مَطْلَعِ الْفَجْرِ ط (از حاشیہ زادالمعاد)

مندرجہ ذیل سورہ کو مشک وزعفران سے لکھ کر گلاب میں دھو کر پیے وباؤ امراض جسمانی سے محفوظ رہے گا۔ اس نقش کی انگوٹھی چاندی پر کندہ کر کے پہنے کبھی محتاج نہ ہوگا۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

الا=۱۱۱۹ ۱۱۱۹الا=۱۱۱ محطی

## نقش نوروز

اعداد ۵۰۴۶

تحویل آفتاب کے وقت کسی پاک جگہ باوضو ہو کر گلاب وزعفران سے اس نقش کو لکھ کر اپنے پاس رکھیں تو تمام سال جملہ امراض وبلیات غم و صدمات سے محفوظ رہیں گے دُشمن مقہور ہوگا مقاصد پورے ہوں گے۔ نہایت مجرّب اور راز سربستہ ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

العلی العلی العلی العلی العلی

یاعلیؑ یاعلیؑ یاعلیؑ یاعلیؑ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۲۵۴ | ۱۲۶۷ | ۱۲۶۴ | ۱۲۶۱ |
| ۱۲۶۵ | ۱۲۶۰ | ۱۲۵۵ | ۱۲۶۶ |
| ۱۲۵۹ | ۱۲۶۲ | ۱۲۶۹ | ۱۲۵۶ |
| ۱۲۶۸ | ۱۲۵۷ | ۱۲۵۸ | ۱۲۶۳ |

## نذر مولا مشکل کشاء علیہ السّلام

نوروز کے دن جس وقت آفتاب برج حمل میں داخل ہوتا ہے مولا مشکل کشاؑ سے رجوع کیجے۔ کیسی ہی مشکل ہو بوقت تحویل مولاؑ کی نذر دے کر اُن کے وسیلے سے دُعا کیجے۔ اللہ تعالیٰ حاجت پوری کرے گا۔ کتنے ہی بے اولاد مرد اور بانجھ عورتوں کو اس عمل سے اللہ تعالیٰ نے اولاد عطا فرمائی۔

منجم و جعفار
سید حسن حیدر زیدی
کراچی

# عالمی پیشنگوئیاں 2011ء



23 مارچ 1940ء قرارداد پاکستان 14 اگست 1947ء جب پاکستان وجود میں آیا مگر عجیب بات یہ ہے کہ 23 مارچ اور 14 اگست دونوں تاریخوں میں قمر در عقرب تھا اور مریخ مدمقابل تھا۔ لہٰذا مریخ کا مدمقابل آنا اور قمر جب بحالت وبال ہوا اس بات کی دلیل ہے کہ پاکستان میں جمہوریت مشکل میں رہے اور فوج کا عمل دخل بہت زیادہ رہے۔

**پاکستان:** ملک میں لاقانونیت حد درجہ بڑھ جائے گی۔ وفاق اور صوبوں کے زیر اثر تمام ادارے بیٹھ جائیں گے۔ حکومت کمزور سے کمزور تر اور کمزور ترین ہوتی جائے گی۔ پاکستان کے عوام حزب اقتدار اور حزب اختلاف کے لیڈروں پر اعتماد کرنا چھوڑ دیں گے اور ان کو ناپسندیدہ قرار دیں گے۔ یہی حال بیرون ممالک کا ہوگا کہ وہ پاکستانی لیڈروں پر ان کے ماضی کو دیکھتے ہوئے اعتماد کرنا چھوڑ دیں گے۔ حکومت عوام سے کئے ہوئے وعدے پورے نہ کر سکے گی۔ عوام میں مہنگائی کی وجہ سے غصہ بڑھے گا جس کا آغاز 14 اگست 2010ء سے شروع ہو گیا ہے۔ حکومت بے بس رہے گی۔ مہنگائی کا سونامی عوام کو خودکشیوں پر مجبور کر دے گا۔ عوام کو ہر طریقہ سے پریشان کیا جائے گا اور بھاری ٹیکس عائد کئے جائیں گے۔ جس کی وجہ سے عوام لوٹ مار پر آمادہ ہوں گے۔ موجودہ حکومت کی کابینہ اور اسمبلیوں کو ماہ اگست 2010ء سے لے کر مارچ 2011ء تک شدید نقصان کا خطرہ ہے۔ عوام کے ذہن حکومت کے خلاف بن چکے ہیں۔ اب عملی طور پر ہر آنے والا دن حکومت وقت کے خلاف ہوتا جائے گا۔ لوٹ مار بڑھ جائے گی۔ عوام کی پریشانیوں میں اضافہ ہوگا۔ عورتوں کی توہین کی جائے گی۔ ڈاکے چوریاں عام سی بات ہوں گی۔ قصہ مختصر اہر طلوع ہونے والا آفتاب حکمرانوں کی تباہی اور عوام کی پریشانیوں میں اضافہ کرے گا۔ بڑی خوبصورتی سے امریکہ موجودہ حکومت کے خلاف ہو جائے گا اور حکومتی لوگ ذہنی کشمکش میں مبتلا رہیں گے جو ان کے لئے نقصان دہ ثابت ہوگا۔ پاکستان کی معیشت اور اقتصادی حالت ابتر رہے گی۔

**امریکہ:** امریکہ پوری طرح سے پاکستان پر چھاتا چلا جائے گا۔ جبکہ امریکہ کی اقتصادی حالت خراب رہے گی۔ امریکی صدر کے خلاف امریکی عوام عدم اعتماد کا اظہار کریں گے۔ امریکی عوام میں اس بات کا احساس پیدا ہوگا کہ امریکی حکومت دوسرے ممالک میں بے جا مداخلت بند کرے۔ مستقبل میں امریکہ میں نسلی فسادات بڑھ جائیں گے۔ امریکی عوام اپنے صدر کے متعلق چہ مگوئیاں کریں گے۔ 2011ء میں امریکہ کے کسی صوبے کو آفت ناگہانی سے واسطہ پڑے گا۔ جس میں انسانی زندگیاں تلف ہوں گی۔ امریکی سٹاک مارکیٹ کریش ہوگی۔ امریکہ کی معیشت اس قدر متاثر ہوگی کہ امریکہ دوسرے ممالک کو امداد دینا بند کر دے گا اور اپنے عوام کا خیال رکھے گا۔

**چین:** چین بہت جلد امریکہ کا سپر پاور ہونے کا غرور ختم کر دے گا اور دنیا کا زمین پر سپر پاور ہونے کا اعلان کر دے گا۔ مگر موجودہ وقت میں چین پاکستان کے لئے مددگار ثابت اس لئے نہیں ہو رہا ہے کہ اس کو معلوم ہے کہ میری دی ہوئی امداد پاکستان کے غریب عوام کو نہیں ملے گی بلکہ یہ امداد حکمرانوں کے محلات پر خرچ ہوگی۔ ویسے چین بہت مستحکم اور مضبوط رہے گا۔

**انڈیا:** اندرونی خلفشار کا شکار رہے گا اور مکمل طور پر امریکی پالیسی پر عمل کرے گا۔ امریکن اور انڈین پالیسی ایک رہے گی۔ البتہ انڈیا کے کسی صوبے میں آفتِ ناگہانی نازل ہوگی جس کی وجہ سے بے شمار اموات کا راسخ اندیشہ موجود ہے۔

**ایران:** ایران بہت جلد ایٹمی دھماکے کر کے دنیا کو حیران کر دے گا مگر امریکہ اس کا کچھ نہ بگاڑ سکے گا۔ بلکہ ایران امریکہ کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر بات کرے گا۔ امریکہ ایران سے اس لئے ڈرتا ہے کہ ایران کے نشانہ پر اسرائیل ہے اور چند منٹوں میں ایران اسرائیل کو ختم کر سکتا ہے۔ لہٰذا اسرائیل کو بچانے کے لئے امریکہ کسی بھی اقدام سے گریز کرتا نظر آتا ہے۔ بہرصورت ایران ایک مضبوط مملکت کی طرح زندگی گزارنے کا ڈھنگ جانتا ہے۔

**افغانستان:** نیٹو افواج میں مزید اضافہ ہوگا۔ اگرچہ امریکی فوجیں واپس چلی جائیں گی مگر نیٹو افواج کے تازہ دم دستے فی الحال افغانستان میں

آئیں گے اور وہاں انقلابی کیفیت برقرار رہے گی اور تشدد میں اضافہ ہوگا۔

**تجزیہ:** دنیا کے بے شمار ممالک میں ہلچل رہے گی مگر پاکستان میں غریب غریب سے غریب تر اور امیر، امیر تر ہوتا چلا جائے گا۔ غریب سے اس کے جینے کا حق چھین لیا جائے گا۔ پاکستان کی معیشت اور اقتصادی صورتحال تباہ کن رہے گی۔ قتل و غارت گری انسانی خون ارزاں ہو جائے گا۔ انسان بے حِس ہو جائیں گے۔ کوئی سا دن ایسا نہیں جائے گا جب امن و امان، قتل و اقدام قتل کا رجحان زیادہ نہ بڑھے۔ **2011**ء میں بھی سمندروں، دریاؤں میں طوفان، ریل گاڑیوں، ہوائی جہاز، برفانی اور مٹی کے تودے گرنے سے ہلاکتیں ہوں گی۔ ادھر وزیر اعظم اور صدر کے درمیان اختلافات کھل کر سامنے آئیں گے۔ حسب اختلاف و حسب اقتدار مکمل طور پر ذاتی دشمنی پر آمادہ رہیں گے۔ مہنگائی کوئی بارش نہیں ہے کہ ہوگئی ہے۔ بلکہ حکومت تاجر صاحبان سے جب اربوں روپے ٹیکس وصول کرے گی تو مہنگائی یقیناً ہوگی۔ پاکستان کو جمہوریت راس نہیں آئے گی۔ بہرصورت اب وقت آگیا ہے کہ لوگ دور ماضی کو یاد کریں گے اور ان کو آواز دیں گے۔ جمہوری حکومت رخصت ہونے والی ہے۔ عوام میں جارحیت کا رجحان بڑھ رہا ہے جو حکومت کو ختم کردے گا۔

میں قوم کو ذہنی طور پر تیار کر رہا ہوں کہ کسی وقت کچھ بھی ہوسکتا ہے چاہے مارشل لا کی شکل میں ہو یا کوئی بھی طریقہ ہو۔ اگر کسی صاحب کو کوئی سوال کرنا ہے تو شام **5** بجے سے رات **8** بجے تک بات کرسکتے ہیں۔

**منجم و جفار سید حسن حیدر زیدی البیرونی عفی**

پتہ: **R.39** کرسٹل کالج بالمقابل سپارکو اسکیم، **33** سیکٹر **22-A** کراچی

پوسٹ بکس **75280** فون: **021 34988582**

موبائل: **0345 8219910, 0313 9219910**

ویب سائیڈ **www.syedhassanhaider.zaidi.com**

## دُعا برائے سلامتی

ہر قمری مہینے کی یکم کے روز دو رکعت نماز ادا کریں۔ پہلی رکعت میں سورۃ الحمد کے بعد تیس مرتبہ سورۂ قدر پڑھیں اور نماز کے بعد صدقہ دیں۔ اگر ایسا کرلیا تو گویا اس نے حق تعالیٰ سے اس مہینے میں اپنی سلامتی خرید لی۔

(التماس دعا: محمد عباس کراچی)

# طلسم عجوبہ

**دنیا میں نایاب عربی کتاب غایۃ الحکیم مصنف**

**ابوالقاسم المجریطیؒ**

**میں سے طلسم عجوبہ تحفہ برائے مومنین**

جو شخص شرف قمر میں ان **26** طلسمی حروف کو کاغذ پر محلول زعفران مشک عنبر سے لکھ کر پلیٹ کر چاندی کی انگشتری میں جڑوا کر پہنے تو جملہ مقاصد کے حصول کے لئے مجرب ہے۔ نیز بچھو۔ سانپ۔ حادثات اور جادو کے اثر سے محفوظ رہے گا۔



شرف قمر کا چارٹ امامیہ جنتری میں موجود ہے۔

طلسم کے معنی ہیں ایسی چیز جو اثر کر جائے مگر سمجھ میں نہ آئے۔ ہر مومن مولائی کو اجازت ہے۔ استفادہ کرنے والے امامیہ جنتری کے بانی آغا نثار احمد مرحوم کی مغفرت بلندی درجات کی دعا کریں۔

# طلسم نوروز کی وضاحت

طلسم نوروز = **الا = 1119 = 1119الا = 111 محطے**

طلسم نوروز کا آغاز = **الا** = **الٓمٓ** = آغاز قرآن مقدس ہے۔

1119 = 19 کا عدد اللہ کے صفاتی اسم واحد کی نمائندگی کر رہا ہے۔

باقی 1100 عدد اسم صفت **(مُغْنِیُ)** کا ہے۔ یعنی غنی کرنے والا۔

119 = **یَاحَقُّ** ............... کا عدد ہے۔

الا = ............... سوائے

111 = کافی = ........ کفایت کرنے والا

**محطے** = ربّ العالمین ہر چیز کا مالک، ہر چیز پر قادر اور اسکا ہر چیز پر مکمل احاطہ ہے۔

اسی طرح نقش نوروز بھی معنی خیز اور پُر تاثیر ہے۔

تحقیق: **آغا حسنین احمد عامل** فون: **0300 6802983**

**آغا ہاؤس** احمد پور شرقیہ نمبر **5** ضلع بہاولپور

# پاکستان کا مستقبل ایک خصوصی امکانی تجزیہ

## دائمی کامیابی اور شفا کا پیغام

0308 2074027

2011ء وطنِ عزیز کی تعمیر و ترقی اور اہم فیصلوں کا سال ہوگا۔ 20 اکتوبر سے شروع ہونے والا نیا عددی وقت حکومت اور اپوزیشن کے لئے ایک بہترین مہلت ہوگی کہ اب وہ اپنی اپنی سیاسی انا پرستی کی سیڑھی سے اتر کر ملک و عوام کے لئے کچھ کر گزریں۔ اس حوالے سے فروری، اپریل، جون، اگست، نومبر 2011ء اور اگست، نومبر 2010ء موثر وقت ہوگا۔

منی پاکستان یعنی کراچی کی موجودہ حالت زار کے حوالے سے بھی 2011ء کا یہ وقت اہم اقدامات کے لئے سازگار رہے گا۔ پیارے قارئین! تمام مطابق عددی مہینے ستمبر، اکتوبر (ابتدا 17 اگست 2010ء تا 19 اکتوبر 2010ء۔ ابتدا 17 نومبر تا 19 دسمبر 2010ء) جنوری، مارچ، مئی، جولائی، ستمبر، اکتوبر اور دسمبر 2011ء تک یہ وقت کراچی، ملک اور حکومت کے لئے بھاری ہوگا۔

ٹرائیکا (صدر، وزیراعظم اور آرمی چیف) اپوزیشن، جج صاحبان، وکلاء صاحبان اور میڈیا کے امتحان در گزر اور انتہائی دور اندیشی پر مبنی فیصلوں اور اقدامات پر ہوگا۔ واضح رہے کہ ہر مہینہ 20 تاریخ سے شروع ہو کر 20 تاریخ کو ختم ہوتا ہے۔ ہر تاریخ رات 12 بجے سے نہیں بلکہ دوپہر 12 بجے سے شروع ہوتی ہے۔ اس کے علاوہ ہر مہینے کا اہم ترین عددی وقت ہر حوالے سے نازک ثابت ہوتا ہے۔ تاریخیں درج ہیں:۔ 10 - 17 - 18 - 19 - 26 -27 - 8 - 9 اور 28 ہیں نوٹ فرمالیں۔

**پیارے رفیقانِ سفر:** 28 جولائی 2010ء مارگلہ میں طیارہ حادثہ عین اس وقت میں ہی کیوں ہوا۔ میرا رب میرے ان عددی تجزیوں کا پابند تو نہیں ہے پھر کیوں؟ بس اسے مشیتِ ایزدی دل سے سمجھتے ہوئے اپنا اپنا محاسبہ کرتے ہوئے غور و تدبر فرمائیں کہ آج کل کا مسلمان کہاں کھویا ہوا ہے اور کیا کر رہا ہے۔ مندرجہ بالا تاریخوں میں 28 تاریخ ہے جو مارگلہ میں طیارے کا حادثہ ہے۔

اس عددی وقت میں پیدا ہونے والے بچوں کو زندگی میں زبردست جدوجہد کرنی پڑتی ہے۔ 2011ء اور بیان کردہ تمام جفت عددی وقت، جفت عددی صوبوں، شہروں، عوام الناس شخصیات اور ملکوں کے لئے ہر سال بھاری ہوتا رہے گا۔ 2011ء برسرِ اقتدار اور اپوزیشن کی سیاسی اور غیر سیاسی شخصیات اداکار اور اداکارائیں، گلوکار اور گلوکارائیں چند نامور برسرِ اقتدار شخصیات پر بھاری ہے۔ اللہ تعالیٰ اپنا رحم کرے۔ البتہ وزیراعلیٰ پنجاب کے لئے 2011ء سازگار ہے۔ 2012ء میں کالا باغ ڈیم کی تعمیر کا سلسلہ شروع ہو سکتا ہے۔

**نوٹ:** وزیرِ اطلاعات خیبر پختون خواہ اور بلور خاندان، اے این پی، مسلم لیگ ن کے لئے درج بالا تیتوں بھاری نظر آتے ہیں۔

**ایک پُرخلوص رُوحانی مشورہ:** یہ اسباب کی دنیا ہے۔ یہاں ہر عمل کا ردِعمل ہوتا ہے۔ آپ متواتر قانون قدرت کی خلاف ورزی کر رہے ہیں۔ سنت نبویؐ کو نظر انداز کریں اور پھر یہ تمنا کریں کہ پرسکون زندگی گزرے۔ نہیں یہ بالکل نہیں ہو سکتا۔

دوستوں: میرے پیارے رب نے میری محنت اور نیک نیتی کے صلے میں اعداد کی جو ا ب مجھے عطا فرمائی ہے اور (دمِ امراض کا مستند قرآنی راز) اس پر ہرگز ہرگز مجھے دعوائے تفاخر نہیں۔ دوستو: آج کا نظر آنے والا ہر انسان ہر لحاظ سے انتہائی پریشان ہے۔ یہ انسان ہی کے ہاتھوں دکھ اٹھاتا ہے اور انسان ہی اس کی کامیابی کا زینہ یا باعث بنتا ہے۔ ایسے ہی انسانوں کے دکھوں کو سننے اور ممکنہ دائمی حل کے لئے سینے کے راز لوٹانا چاہتا ہوں۔ اپنی تمام جائز حل مشکل کشائی اور پرسکون زندگی کو اپنے رب کی جانب منسوب کریں کیونکہ منجانب اللہ ہر کام اپنے وقت پر ہی ہوتا ہے۔ بس اپنا عقیدہ مضبوط رکھیں تاکہ آپ کا پالنہار آپ سے راضی ہو جائے۔

**سرِ حرف "ک" کے راز:** زیست کے سفر میں مسافرِ حیات کو ہر قدم مشکلات اور مصائب سے واسطہ پڑتا ہے اور کوئی انسان ان حالات سے بچ کر زندگی بسر نہیں کر سکتا۔ کاروبارِ حیات میں نشیب و فراز کی وجہ سے ضبط و جبر کی متاعِ گراں مایہ کام آتی ہے۔ قرآن حکیم میں ارشاد ہوتا ہے جو لوگ آزمائشوں میں صبر کرتے ہیں اور عبادت میں محو رہتے ہیں اور اپنے مالک کا شکر ادا کرتے ہیں انجام کار وہ کامیاب ٹھہرتے ہیں۔ دوستو! طویل ریسرچ کے بعد ایک بے خطا قرآنی عمل قارئین کرام کی نظر کرتا ہوں جو سرِ حرف ک گ (کرار حیدر، عبدالکریم، کلثوم، کشور، گل محمد، گلناز) سے متعلقہ جو عورتوں کے لئے ایک روحانی، نورانی نعمت کا دائمی پیام ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

**وَ کَفٰی بِاللّٰہِ وَلِیًّا وَّ کَفٰی بِاللّٰہِ وَکِیلاً وَّ کَفٰی بِاللّٰہِ نَصِیْرًاO وَ کَفٰی بِاللّٰہِ شَہِیْدًاO**

رات کے کسی حصے میں اٹھ کر تازہ غسل کریں یا باوضو ہو کر چودہ معصومین کے نام چودہ نوافل ادا کریں اور آخر میں دو نفل پڑھ کر درج بالا اسم اعظم چودہ بار پڑھیں اور آخر میں چودہ بار درود ابراہیمی پڑھ کر دُعا کریں۔ انشاءاللہ چودہ معصومین علیہم السلام کے صدقے میں اللہ پاک چودہ دن کے اندر آپ کی مراد پوری کرے گا۔ اس عمل کے ساتھ تعویذ بھی ضرور حاصل کریں۔ ہدیہ مناسب ہے۔ بس یقین بامراد واللہ عالم بالصواب۔ باقی رہے نام اللہ کا۔

سر حرف ص کی عورتیں بھی خاص اسم اعظم مع تعویذ کے لئے رُجوع کر سکتی ہیں۔

ایران۔ یمن۔ صومالیہ۔ فرانس ممالک کے علاوہ مندرجہ نامور شخصیات۔ سونیا گاندھی۔ خالدہ ضیاء۔ جنید جمشید کے لئے 2010-2011-2012 زیادہ مصائب اور سختی کی نشاندہی ثابت ہوتی ہے۔ 2011 انڈیا کے اٹل بہاری واجپائی اور راہول گاندھی صحت اور زندگی کے لئے اہم ہے محتاط رہیں۔

**نوٹ:** نومولود بچوں کے مبارک نام معہ دعائیہ تعویذ فی سبیل اللہ منگوائیں۔

دُعاگو: **غلام اکبر زنگیجو** (کراچی)

فون: **0308 2074027, 0307 3724672**

## عمل برائے قضائے حاجات

کتاب کشکول از علامہ بہاؤالدین عاملی میں ہے کہ ہزار مرتبہ ہر روز ہر کلمہ کو ایک ہفتہ تک حسب ذیل ترتیب سے پڑھا جائے تو حضرت حجتؑ خود اس کی مدد فرماتے ہیں۔ ایک ہی نشست اور ایک ہی مقام پر اور ایک ہی وقت اس عمل کو بجالائیں۔ عمل کے اول و آخر میں زیادہ دُرود پڑھیں۔

**ہفتہ:** (لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ) **اتوار:** (یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ)

**سوموار:** (اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِ مُحَمَّدٍ)

**منگل:** (لَا حَوْلَ وَلَاقُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ)

**بدھ:** (اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ رَبِّیْ وَاَتُوْبُ اِلَیْہِ)

**جمعرات:** (سُبْحَانَ اللّٰہِ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ وَلَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاللّٰہُ اَکْبَرُ)

**جمعہ:** (یَا اللّٰہُ مَحْمُوْدٌ کُلِّ فِعَالِہٖ)

# مجرب عمل سورۃ الرحمٰن
## برائے تسخیر خلائق

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

**اَلرَّحْمٰنُ۝ عَلَّمَ الْقُرْاٰنَ۝ خَلَقَ الْاِنْسَانَ۝ عَلَّمَہُ الْبَیَانَ۝ اَلشَّمْسُ وَالْقَمَرُ بِحُسْبَانٍ۝ وَّالنَّجْمُ وَالشَّجَرُ یَسْجُدَانِ۝**

خدائے رحمان نے قرآن سکھایا۔ اسی نے انسان کو پیدا فرمایا۔ اور اُس نے اسے بیان سکھایا۔ سورج اور چاند مقرر حساب کے مطابق گردش کرتے ہیں اور بیل بوٹیاں اور درخت سجدہ کرتے ہیں۔ (القرآن پارہ ۲۷، سورۃ ۵۵ الرحمٰن)

میں اپنے والد بزرگوار روحانی محقق آغا حسنین احمد صاحب عامل کی زیر نگرانی 1999ء سے شعبہ روحانیت میں زیر تربیت ہوں۔ ان کے پاس خلقِ خدا کا جمگھٹا رہتا ہے۔ ہزاروں کی تعداد میں فون اور خطوط آتے ہیں۔ حکام سے عوام تک سب ان کا احترام کرتے ہیں۔ 7 جون 2010ء سے 29 جون 2010ء (22 دن) والد محترم مسوڑھے کے السر سے بیمار تھے اور علیل ہوگئے۔ میں اُس وقت ان کی خدمت میں حاضر رہا۔ اللہ تعالیٰ نے اُن کو شفا بخشی رو بہ صحت ہیں 28-06-2010 کو مجھے از خود حکم فرمایا کہ کاغذ اور قلم لاؤ۔ تم کو وہ عمل تسخیر لکھواؤں جس کی بدولت میں نے دنیا میں نام پایا۔ اور یہ بھی فرمایا کہ بخل نہ کرنا اور امامیہ جنتری 2011 میں یہ عمل شائع کرانا تا کہ پریشان حال مومنین بغیر کسی خرچہ کے استفادہ کرسکیں۔

**عمل کی تفصیل:** ۱۔ قرآن کی مشہور و معروف اور خوبصورت ترین سورۃ الرحمٰن کو زبانی یاد کرلو۔ ۲۔ اچھی طرح یاد ہوجانے پر صبح کو نکلتے ہوئے سورج کی طرف منہ کرکے باوضو سورۃ الرحمٰن پڑھنا شروع کرو۔ جب اس سورۃ کی آیت **فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ** پر پہنچو تو دائیں ہاتھ کی شہادت والی انگلی سے سورج کی طرف اشارہ کریں۔

یہ عمل روزانہ 5 یا 7 منٹ میں مکمل ہوجاتا ہے۔ یہ عمل چالیس یوم تک صبح کا ہے۔ تسلسل سے چار چلے 160 یوم تک عمل کریں۔ فراخی رزق اور تسخیر خلق کا تجربہ شدہ عمل ہے۔ صحافی۔ وکلاء۔ بیرسٹر۔ ڈاکٹر۔ طبیب۔ عامل۔ تاجر۔ دکاندار۔ چاہے جس شعبہ کا فرد کرے تسخیر خلق بے بہا پائیگا۔ والد محترم نے بھی مجھے اس کی اجازت بخشی ہے اور ہر مومن مولائی کو بھی اجازت عام دی ہے۔ مطلوب محبوب۔ افسران کو مسخر کرنے کا آسان عمل ہے۔ ناجائز مقصد کے لئے نہ کریں۔ پرہیز جمالی اختیار کریں۔

جولائی سے اگست۔ ستمبر۔ اکتوبر۔ نومبر 2010 تک میرے چار چلے مکمل ہوجائیں گے۔ جو لوگ سورۃ الرحمٰن کو حفظ نہ کرسکیں وہ دیکھ کر پڑھیں، مکمل سورۃ الرحمٰن طبع شدہ مع ترجمہ و تفسیر اور پرہیز جمالی کا پرچہ جوابی لفافہ بھیج کر مفت طلب کریں۔

**آغا جعفر حسین** فون: **0300 7807248**

**آغا ہاؤس** (پوسٹ کوڈ 63350) احمد پور شرقیہ نمبر 5 ضلع بہاولپور

ابجدِ قمری کل 135 اعداد بنتے ہیں۔ اکائی کو دہائی میں جمع کیا تو 18 بنا۔ 8 اور 1 عدد کو باہم جمع کرنے سے 9 کا مقدّس اور اُلوہی شان کا حامل عدد پردہءِ نور سے طلوع ہوتا ہے۔ سرکارِ دو عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اسمِ پُرنور محمد کے قمری اعداد 92 بنتے ہیں جن میں پھر عدد 9 اپنے تمام تر جلال کے ساتھ جلوہ افروز ہے۔ اب اگر 92 میں 18 کے عدد کو جمع کریں تو 110 کا عدد حاصل ہُوا! 110 جو سراسر جلالِ الٰہی کی مظہر ذات پاک یعنی علی ابنِ ابی طالب کے اسمِ مبارک کے اعداد ہیں۔

عدد 9 خاتونِ قیامت علیہا السّلام سے منسوب ہے۔ یہ عدد امان، پناہ، اور تحفظ وسلامتی سے منسوب ہے۔ قارئین حضرات یقیناً عدد 9 کی کرشماتی انگوٹھی سے واقف ہوں گے، جس کے روحانی فیض سے صدیوں سے نسلِ آدم علیہ السّلام مستفید ہو رہی ہے۔ بنیادی اعداد ایک سے نو (1-9) تک ہیں۔ باقی تمام اعداد انہی اعداد کی تکرار سے وجود میں آتے ہیں۔ دیگر اعداد خصوصاً عدد 9 کے روحانی اور طلسماتی اثرات کی پوری دنیا شاہد ہے۔ کرہءِ ارض کے تمام مکاتبِ فکر کے روحانی علوم میں علم الاعداد کو نمایاں مقام حاصل ہے۔ بلا تخصیص مذہب وملّت، علم الاعداد کے تمام جید علماء عدد 9 کے طلسماتی سحر سے کبھی نہیں نکل پائے۔ یہ عدد جس فرد یا چیز سے مطابقت رکھتا ہے، اُسے اپنی عظیم روحانی پناہ میں لے لیتا ہے۔ جب کہ اس عدد سے مخالفت اور مخاصمت مول لینے والا فرد یا چیز اپنی ہستی کو وجود سے عدم میں لے جانے کا باعث بنتی ہے۔ اس مقدس عدد کے ایثار و وفا کی کتنی عظیم مثال ہے کہ جس عدد کو اس کے ساتھ جمع کریں، یہ عدد خود کو اُس عدد میں جذب کر دیتا ہے، اُس پر نچھاور ہو جاتا ہے۔ جب کہ اختلاف اور معاندت کی صُورت میں اُس عدد کو فنا کے گھاٹ اُتار دیتا ہے! قارئین! عدد نو سے ٹکرانے والی ہر باطل قوّت کو امانِ خُداوندی تک نصیب نہیں ہوتی! جمع دائمی مَحبت و یک جا ہونے کی اور ضرب اَبدی اِختلاف اور جُدائی کی علامت ہے۔ یہاں پر عدد 9 کے چند روحانی پہلوؤں کا ذکر کیا جاتا ہے۔ صفر سے نو تک اعداد کے متعلق عصرِ حاضر کے تمام ماہرینِ علم الاعداد کی تحقیقات کو ہم نے اِدارہ ہٰذا کی مایہءِ ناز کتب ''اعداد اور حقائق'' اور ''اعداد مدینۃ الروحانیت میں'' میں بالتفصیل بیان کیا ہے۔ محترم قارئین درج ذیل جدول میں عدد نو کی جذب ودفع کی بے مثال خاصیت ملاحظہ فرمائیں۔

# جَدوَل ضرب و تقسیم

| ضرب کی مثالیں | جمع کی مثالیں |
|---|---|
| 9x1=9 | 9+1=10(1+0=1) |
| 9x2=18(1+8=9) | 9+2=11(1+1=2) |
| 9x3=27(2+7=9) | 9+3=12(1+2=3) |
| 9x4=36(3+6=9) | 9+4=13(1+3=4) |
| 9x5=45(4+5=9) | 9+5=14(1+4=5) |
| 9x6=54(5+4=9) | 9+6=15(1+5=6) |
| 9x7=63(6+3=9) | 9+7=16(1+6=7) |
| 9x8=72(7+2=9) | 9+8=17(1+7=8) |
| 9x9=81(8+1=9) | 9+9=18(1+8=9) |

یہاں پر مناسب ہے کہ مشہورِ زمانہ ماہرِ علومِ مخفی کیرو کی اعداد کی کتاب سے چھوٹا سا اقتباس ج کریں

**"They are peculiarly prone to accidents from fire and explosions and rarely get through life without injury from such causes. As a general rule they go under many operations by the surgeon's knife" (Cheiro's Book of Palmistry, Numerology And Astrology; page:348)**

موصوف نے بھی اس بات کی نشان دہی کی ہے کہ اس عدد کے حامل کو حادثات اور آگ سے زیادہ واسطہ پڑتا ہے۔ قارئین! اگر اس عدد کی حقانیت کو کیرو کے مطمح نظر سے دیکھیں تو آپ کو اُفق کی سُرخی عدد 9 کی مالک خاتون سلام اللہ علیہا کے خون کی مرہونِ منت نظر آتی ہے تو کہیں جلتا ہُوا دروازہ فریاد کُناں نظر آتا ہے اور کہیں پہلو پہ رکھا ایک ہاتھ! ایک ہستی نے زمانے کے سارے غم اپنے مقدّس پلو سے باندھ کے ہمیں عدد 9 کی نورانی صفات سے نوازا ہے۔ تاریخ کے اوراق عدد 9 کے خون سے سرخ ہیں۔ اہلِ علم سے پوشیدہ نہیں کہ اہل بیت علیہم السلام نے کس طرح بعد از پیغمبر تکالیف کو اپنے دامن میں سمویا ہے! ارضِ نینوا اب بھی بہتر (72) تاروں کی کہکشاں نظر آتی ہے! 18 ذی الحجہ دین کی تکمیل، امیر المؤمنین علی بن ابی طالب علیہ السّلام کی باقاعدہ

تاج پوشی کا دن ہے۔ خالق اکبر نے 18 ہزار مخلوقات اور اُن کے لیے الگ دُنیا بسائی ہے۔ رجب کی 27 تاریخ کو خداوند عالم نے اپنے حبیب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو معراج کرائی۔ مختصراً عدد 9 کا تعلق انسانی زندگی سے مزید قریب سے دیکھتے ہیں۔ حدیثِ پیغمبر صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم کے مطابق اس امت کے تہتر (73) فرقے ہیں اور اُن میں سے بہتر (72) فرقے گمراہ ہوں گے۔ زمین کو 360 درجات میں بانٹا گیا ہے۔ زاویہ قائمہ 90 ڈگری پر۔ لڑکی 9 سال کی عمر میں بالغ ہوجاتی ہے۔ پاکستانی حکومت 18 سال سے کم عمر افراد کو خودمختار تسلیم نہیں کرتی۔ جواہرات میں (9) نورتن مشہور ہیں۔ ظرف زماں پر غور کریں تو وقت اپنی تقسیم کے ہر زاویے سے عدد 9 کا محکوم دکھائی دیتا ہے۔ ذرا غور کیجیے؛ 60 سیکنڈ کا ایک منٹ ہوتا ہے اور 60 منٹ کا ایک گھنٹہ۔ 3600=60×60 یعنی ایک گھنٹے میں کُل چھتیس سو سیکنڈ پائے جاتے ہیں اور مفرد عدد 9 بنتا ہے۔ اللہ نے قرآن میں دس مقدس راتوں کی قسم کھائی، وقت نکالا تو مفرد عدد 9 بنا! موسیٰ علیہ السلام چالیس دِن کے لیے لوگوں کے ہمراہ طور پر گئے، کل وقت کا مفرد عدد 9 بنا۔ چالیس کی بجائے ستر دِن طور پہ گزارے، تمام وقت کا مفرد عدد 9 بنا! قیامت کا دِن پچاس ہزار سال کا ہوگا، کل وقت کا عدد 9 بنا (زمینی پیمانے کی رُو سے)! ایک دِن، ہفتہ، دہائی، مہینہ، سال، دس سال اور صدی کا کل وقت نکالیں تو عدد 9 کے جلوے دکھائی دیتے ہیں۔ یہاں زبان گنگ ہو جاتی ہے۔ قلم تھک جاتا ہے! شعور کی پرواز تھم جاتی ہے! المختصر عدد 9 تنویرِ شمسِ عصمت ہے۔ اس کا نورانی طلسم، کرشماتی قوتیں ہمیشہ ہمیشہ کے لیے ملجا و ماویٰ ہیں، مشکلات سے نجات کی ضمانت ہیں۔ وما توفیقی الا باللہ۔

محمد اکمل ملک ساحر علوم مخفی
مدینۃ الرّوحانیت، جامعہ حسینیہ علیہ السّلام، وارڈ نمبر 13، کروڑ لعل عیسنؒ، ضلع لیّہ (پنجاب
Ph: 0606 811103, 03014577846 7, 0333 4578467

## عمل تسبیح جناب فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا

خاص شرعی حاجات کے لئے دو رکعت نماز حاجت پڑھ کر نیت کرے کہ تسبیح پڑھتا/پڑھتی ہوں (قربتۃ الی اللہ) پھر 512 مرتبہ یعنی 5 تسبیحات اور مزید 12 مرتبہ تلاوت کرے پھر امام زمانہ و آئمہ طاہرین کے وسیلہ سے اللہ تعالیٰ سے دُعا مانگیں۔ انشاء اللہ بحکم پروردگار کامیابی ہوگی۔

# منتخب ٹوٹکے

بشکریہ (زبیدہ آپا)

**شوگر کنٹرول کرنے کے لیے:** اگر آپ شوگر کے مریض ہیں تو دو بھنڈیوں کو اوپر اور نیچے کا حصہ کاٹ کر پھینک دیں اور بھنڈیوں کو رات بھر بھگو کر رکھ دیں۔ صبح بغیر بھنڈی کو ہلائے پانی گلاس میں نکال کر پی لیں۔ شوگر کو کنٹرول کرنے کے لیے نہایت بہترین ہے۔

**نیند لانے کے لیے:** اگر کسی وجہ سے کئی دنوں سے نیند نہ آرہی ہو تو ایک چمچ خشخاش لے کر ململ کے کپڑے میں باندھ کر پوٹلی بنالیں۔ رات میں سونے سے پہلے ایک پیالی گرم دودھ میں خشخاش کی یہ پوٹلی ایک سے دو مرتبہ گول گول گھما کر فوراً پی لیں۔ اس سے نہ صرف پرسکون نیند آئے گی بلکہ دوسرے دن بالکل تازہ دم ہو کر اٹھیں گے۔

**دانت کا درد غائب کرنے کے لیے:** اگر دانت میں درد ہو تو چند دانے میتھی لے کر اسے دو گلاس پانی میں اُبال لیں۔ اس گرم پانی سے گلیاں کریں۔ دانت کا درد بالکل غائب ہوجائے گا۔

**چھینکیں روکنے کے لیے:** اگر متواتر چھینکیں آرہی ہیں تو انہیں رُوکنے کے لیے تازہ ہرا دھنیہ سونگھیں چھینکیں فوراً رک جائیں گی۔

**تر و تازہ چہرے کے لیے:** چند قطرے سفید سرکے کو ایک کھانے کے چمچے دہی میں ملا کر چہرے پر لگائیں۔ چند منٹ کے بعد چہرہ ٹھنڈے پانی سے دھولیں۔ آپ کا چہرہ بالکل تر و تازہ ہوجائے گا۔

**چھالے ختم کرنے کے لیے:** اگر کسی بھی وجہ سے منہ میں چھالے ہوجائیں تو ایک چائے کا چمچہ کلونجی دو گلاس پانی میں ڈال کر اُبال لیں۔ اس سے گلیاں کریں منہ کے چھالیں ختم ہوجائیں گے۔

**چمکدار اور خشکی سے پاک بالوں کے لیے:** اگر سر میں خشکی ہے اور بال بے جان نظر آتے ہیں تو نہانے کے بعد ایک چوتھائی چائے کا چمچہ زیتون کا تیل لے کر اس میں دو قطرے لیموں کے ملا کر گیلے بالوں میں مساج کریں اس سے خشکی دور ہو جائے گی اور بال چمکدار ہوجائیں گے۔

**برتنوں کو محفوظ رکھنے کے لیے:** نان اسٹک کے برتنوں کو خراب ہونے سے بچانے کے لیے تھوڑا سا سلاد کا تیل لے کر نان اسٹک کے برتنوں پر ملیں۔ اس سے ان کی پالش محفوظ رہے گی۔

**جوتوں کی پالش کے لیے:** کیلے کا چھلکا چمڑے کے جوتوں پر ملیں۔ اس عمل سے جوتوں کی پالش دیر تک محفوظ رہے گی۔

**بلیک ہیڈز ختم کرنے کے لیے:** چہرے پر بلیک ہیڈز ہو گئے ہیں تو پریشان ہونے کی ضرورت نہیں ہے۔ ٹماٹر کاٹ کر فرج میں رکھ دیں، جب خوب ٹھنڈے ہو جائیں تو انہیں چہرے پر ملیں۔ جو بلیک ہیڈز ہیں وہ نکل جائیں گے اور چہرہ صاف و شفاف ہوجائے گا۔

# فہم الجفر

علی اکبر
پشاور

امامیہ جنتری کے قارئین دنیا میں جہاں جہاں بستے ہیں خواہ وہ شہروں میں ہوں یا قصبوں میں، میں اس مقبول ترین جنتری کی وساطت سے بالخصوص بانی جنتری ہمارے محترم آغا نثار احمد صاحب مرحوم اور اب ان کے پسماندگان جو اس رُوحانی شمع کی لو کو جلائے رکھے ہوئے ہیں۔ اللہ معصومینؑ کے صدقے میں انہیں عمر حضرت خضر علیہ السلام تندرستی وصحت کے ساتھ عطا فرمائے۔ آمین ثم آمین۔

اب میں آتا ہوں اپنے اصل موضوع کی طرف۔ قرآن پاک میں ۱۲ واں پارہ سورہ رعد ہے۔ جس کے معنی ہیں بجلی کی چمک۔ کڑک۔ جب آسمان پر بجلی چمکتی ہے۔ کڑکتی ہے تو اہل زمین کے دل خوف سے لرز جاتے ہیں۔ اسی طرح جب میرے مولا علیؑ میدان جنگ میں کفار پر آسمانی بجلی کی مانند ٹوٹ پڑتے تھے تو کفار الامان الامان کہہ کر بھاگ جاتے تھے۔ اسی طرح اس کے پڑھنے سے ظالم وجابر شخص اپنے ارادے۔ حرکتوں سے باز آجاتا ہے اور اُس شخص کا پیچھا چھوڑ دیتا ہے۔

اس کی پہلی آیت المرا ہے۔ ا ۔ ل ۔ م ۔ ر ۔ ا اعداد اس کے ۲۷۲ ہیں۔ کوئی شخص بعد از نمازِ فجر بغیر بسم اللہ بغیر درود شریف پڑھے مطلوبہ ظالم شخص کا تصور رکھ کر پھونک مارے۔ المرا سے لَا یُؤْمِنُوْنَ تک کم از کم دو ہفتے پڑھے۔ کم از کم ایک تسبیح پڑھے تو کام بن جاتا ہے۔ اس سورۃ مبارکہ میں کئی مقامات پر پروردگارِ عالم نے علیؑ کی شان میں اشارتاً آیات نزول فرمائی ہیں۔ مثلاً اس سورہ کی آخری آیت وَیَقُوْلُ الَّذِیْنَ سے عِلْمُ الْکِتٰبِ تک علیؑ کی شان میں۔ مدح میں بہت بڑی واضح دلیل ہے۔ ان کے ایمان کی جب کفار نے رسول مقبولؐ سے کہا۔ کیا ثبوت ہے کہ تم اللہ کے رسولؐ ہو۔ تو اللہ نے یہ آیت نازل فرمائی۔ اے محمدؐ ان کفار سے کہہ دو میرے اور تمہارے درمیان وہ شخص گواہ ہے جس کے پاس تمام آسمانی کتب کا علم ہے۔ سلونی۔ سلونی کا دعویدار ہے۔ حالانکہ اُس وقت قرآن پاک ایک جامع کتاب کی شکل میں نہ تھی۔

جب کسی ظالم وجابر حاکم کا خوف ہو۔ آپ کو جان کا خطرہ ہو، یا کسی ظالم بے رحم شخص کے ہاتھوں نالاں ہوں اور وہ آئے دن تنگ کرتا ہو۔ پریشان کرتا ہو۔ آپ کی عزت نفس کو اُس سے خطرہ ہو۔ آپ اُس کے مقابلے میں کمزور، ناتواں ہوں۔ گھبرانے کی ضرورت نہیں۔ جیسے اوپر لکھ چکا ہوں عمل کریں۔ فیض پائیں۔

اگر کوئی بانجھ عورت ۱۶ دن تک روزانہ سورہ رعد ۴ مرتبہ پڑھ کر کسی میٹھی چیز پر دم کر کے آخری روز کھانے کے بعد اپنے شوہر کے پاس جائے۔ انشاء اللہ صاحب اولاد ہو گی۔ اسی طرح اگر کوئی اولادِ نرینہ کا خواہشمند ہو۔ روزانہ تہجد کے وقت اُٹھے۔ دو رکعت نفل کے پڑھے اور سورہ رعد پوری ایک مرتبہ پڑھے۔ نوچندی جمعرات سے شروع کرے۔ ۴۰ دن تک عمل کرے (قمر در عقرب نہ ہو) اُس کے بعد بیوی کے پاس جائے۔ اللہ تعالیٰ اپنی دربارِ رحمت سے مولائے کائنات کے صدقے میں اولادِ نرینہ سے سرفراز فرمائے گا۔

آیئے از رُوِ علم جفر دیکھتے ہیں۔ اس کے پڑھنے کا کیا فائدہ ہے۔

سوال: حروف مقطعات المرا (ا ۔ ل ۔ م ۔ ر ۔ ا) دشمنوں کی زبان بندی کے لئے پڑھنا کیسا ہے۔ سوال کے تمام حروف کو اُوپر سے نیچے تک قاعدہ کے مطابق لکھیں اور حروف اُٹھاتے جائیں۔ جواب گویا ہوگا۔ سمجھ نہ آنے پر رابطہ کر سکتے ہیں۔

سوال: حروف مقطعات المرا (ا ۔ ل ۔ م ۔ ر ۔ ا) دشمنوں کی زبان بندی کے لئے پڑھنا کیسا ہے۔

**یا علیم:**

ح ر و ف
م ق ط ع
ا ت ا ل
م ر ا د
ش م ن و
ن ک ی ز
ب ا ن ب
ن د ی ک
ی ل ی ب
ر ھ ن ا
ک ی س ا
ی X X

حروف جواز رو جفر ملے

ح ی ر ھ — د ق ط س ز
ت ی ب ھ — ی ط ا ر

**ہیبت** **طاری**

تشریح

ز کا تنزل لفظ و لیا
د کا نظیرہ لفظ ر لیا

سوچئے۔ سمجھنے کی کوشش کیجئے۔ دُعا گو ہوں۔ اللہ آپ کا ادراک کھولے۔

**نوٹ:** قرآن پاک میں متعدد مقامات پر حروف مقطعات کا ذکر ہے۔ میں نے رحمتِ خداوندی سے معصومین علیہ السلام کے صدقے میں چند ایک کی زکات ادا کی۔ حیرت انگیز فوائد سے مستفیض ہوا۔ بلکہ جن احباب کو پڑھنے کے لئے دیا اس کے فوری اثرات سے انگشت بہ دندان رہ گئے۔ تعریف کئے بغیر رہ نہ سکے۔

طالب دعا

**علی اکبر**
ٹی اینڈ جنرل سٹور بازار قصہ خوانی پشاور شہر
فون: 091 2565110, 0300 5831879

# جفر کاشفُ الاِسرار

اوّلاً لاکھ حمد و ثناء ہے۔ اس ذاتِ بابرکات علیٰ کُل شیئٍ قدیر کی جس نے اس مشتِ خاک کو مرتبہ اشرف المخلوقات عطا فرما کر تمام مخلوقات ارض و سماء میں ممتاز فرمایا۔ پھر ہزاروں درود و سلام ہوں ذاتِ سرور کائنات صلّی اللہ علیہ وآلہ وسلّم پر جو تمام مخلوقات کے لئے سراپا رحمت بن کر تشریف لائے۔ جن کی ذاتِ مبارکہ اور ان کی آل و اولاد کے توسط سے فیوض و برکات عالم میں چار سو برس رہے ہیں۔

آزاں بعد عرض ہے کہ میری ذاتی طور پر ہر سال کے لیے یہی کوشش رہی ہے کہ بحرِ جفر سے کوئی نادر اور اچھوتا گرانقدر علمی موتی اپنے ملک کے مدبّر فلاسفر اور دقیقہ شناس اذہان کے لئے پیش کروں۔ جس سے ان کے علمی ذوق کی کماحقہ تشفی ہو۔ زیرِ نظر قاعدہ جفر بلاشبہ نہایت علمی قسم کا قاعدہ ہے۔ جو اپنے اندر سمندر جیسی وسعت رکھتا ہے۔ سوال مرکزی ہو یا محوری۔ اجتماعی نوعیت کا ہو یا انفرادی۔ خصوصاً روزمرّہ کے پیش آمدہ مسائل کا حل بتلانے میں اپنا ثانی نہیں رکھتا۔ میری تیس سالہ علمی ریسرچ میں یہ قاعدہ خصوصی اہمیت کا حامل رہا ہے۔ ڈھیروں دلی دعاؤں کے ساتھ تمام مومنین بھرپور مستفید ہوں۔ شرح لکھ رہا ہوں۔

## تشریح قاعدہ

(۱) اپنا سوال جامع اور مختصر پیرائے میں لکھیں اور وقت سوال نوٹ کر لیں۔

(۲) جنتری میں اس تاریخ اور وقت میں دیکھیں کہ کونسی منزل قمری ہے۔

نوٹ: اٹھائیس منازل قمر ہیں اور ان سے منسوبہ اٹھائیس ہی اباجد ہیں۔

ان اباجد کی تفصیل میں اپنی کتاب آفتاب جفر حصّہ دوئم کے صفحہ نمبر ۹۴ پر لکھ چکا ہوں۔ تاہم کسی صاحب کو ان اباجد کو وضع کرنے میں دقت ہو تو پتہ لکھا ہوا جوابی لفافہ مجھے بھیج کر اباجد کی جداوّل منگوا سکتے ہیں۔ (مفت۔ بلافیس)

(۳) اپنا سوال الگ الگ حروف میں لکھیں (بسط حرفی) دوسری سطر میں ہر حرف کا مرتبہ ابجد قمری نیچے لکھیں۔ یعنی یہ حرف ابجد میں کتنے نمبر پر واقع ہے۔

## جدول مراتب قمری یہ ہے

| حروف ابجد | ا | ب | ج | د | ھ | و | ز | ح | ط | ی | ک | ل | م | ن |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ابجدی مراتب | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ |
| حروف ابجد | س | ع | ف | ص | ق | ر | ش | ت | ث | خ | ذ | ض | ظ | غ |
| ابجدی مراتب | ۱۵ | ۱۶ | ۱۷ | ۱۸ | ۱۹ | ۲۰ | ۲۱ | ۲۲ | ۲۳ | ۲۴ | ۲۵ | ۲۶ | ۲۷ | ۲۸ |

(۴) وقت سوال جو منزل قمری چل رہی تھی۔ اس سے منسوبہ ابجد کے مراتب سے حروف کو بدل دیں۔ مثلاً ابجد قمری میں ہمارا حرف **"س"** ہے۔ قمری مرتبہ ۱۵ ہے۔ فرض کیا منزل قمری **"طرفہ"** تھی۔ اس سے منسوبہ ابجد اطقغ ہے۔ اس میں ۱۵ نمبر پر **"ن"** درج ہے۔ چنانچہ ہم نے **"س"** کو **"ن"** سے بدل دیا۔

| منزل قمری | شرطین | بطین | ثریا | دبران | ہقعہ | ہنعہ | ذراعہ | نثرہ | طرفہ | جبہ | زبرہ | صرفہ | عوا | سماک |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| منسوبہ ابجد | ابجد | اجہز | ادزی | احطم | اوکع | ازمق | احست | اطفذ | اطقغ | اکشج | الثو | اندط | انظل | اسبع |

# نام منازل قمری اور ان سے منسوبہ ابجد

| منزل قمری | غفرہ | زبانہ | اکلیل | قلب | شولہ | نعائم | بلدہ | ذابح | بلعہ | سعود | اخبیہ | مقدم | موخر | رشا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| منسوبہ ابجد | اجھس | قطھش | اصزخ | اقطظ | ارکب | اشہذ | اتسح | اثلک | اخقن | اذشف | اغر | اظذث | اغطص | ابجد |

منزل قمری سے منسوبہ ابجد سے بلحاظ مراتب تبادلہ کے بعد جو سطر ملے گی۔ اس میں آپ کے سوال کے عین مطابق جواب جھلک رہا ہوگا۔ اردو زبان میں دو یا تین حروف کو مجاز حروف سے تبادلہ دے کر جواب بنانا پڑتا ہے۔ ۸۰ فی صد سطر خود ناطق آتی ہے اور یہی قاعدہ کی امتیازی خصوصیت ہے۔

آپ اس جفری کلیہ سے ہر قسم کے سوالات حل کر سکتے ہیں مثلاً معاملات پیار محبت۔ شادی بیاہ۔ روزگار۔ بیرون ملک سفر۔ ترقی و تبادلہ۔ کاروباری بندش کے اسباب۔ لاٹری کے ذریعے انعام۔ موافق و ناموافق امورات۔ کسی خواہش کا پورا ہونا یا نہ ہونا۔ کشائش رزق۔ کامیابی کے راز وغیرہ وغیرہ۔ اب دو مثالوں سے واضح کرتا ہوں۔

## مثال نمبر 1

یا علیمؐ: کیا ذیابیطس (شوگر) کا علاج ہے؟ (منزل قمری زہرہ ابجد الثو)

| سوال بسط حرفی | ک | ی | ا | ذ | ی | ا | ب | ی | ط | س | ک | ا | ع | ل | ا | ج | ھ | ی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مراتب قمری | ۱۱ | ۱۰ | ۱ | ۲۵ | ۱۰ | ۱ | ۲ | ۱۰ | ۹ | ۱۵ | ۱۱ | ۱ | ۱۶ | ۱۲ | ۱ | ۳ | ۵ | ۱۰ |
| ابجد الثو | ظ | ع | ا | م | ع | ا | ل | ع | ھ | س | ظ | ا | ض | ی | ا | ث | ف | ع |
| نظرہ ہم رتبہ | م | ع | ا | م | ع | ا | ل | ج | ھ | س | م | ا | ح | ی | ا | ن | ف | ع |
| | عام | | | معالجه | | | | | | اسم | | | حیّ | | نافع | | | |

یعنی اسمائے الٰہیہ یا حیُّ یا نافعُ اس کا مقبول عام علاج (معالجہ) ہے۔ واللہ اعلم

## مثال نمبر 2

یا علیمؐ: شرف زحل کے فوائد کیا ہیں؟ (منزل قمری دبران ابجد اھطم)

| سوال بسط حرفی | ش | ر | ف | ز | ح | ل | ک | ی | ف | و | ا | ی | د | ک | ی | ا | ھ | ی | ن |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مراتب قمری | ۲۱ | ۲۰ | ۱۷ | ۷ | ۸ | ۱۲ | ۱۱ | ۱۰ | ۱۷ | ۶ | ۱ | ۱۰ | ۴ | ۱۱ | ۱۰ | ۱ | ۵ | ۱۰ | ۱۴ |
| ابجد الثو | ظ | ث | ک | ذ | ب | ص | ن | ی | ک | ش | ا | ی | م | ن | ی | ا | ف | ی | ض |
| نظرہ ہم رتبہ | م | ث | ب | ت | ب | ص | ن | ی | ک | ش | ا | ی | م | ن | ی | آ | ف | ی | ض |
| | مثبت | | | | نصیب | | | | کشائی | | | | میں | | | آ | فیض | | |

یعنی اس کے شرف میں نصیب کشائی (بندش رکاوٹ کھولنا) کے عملیات تیار کر کے مثبت فیض لیا جا سکتا ہے۔ مومنین سے التماس ہے کہ 29 سال کے بعد سیارہ زحل کا شرف 2011 میں آ رہا ہے۔ اپنے گرد و پیش کسی مستند عامل سے رابطہ کر کے اس سعد ترین وقت سے ضرور استفادہ کریں۔

**نوٹ:** ہم سے کسی ذاتی قسم کے سوال کا جواب صادق آلِ محمدؐ کے مقدس علم (علم جفر) کی روشنی میں بذریعہ خط یا فون پر لینا چاہیں تو -/100 روپے فی سوال فیس ادا کر کے لے سکتے ہیں۔

فون: 0454 209131 موبائل: 0333 6801653, 0300 6011925

پتہ برائے خط و کتابت: **ایم غلام عباس اعوان** (جفار) سب آفس ہفت روزہ ایکشن گجر مارکیٹ نزد الفلاح بنک جوہر آباد، ضلع خوشاب۔

# جادو حسد سفلیات اور شرف شش سیارگان/لوحِ زائچہ

از تحریر و تحقیق
غلام رضا عسکری اعوان
0333 7014915

قارئین امامیہ جنتری! السلام علیکم۔ صد شکر رب پاک کا اور تحسین میرے آقا محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ والہ وسلم کی اور نظر عنایت اہلِ بیت و چہاردہ معصومین علیہ السلام کی ہے کہ آج امامیہ جنتری کے اوراق پر ایک بار پھر تحریر لئے حاضر ہوں۔ اس عالم سفلی میں کارگاہ دنیا میں خیر و شر کی جنگ ازل سے رہی ہے اور شاید ابد تک جاری رہے گی تا وقت کہ قائم آل محمد حجت علیہ السلام اس دنیا کو شر سے پاک کر دینگے اور ہر جانب خیر کا دور دورا ہوگا۔(خدا اجلد از جلد حضرت حجت خدا کا ظہور قائم فرما۔ آمین)۔

2008 کی امامیہ جنتری میں:۔ جنات آسیب مرگی اور نظر بد:، 2009 میں چہل کاف اور 2010 میں زائچہ سے بیماریوں کی تحقیق کے مضامین کی یہ چوتھی کڑی ہے۔ جادو ہے کیا اور اسکی حقیقت کیا ہے؟ جادو علوم شر کی وہ شاخ ہے جو عقل انسانی و نفسیات انسانی کو براہ راست متاثر کرتی ہے۔ ایسا فرد جو سحر زدہ ہو وہ نفسیاتی طور پر خود کو مریض سمجھتا ہے اور درد تکالیف جسم میں جگہ بنا لیتی ہیں۔ خوف اور وسوسے سحر زدہ کو زیادہ ہوتے ہیں۔ اکثر خوابوں میں موذی جانوروں چھپکلی سانپ بچھو اور زہریلے و خونی جانور کتا بلی بھیڑیا اور کن کھجورے جیسے حشرات و جانور اور حرام پرندے چیل کوا الو کا نظر آنا وہ ظاہری علامتیں ہیں جو کہ جادو زدہ فرد کے خوابوں میں آتی ہیں۔ جسمانی طور پر بوجھ وزن گھٹن اور بدبو کا احساس تکالیف کا تواتر سے وقت مخصوص پر یا کسی خاص ستارے کی ساعت میں بار بار ہونا غصہ چڑچڑا پن ضد اور مایوسی ایسی علامات ہیں جو کہ فزیکلی سحر یا جادو زدہ فرد کے جسم میں محسوس ہوتی ہیں۔

2010 کے مضمون میں جو علامات اور بیماریاں ستاروں کی منسوبات کے حوالے سے الگ الگ جداگانہ طور پر واضع کی گئیں وہی علامت اس ستارے سے منسوب سفلی شیاطین و موئکلات یا جادو ہونے کی صورت میں سحر زدہ کے جسم میں پیدا ہوتی ہیں۔ ☆ **شمس** : سے منسوب سفلی موئکلات و شیاطین اگر ساحر کسی فرد پر بزریہ جادو مسلط کرتا ہے تو دل، پیٹ، سر، دماغ، جلد، عقل و شعور متاثر ہوتے ہیں۔ ☆ **قمر** : سے منسوب سفلی موئکلات و شیاطین، تنفس، رسولیاں، دماغی و ذہنی مسائل، الات بول اور خوف کو سحر زدہ پر مسلط کرتے ہیں۔ ☆ **مریخ** : سے منسوب سفلی موئکلات و شیاطین خونی امراض، حرارت بدنی میں بدلاؤ، نسیں اور نسوں کا جسم میں اکٹھا ہونا، پٹھے، بلڈ پریشر اور غصہ کو سحر زدہ پر مسلط کیا جاتا ہے۔ ☆ **عطارد** : سے منسوب سفلی موئکلات و شیاطین، اعصابی دردیں و نظام، متحرک دردیں، نسیان یادداشت کی کمزوری، بادی تکالیف، سحر زدہ پر جادو کرنے والا مسلط کرتا ہے ☆ **مشتری** : سے منسوب سفلی موئکلات و شیاطین، گھٹن، ریڑھ کی ہڈی میں دردیں، سر میں اور دماغ میں جکڑن اور رعد کی سی کیفیات سحر زدہ پر مسلط کی جاتی ہیں۔ ☆ **زہرہ** : سے منسوب سفلی موئکلات و شیاطین، مادہ تولید اور بندش اولاد، بے راہ روی عیش و نشاط و منشیات کے ساتھ عورت بازی کی کیفیات جادو کے ذریعہ سے مسلط کی جاتی ہیں۔

☆ **زحل** : ہڈیاں جوڑ، کہنہ و پیچیدہ امراض، کینسر السر ہڈیوں میں تکالیف جادو سے ہو جاتی ہیں۔ ایسا اکثر سائلوں کے ساتھ دیکھنے میں آیا ہے کہ مریض کو جسمانی عارضے تو ہیں لیکن جدید میڈیکل کی تمام رپوٹیں اُن علامات کی نفی کرتی ہیں۔ اور مرض تشخیص کرنے سے قاصر ہوتی ہیں۔ میں نے ان تمام سائلوں کا مشاہدہ کیا اور ان میں درج بالا تکالیف کو منسوبی ستاروں کی ساعتوں میں آنے والے سائلوں میں اکثر صدفی صد تک دیکھا ہے۔ میں جادو شکنی کے لئے صدقات اور منسوبہ ستاروں کی الواح اور نقوش سے ہی ایسے سائلوں کا علاج کرتا ہوں۔ ایسے افراد جو کہ ساڑھ ستی سے متاثر ہوتے ہیں یا زحل زائچہ میں دورا کبر یا دور اصغر میں ہو تو ایسے افراد پر جادو ٹونہ اور حسد کے کئی ایک وار ہوتے ہیں۔ بقول استاد محترم زحل کی نحوست بذات خود ایک چلتا ہوا جادو ہے۔ روزی اور روزگار کی بندش فی زمانہ ایسا عمل ہے جو ہر حاسد اپنے دشمن پر کرنے سے گریز نہیں کرتا۔ کسی کو ذلیل و خوار کرنا ہو تو اسکی معیشت کے راستے بند کر دو وہ انتہائی مجبور ہو جائیگا۔

سال 2011 اس حوالے سے زیادہ خوش نصیب بھی ہے کہ اس سال چھ ستارے، شمس، قمر، عطارد، زہرہ، اور مریخ اور زحل شرف یافتہ ہونگے۔

سوائے مشتری کے۔ مشتری کا شرف انشاء اللہ 2014 میں متوقع ہوگا۔ ان شرفات سے استفادہ کرنے والے افراد کو چاہیے کہ ایک مشترکہ نقش ترتیب دیں جس میں چھ ستاروں کے شرفات میں ایک ہی مقصد کے لئے شرف بنایا جائے یا اگر آپکی تاریخ پیدائش درست ہے تو اپنے زائچہ کے مطابق جو جو ستارہ جن منسوبات زندگی سے منسلک ہو ان معاملات زندگی کے لئے معقول اور مناسب آیات سے ہر ستارے کے شرف کا نقش ایک ہی پلیٹ پر الگ الگ ترتیب دیں۔ اور چھ ستاروں کے شرف کی ایک ہی مشترک لوح ترتیب دے لیں۔ جو کہ آپ کے زائچہ میں موجود ستاروں کی منسوبات کو مدنظر رکھ کر بنائی جائے تاکہ آپ کا رہائے زندگی میں کسی رکاوٹ سحر جادو کو توڑتے ہوئے اپنا کام باحسن وخوبی انجام دے سکیں۔ نقش اس طرح بنانا ہے میں مثال سے واضع کر دیتا ہوں۔

نام سائل۔ غلام رضا عسکری بن 1116 کل اعدا۔ 3600 ان اعداد کو بحثیت سائل کے الگ لکھیں ہر ستارے کے شرف میں ان کا شمار ہوگا۔ سائل کا طالع برج 15.01.1971 کے حساب سے جدی بنتا ہے لہذا پہلا گھر عزت وقار کامیابیوں کے لئے دوسرا کشائش کے لئے۔ حاکم ستارہ پہلے اور دوسرے گھر کا زحل بنتا ہے۔ آیت۔ اِفْتَحْ اَبْوَابَ فَتْحَکَ لِیْ یَا مُفَتِّحَ الْاَبْوَابَ اعداد 1631+3600=4231

تیسرا گھر قریبی تعلقات ہمسایہ و چھوٹے بہن بھائیوں کے حوالے سے بارہواں گھر خفیہ تعلقات دشمنوں کے حوالے سے۔ ستارہ مشتری دونوں گھروں کا حاکم۔ آیت لی۔ وَاَصْلِحُوا بَیْنَ اَخَوَیْکُمْ

اعداد 881+3600=4481 ☆ چوتھا گھر حمل اور گیارہواں گھر عقرب ہے حاکم ستارہ مریخ ہے۔ چوتھا گھر گھریلو امور زمین جائداد زراعت اور گیارہواں امید وخواہشات دوست احباب کا ہے۔ سورۃ طلاق کی آیت نمبر 2 کے اعداد لئے اور جذب القلب کے لئے آیت وَاِلٰھُکُمْ اِلٰہٌ وَّاحِدٌ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِیْمُ

885+2389+3600=6874 پانچویں اولاد انعام عشق محبت اور دسویں کام کاروبار عزت شرف کیریئر کا گھر دسواں میزان دونوں کا حاکم زہرہ ہے۔ اولاد کے لئے آیت رَبِّ ھَبْ لِیْ مِنْ لَّدُنْکَ ذُرِّیَّۃً طَیِّبَۃً اِنَّکَ سَمِیْعُ الدُّعَآءِ اور عزت ورفعت کے لئے آیت یَا اِلٰـہُ الا لھۃ الرَّفِیْعُ جَلَالُـہٗ اعداد آیات لئے۔

974+2531+3600=7105 ☆ چھٹے جوزا اور نویں سنبلہ کا حاکم عطارد ہے ملازمین نوکری صحت دشمنوں پر غلبہ چھٹے اور علم وفضل دین اور اعلیٰ تعلیم قسمت نویں گھر سے منسوب ہے۔ آیات سَلَامٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ ۃ اور غلبہ کے لئے وَاللّٰہُ غَالِبٌ عَلٰٓی اَمْرِہٖ ۃ اعداد آیات۔ 817+1461+3600=5878 ہوگا۔ ساتویں زوجہ سماجی و معاشرتی تعلقات اور سکول کالج لائف کا گھر ہے ستارہ قمر برج سرطان بنتا ہے۔ سورۃ آل عمران کی آیت 14 زین للناس .. تا .... وَاللّٰـہُ عِنْدَہٗ حُسْنُ الْمَاٰبِ اعداد لئے۔

9158+3600=12758 شمس آٹھویں کا حاکم موت خوف نقصان وراثت اور زوجہ سے مالی فوائد کا حصول آیت لی۔ سورۃ نور آیت 330 کے اعداد لئے۔ 2186+3600=5786 بنے۔ ہر ستارے کے شرف میں جب آپ اعداد بھریں گے تو کل میزان کو 12 سے تقسیم کرینگے اور حاصل کو پہلے خانہ میں رکھیں اور ہر خانہ میں دوگنا کر کے لکھیں جبکہ کسر جو بھی بچے گی وہ آپ خانہ نمبر چھ میں اضافہ کر دینگے تو میزان آجائے گا۔ میں نے یہاں مثال میں مختلف منسوبات کے لئے مختلف آیات کا انتخاب کیا ہے اگر آپ کو اپنی تاریخ پیدائش یاد نہ ہو تو یا کسی خاص مسئلے سے آپ دوچار ہیں جیسے جادو سحر عملیات و سفلیات تو آپ چھ کے چھ ستاروں کے نقوش ایک ہی مقصد رکھ کر پُر کریں۔ انشاء اللہ کسی بھی قسم کا سحر یا جادو آپ پر اثر انداز نہ ہوگا۔ اور 2011 کے چھ شرفات کی برکت سے آپ ہر ستارے سے منسوب سفلی وعلوی موئکلات و شیاطین سے مقابلہ کے لئے ایک ہی جامع اور پر اثر نقش اپنے پاس رکھیں گے۔ ستاروں کے شرفات کے اوقات امامیہ جنتری میں دئے گئے ہیں صرف زحل کے اوقات میں یہاں دے رہا ہوں۔ چونکہ زحل کا شرف شمس سے قران کی وجہ سے ناقص الاثر ہے لہذا تثلیث اور تسدیس شمس کی جو زحل سے بنے گی ان اوقات میں آپ زحل کے نقوش بنائینگے تو شرف کی قوت کا کمال آپکو نقوش

میں دیکھنے کو ملے گا۔ اس نقش کی پشت پر درمیان میں ایک خانہ بنائیں جس میں مشتری کے آنے والے شرف پر نقش کندہ کرلیں۔ اور اسی نقش کے اطراف ساتھ ہر ستارہ کے طلسم کے لئے الگ الگ خانہ بنائیں جو کہ آپکو شرف کے اوقات میں لکھنا ہونگے۔ اسطرح سے یہ نقش مکمل کرلیں۔ تمام ستاروں کے شرف وہبوط کے اوقات امامیہ جنتری میں دیئے گئے ہیں۔ جنتری سے استفادہ کریں اور زحل کے نقوش بنانے کے لئے آپکو 02.08.2011 12.20 سے لیکر 06.08.2011 19.26 منٹ کا وقت۔ اور تثلیث کا وقت 12.55 31.05.2011 سے لیکر 02.06.2011 14.25 منٹ تک ہوگا۔

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۳۱۸۹ | ۸۵۰۶ | ۱۰۶۳ |
| ۷۴۴۳ | شرف قمر | ۵۳۱۵ |
| ۲۱۲۶ | ۴۲۵۲ | ۶۳۸۰ |

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۱۴۴۶ | ۳۸۵۸ | ۴۸۲ |
| ۳۳۷۶ | شرف شمس | ۲۴۱۰ |
| ۹۶۴ | ۱۹۲۸ | ۲۸۹۴ |

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۱۰۵۶ | ۲۸۲۳ | ۳۵۲ |
| ۲۴۷۱ | شرف زحل | ۱۷۶۰ |
| ۷۰۴ | ۱۴۰۸ | ۲۱۱۹ |

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۱۷۱۶ | ۴۵۸۶ | ۵۷۲ |
| ۴۰۱۴ | شرف مریخ | ۲۸۶۰ |
| ۱۱۴۴ | ۲۲۸۸ | ۳۴۴۲ |

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۱۴۶۷ | ۳۹۲۲ | ۴۸۹ |
| ۳۴۳۳ | شرف عطارد | ۲۴۴۵ |
| ۹۷۸ | ۱۹۵۶ | ۲۹۴۴ |

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۱۷۷۶ | ۴۷۳۷ | ۵۹۲ |
| ۴۱۴۵ | شرف زہر | ۲۹۶۰ |
| ۱۱۸۴ | ۲۳۶۸ | ۳۵۵۳ |

قارئین امامیہ جنتری چھ ستاروں کا شرف ایک سال میں بہت کم آتا ہے۔ اس موقع سے ضرور فائدہ اٹھائیں۔ توفیق ہو تو چاندی پر لوح بنا کر پاس رکھیں جو کہ کافی لمبے عرصہ تک محفوظ رہتی ہے۔ یا پھر ہرن کی جھلی پر بنائیں اور اتنا بھی نا ہو تو مشک وزعفران سے سنہرے کاغذ پر بنا کر تیار کریں۔ شرف سیارگان کی تاریخوں کے حساب سے نقش ستارہ کا صدقہ دیکر پُر کرتے جائیں اور تا وقت کہ شرف زحل کا پُر کرلیں۔ جنوری میں مریخ کے شرف سے آغاز کریں۔ میں نے کوئی پیچیدہ امر اس نقش میں پوشیدہ نہیں رکھا تاہم اگر سمجھ نا آسکے تو جوابی لفافہ بھیج کر پوری تفصیل منگوالیں۔

غلام رضا عسکری اعوان

**نواب شاہ**
آسٹرولوجی ہاؤس 2146/129
کیمپ نمبر 2 نواب شاہ (شہید بینظیر آباد)
سندھ پوسٹ کوڈ 67450

**کراچی**
L-1057 سیکٹر 5-B1
نارتھ کراچی

Ph: 0300 3210024, 0333 7014915
Email: jafar_e_naajaf@yahoo.com

## نقش برائے ادائیگی قرض

آیت مقصودہ کا نقش ذوالکتابت ساعت مشتری میں بروز جمعرات اور عروج قمر میں لکھے جب کہ قمر تمام نحوسات سے پاک ہو۔ مشتری کے سعد نظرات ہوں۔ حامل لوح کو غائب سے مدد ملے گی تھوڑے عرصے میں وہ غنی ہو جائے گا۔

(آیت سورۃ تغابن میں ہے) ۷۸۶

| ۲۱۶۴ | ۶۸۶ | ۲۴۴۱ | ۲۸۴۳ |
|---|---|---|---|
| عالم الغیب والشہادۃ العزیز الحکیم | واللہ شکورٌ حلیمہ | یضعفہ لکم ویغفرلکم | ان تقرضوا اللہ قرضاً حسنا |
| ۲۴۴۰ | ۲۸۴۴ | ۲۱۶۳ | ۶۸۷ |
| ۲۸۴۵ | ۲۴۴۳ | ۶۸۴ | ۲۱۶۲ |
| ۶۸۵ | ۲۱۶۱ | ۲۸۴۶ | ۲۴۴۲ |

دفق ۸۱۳۴

## نقش برائے شفائے امراض

عدد اس لوح شریف کے اسی رفتار سے پُر کر کے بازوئے راست یا سر پر باندھیں انشاء اللہ کوئی بھی مرض جس سے صحت نہ ہوتی ہو تو شفا کامل ہوگی۔ لوح تیار کرنے کے بعد ذیل کی عبارت، اشکال اور اسمائے اعظم لکھے جو یہ ہیں:۔

الھم اشف بشفائک العام
التام الشریف الفاضل الکامل
علینا بحرمت ھذا المربع الذیٰ
ادرج فیہ الاسم الآ عظم العجل
الساعۃ الوحا احیا اشرا ھیاً

۷۸۶ — دفق ۶۷۳

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵ بلطفہٖ ۱۲۶ | ۱۴ عبدہ ۸۱ | ۱۱ یشفیے ۳۰۰ | ۴ اللہ ۶۶ |
| ۳ ۶۵ | ۱۶ ۲۰۱ | ۱۳ ۸۰ | ۶ ۱۲۷ |
| ۱۲ ۸۳ | ۷ ۱۲۸ | ۲ ۶۴ | ۹ ۳۹۸ |
| ۱۰ ۳۹۹ | ۱ ۶۳ | ۸ ۱۲۹ | ۱۵ ۸۴ |

ہ ہ ہ ہ ہ ہ ہ و و و و // X ۶ ۶ ۶ ۶ ۶ ۶ ☆ د ہ ص م ۱۱ آم ⊟ ۱۱۱۱ہ

ڈاکٹر سیدہ قرۃ العین نقوی معرفت گلوبل اکیڈمی، ریلوے روڈ، بہاولپور
صرف خواتین رابطہ کریں 0303 5980067

# علاجِ بندش

ڈاکٹر ریاض الرحمٰن چکوال

قارئین:۔ ارادہ تو تھا کہ کسی علم کو موضوع بحث بناتا مگر لوگوں کے سوالوں نے اتنا پریشان کر دیا کہ اصل موضوع کو بھول گیا۔ بندش کا الاپنا ہر فرد کا وظیفہ ہے۔ کاروبار میں بندش، شادی نکاح میں بندش، اولاد میں بندش، جائداد کی تقسیم میں بندش، اشیاء کی خرید وفروخت میں بندش، آخر اتنی بندشیں کیوں؟

اس کا جواب میرے ذہن میں صرف اور صرف ایک ہے کہ انسان ضعیف الاعتقادی کا شکار ہے۔ اپنے کیے کو کچھ سمجھتا نہیں۔ دوسروں کو موردالزام ٹھہرانا اس کی عادت ہے۔ حالانکہ بقول امام غزالی کے " برا انسان اپنے گرد لکڑی کا تانا بانا بنتا رہتا ہے جس کا اسے علم نہیں ہوتا کیونکہ جالے میں ہوا کے جھونکے، پھولوں کی خوشبو، ستاروں کا نور، سورج کی تپش ملتی ہے۔ جونہی جالا گہرا اور مضبوط ہو جائے تو انسان اس میں گھر جاتا ہے۔ اسے ہوا نہیں ملتی جس کی وجہ سے اس کا دم گھٹنے لگتا ہے۔ پھولوں کی مہک کی جگہ بدبو آنے لگتی ہے اور تفکرات کے سائے میں گھر کر نیم حکیم کے پاس جاتا ہے جو اسے وہم میں ڈال کر اسے لوٹنے کی کوشش کرتا ہے۔ لٹ جانے کے بعد یہ کسی پیر، فقیر اور ماہر عالم کو ڈھونڈتا ہے جو اسے سمجھاتے ہیں، دلاسہ دیتے ہیں۔ اسے وہ چوکھٹ بتاتے ہیں جہاں خزانے ہی خزانے ہیں۔ آیئے استخارہ کے ذریعہ معلوم کرتے ہیں کہ بندش ہے یا نہیں؟

## استخارہ کا طریقہ:

باوضو ہو کر بعد نماز ظہر قبلہ رُخ ہو جائیں 6 پرچیاں ایک سائز کی کاٹ لیں اور انہیں ملا لیں۔ تین پر " بندش " لکھیں اور تین پر " کشود "۔ دو رکعت نماز نفل پڑھ کر اَسْتَخِیرُاللّٰہَ بِرَحْمَتِہٖ خِیَرَۃً فِی عَافِیَۃٍ ۲۱ بار پڑھیں۔ اور ہاتھ پر دم کر کے ملی ہوئی پرچیوں میں سے چار پرچیاں اُٹھا لیں۔ اگر تین پر بندش لکھا ہے تو یقیناً بندش ہے اور نہ لکھا ہو بلکہ کشود لکھا ہو تو آپ کی " تقدیر " کھلی ہے۔ اگر دو پر بندش یا دو پر کشود لکھا ہے تو ایک پرچی اور اٹھا لیں۔ ان کے مطابق عمل کریں۔

## بندش کا توڑ:

1۔ ۱۱ مرتبہ درود شریف
2۔ ۱۱ مرتبہ الحمد شریف 3۔ ۴۱ مرتبہ آیت الکرسی
4۔ ۱ مرتبہ سورہ یٰسین 5۔ ۳ مرتبہ قل یا ایھا الکافرون
6۔ ۳ مرتبہ تینوں قل 7۔ ایک مرتبہ الٓمٓ سے لے کر ھم المفلحون
8۔ دوبارہ الحمد شریف ایک مرتبہ

یہ عمل روزانہ کریں پانی پر دم کر کے مکان، دکان پر چھڑکیں۔ جانوروں کو پلائیں، مریض کو پلائیں۔ انشاء اللہ ۱۱، ۲۱، ۳۱، ۴۱ دن میں بندش ختم ہو جائے گی۔

**ڈاکٹر سید ریاض الرحمٰن** (حیدری ملنگ) نقوی البھاکری
حجرہ حیدری ملنگ MCB 17/596 محلہ رحمانیہ، چکوال
فون: 0543 554493 موبائل: 0313 5660699

# نسخہ جات تیرِ بہدف

## نمبر 1: جوڑوں کے درد کے لئے:

**اشیاء:** تخم حرمل 10 تولہ　سورنجان شیریں 5 تولہ
سورنجان تلخ 5 تولہ

**ترکیب:** ان سب کو سفوف بنالیں۔ پھر اس پر سورۃ ابراہیم کی آیت 25 سے 26 تک (وَ مَثَلُ كَلِمَةٍ سے مِنْ قَرَارٍ تک) 900 مرتبہ پڑھ کر دم کر لیں۔

**خوراک:** 2 ماشہ صبح، دوپہر، شام تازہ پانی کے ہمراہ استعمال کریں۔ دوران خوراک دودھ کا استعمال ضرور کریں۔

## نمبر 2: لیکوریا کا شرطیہ علاج:

**نسخہ:** صندل کا بورہ 2 تولہ　مائیں 2 تولہ
کتھا 2 تولہ　موچرس 2 تولہ

ان تمام چیزوں کو پیس کر سفوف بنالیں اور 6 ماشہ صبح نہار منہ شربت انار کے ساتھ 14 دن استعمال کریں۔ اس کے ساتھ ساتھ املی کے بیج ضرور کھائیں۔ ضروری ہے کہ اس تمام دوائی پر سورۂ بقرہ بمع الحمد شریف کے دم کریں۔

## نمبر 3: دمہ کے مرض کے لئے:

**نسخہ:** باجرہ 1 پاؤ
طباشیر آسمانی رنگ کی (انڈیا والی) 50 تولہ

**ترکیب:** دونوں کو باریک سفوف بنالیں اور اس پر ھوالشافی 5000 مرتبہ پڑھ لیں۔ پھر یہ سفوف کسی بوتل میں محفوظ کر لیں۔ ایک ماشہ صبح، شام پانی کے ساتھ مسلسل 21 دن کھائیں۔ پانی ہمیشہ گھڑے (مٹکے) کا استعمال کریں۔

## اکسیر نسخہ برائے عارضہ قلب

1- ایک چائے کا کپ ادرک کا رس۔ 2- ایک چائے کا کپ لہسن کا رس۔ 3- سیب کا اصلی دیسی سرکہ ایک کپ۔ 4- بیری کا شہد ایک کپ۔ 5- لیموں کا رس آدھا کپ۔ سارے اجزاء مکس کر کے رکھ لیں اور دو ٹیبل سپون (کھانے والے چمچے) آدھا گلاس پانی میں گھول کر صبح، دوپہر اور شام کھانے کے بعد درود شریف اور ھوالشافی کا ورد کر کے استعمال کریں۔ انشاء اللہ مولا کی برکت سے شفاء ہوگی۔ جوڑوں کے درد، شوگر اور زخم کیلئے Aloevera (گھیکوار) کا گودا کھائیں اور زخم پر لگائیں۔ انشاء اللہ بہت فائدہ ہوگا۔

ڈاکٹر میجر مسز کاظمی راولپنڈی
0333 5234125, 0333 6213612

علامہ سیّد حسن عسکری نقوی
(مشہد مقدس)

# دِل کا علاج زُبُر و بیّنات کی روشنی میں

## دِل کا علاج زُبر کی روشنی میں

دل انسان کے بدن کا ایک اہم ترین حصہ ہے، کہ جو انسان کو ایک لمحے کے لئے بھی تنہا نہیں چھوڑ سکتا۔ جب تک ربّ العالمین کی مرضی ہے یہ حصّہ آپ کے بدن کو چلاتا رہے گا۔ ایک لمحے کے لئے بھی اس کی حرکت کا بند ہونا انسان کو دوسری دنیا میں پہنچا سکتا ہے۔ انسان کے وجود کی ابتدائی منازل میں سب سے پہلے دل اور دماغ کی خلقت ہوتی ہے اور اس کے بعد باقی اعضاء و جوارح معرض وجود میں آتے ہیں اور دل وہ جگہ ہے جس کے لئے ربّ العزت کا حدیث قدسی میں فرمان ہے کہ نہ میری گنجائش آسمانوں میں ہے اور نہ ہی زمینوں میں ہے بلکہ میں تو مومن کے دل میں رہتا ہوں۔ دل اللہ کا گھر ہے۔ ہر مومن کے دل میں سیّد الشہداء کی قبر ہے (قُلُوْبُ مَنْ وَّالَاهُ قَبْرُهُ) جو امام حسینؑ سے محبت کرتے ہیں اُن کے دل میں امام حسینؑ کی قبر ہے۔

دل اس بدن کا قُطب ہے اور امام اس عالم امکان کا قُطب ہے۔ بدن ایک لمحے کے لئے بھی دل کے بغیر نہیں رہ سکتا، اسی طرح عالم ایک لمحے کے لئے بھی امامؑ کے بغیر نہیں رہ سکتا۔ دل بدن کا فرمانروا ہے اور امام اس عالم کا فرمانروا ہے۔ بدن کے کسی بھی حصّے میں اگر کوئی خوشی ہو یا غمی ہو، اذیت ہو یا تکلیف، فوراً دِل کو خبر ہوتی ہے اسی طرح اِس عالم امکان میں کوئی ردّو بدل ہو تو فوراً دِل کو خبر ہوتی ہے۔ (دِل کا تعلّق) قطب عالم امکان، حلال مشکلات، لنگر زمین و آسمان۔ سرّ اللّٰه فی العالمین، اسد الله الغالب، غالب علی کل غالب، المطلوب لکل طالب، امام المشارق والمغارب، الذی حبه فرض علی الحاضر و الغائب امیر المومنین علی ابن ابی طالب علیه الصّلوٰة و السلام کے ساتھ ہے۔

دل کی بیماریاں تین حصّوں میں تقسیم ہیں جن میں سے کچھ امراض سے پہلے، کچھ درمیان میں اور کچھ بعد میں۔

(۱) دل کی بیماریوں سے بچنے کے لئے عمل۔ (۲) دل کا بڑھ جانا، یا دل کا کمزور ہو جانا، یا دل کا ضعیف ہو جانا، یا رگوں کا بند ھ جانا۔ (۳) ہارٹ اٹیک کے بعد یا انتہائی خطرناک حالت میں۔ عمل: دن میں کسی بھی نماز کے بعد اس عمل کو انجام دے سکتے ہیں۔ دنوں کی بھی قید نہیں ہے۔ یعنی ہمیشہ انجام دیں۔ پہلے دو رکعت نماز امیر المومنینؑ کو ہدیہ کریں۔ اس کے بعد دل پر ہاتھ رکھ کر (110) مرتبہ صلوات، اس کے بعد (3) مرتبہ نادِ علی۔ آخر میں پھر (110) مرتبہ صلوات امیر المومنین کی خدمت میں ہدیہ کریں اور پانی پر دم کر کے پی لیں۔ کھانے پینے میں احتیاط اور گناہوں سے اجتناب ضروری ہے۔

## دل کا علاج بیّنات کی روشنی میں

بیّنات کی روشنی میں اسم امیر المومنینؑ کا عمل (۲۱) دن کا ہے۔ مغرب کی نماز کے بعد سے لے کر فجر کی نماز سے پہلے تک اس عمل کو انجام دینا زیادہ بہتر ہے۔ پہلے دو رکعت نماز ہدیہ امیر المومنینؑ ادا کرنی ہے۔ اس کے بعد (۲۱) مرتبہ درود شریف کی تلاوت کریں اور (۱۰۲) مرتبہ یَـا اَمِیْـر الْـمُـومِنِیْـنَ یَا عَلِیُّ ابْنَ اَبِیْ طَالِبٍ اَدْرِکْنِیْ کا ورد کرنا ہے۔ اس کے بعد (۲۱) مرتبہ درود شریف کی تلاوت کرنی ہے۔ آخر میں سجدے میں جا کر (۱۰۰) مرتبہ صلوات جناب زہرا مرضیہؑ کو ہدیہ کرنی ہے۔ اور پھر پانی کے گلاس پر دم کر کے پانی پینا ہے۔ انشاء اللہ العزیز شفا کامل ہو گی۔

# دل کا علاج زُبر بینات کی روشنی میں

سرکار امیر المومنین علیہ السلام کے زُبر اور بیّنات کے عدد (۲۱۲) بنتے ہیں۔ خطرناک حالت میں گذشتہ عمل نمبر ۲ کو انجام دینا ہے۔ عمل وہی ہے اب عمل کی تعداد (۲۱۲) ہوگی۔ یقین کامل کے ساتھ اس عمل کا انجام دینا بیماری سے شفایابی کی ضمانت ہے۔ بیماری سے شفایابی کی صورت میں شکرانے کی خاطر نماز ہدیہ کرنا، مجلس عزا کروانا، نیاز دلوانا، قرآن ہدیہ کرنا مت بھولیں۔

## زُبر اور بینات سے ہٹ کر ہم ذرا کچھ بزرگان دین کے فرامین کی طرف دیکھتے ہیں

مرحوم آیت اللہ میرزا حبیب اللہ شریف کاشانیؒ ارشاد فرماتے ہیں کہ ایک بزرگوار نے فرمایا ہے کہ میں نے (۵۱) مرتبہ (یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ) کا ورد کیا اور سو گیا۔ عالم خواب میں رسولؐ اکرم کی زیارت سے مشرف ہوا۔ رسولؐ اکرم سے میں نے درخواست کی کہ یا رسول اللہ مجھے ایسی چیز کی تعلیم دیں کہ جس سے میرا دل زندہ ہو جائے (بیماریاں دور ہو جائیں) تو آپؐ نے فرمایا: اس دُعا کو روزانہ (۴۱) مرتبہ پڑھا کرو۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ یَا لَا اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ اَسْئَلُکَ اَنْ تُحْیِیَ قَلْبِیْ بِنُوْرِ مَعْرِفَتِکَ اَبَدًا یَا اَللّٰہُ

مخزن تعویذات میں علامہ نقش بندی تحریر فرماتے ہیں کہ اگر آیت الکرسی کو پاک برتن پر تین بار لکھ دیا جائے اور اس کے بعد دھو کر پی لیا جائے تو دل کی ہر بیماری کی اس میں شفا موجود ہے۔ اور اس کے علاوہ سورۃ الم نشرح دل کے لئے مفید اور مجرّب ہے۔ سیب کا سرکہ بھی دل کے لئے اکسیر اعظم ہے۔ ان سب کے علاوہ (آبغورہ) کچے انگوروں کا پانی بھی دل کے لئے موثر ہے۔ ایران میں یہ مخصوص بوتلوں میں تیار ملتا ہے۔ پروردگار عالم تمام مومنین کو ہر قسم کی بیماریوں سے محفوظ رکھے۔ آمین یا ربّ العالمین۔

علامہ سیّد حسن عسکری نقوی (مشہد مقدس) فون ایران: 0098 5112210917 فون پاکستان: 0300 8104565

# خودکش حملے، تخریب کاری، مومنین کے جلوس اور عید میلاد النبیؐ کے جلوس کے تحفظ کے لئے

گذشتہ سال مولائے کائنات کی شہادت کے موقع پر مومنین کے جلوس میں خودکش حملہ ہوا۔ مساجد، امام بارگاہیں اور دربار داتا صاحب غرضیکہ کوئی جگہ ظالموں سے محفوظ نہیں۔ گھر سے نکلتے وقت، جلوس میں، مساجد میں ہر مسلمان اس وظیفہ کا ورد جاری رکھے۔ انشاء اللہ محفوظ رہیں گے۔

اَللّٰھُمَّ اِنَّا نَجْعَلُکَ فِیْ نُحُوْرِھِمْ وَ نَعُوْذُبِکَ مِنْ شُرُوْرِھِمْ حَسْبُنَا اللّٰہُ وَ نِعْمَ الْوَکِیْل

از قلم:
حکیم غضنفر مہدی

# معدے اور آنتوں کے زخموں (السر) کا مستقل علاج

مطب:
حیدر روڈ
اسلام پورہ لاہور

بطفیل محمدؐ و آلِ محمدؐ قارئین امامیہ جنتری سے مسلسل رابطے کا ساتواں سال ہے۔ امسال میں معدے اور آنتوں کے زخموں (السر) جسکے ایک اندازے کے مطابق صرف پاکستان میں تین کروڑ کے قریب مریض موجود ہیں کا علاج تحریر کر رہا ہوں۔

ہمارے جسم کا اندرونی نظام ایک توازن پر قائم ہے معدے کا اس میں بڑا اہم کردار ہے معدے میں جب خوراک پہنچتی ہے تو معدے میں موجود تیزاب، نمک اور پیپسین غذا کو ہضم کے قابل بنا کر چھوٹی آنت کے حوالے کرتے ہیں انجذاب اور ہضم کا عمل چھوٹی آنت میں ہوتا ہے چھوٹی آنت میں موجود سوڈا بائی کارب غذا کی تیزابیت کو ختم کرتا ہے یعنی اگر معدے اور چھوٹی بڑی آنتوں میں موجود خلیے ہضم کے لئے تیزاب پیدا کرتے ہیں تو اس تیزاب کے منفی اثرات کو زائل کرنے کے لئے خلیے حفاظتی مادے کا افراز بھی کرتے ہیں جب تک یہ توازن قائم رہے انسان تندرست رہتا ہے اور جب معدہ اور آنتوں کے اس توازن میں بگاڑ پیدا ہوتا ہے تو حفاظتی مادوں کی کمی یا عدم توازن سے معدے کی دیواروں اور آنتوں میں سوڈا بائی کارب کے افراز کی کمی سے زخم بننا شروع ہو جاتے ہیں اگر شروع میں کنٹرول نہ کیا جائے تو یہی زخم السر کی شکل اختیار کر لیتا ہے معدے کے السر کو Gastric Ulcer، چھوٹی آنت کے السر کو Doudenal Ulcer اور دونوں کے مشترکہ السر کو Peptic Ulcer اور غذا کی نالی میں ہونے والے السر کو Esophageal Ulcer کہتے ہیں۔

**اسباب** السر کی اہم وجوہات میں تیز مرچ مصالحوں کا بکثرت استعمال، ہر وقت کی ذہنی پریشانی، ناقص غذائی اشیاء کا استعمال، جراثیم آلود پانی، ہضم کے فعل میں فتور اور سب سے اہم ہیلی کو بیکٹر پائلوری نامی جرثومے کا معدے میں پہنچ کر اس کی اندرونی سطح سے چپک جانا شامل ہیں۔

**علامات** پیٹ میں شدید درد کا احساس ہونا بعض میں چھونے سے بھی درد ہونا، سینے میں جلن، منہ سے رال بہنا، منہ میں کھٹا پانی بھر آنا، خالی معدے درد کا شدت اختیار کرنا، مریض کی زبان کا سرخی مائل چمک دار ہو جانا شامل ہیں۔ مرض کی تشخیص بذریعہ بریم اور اینڈوسکوپی آسانی سے ہو جاتی ہے۔

**ہوالشافی** کزبرہ، صندل احمر، گل کرنب الماء، زرنباد، گل لسان الثور، گل احمر، مفرح القلب، آملہ، قاقلہ صغار، طباشیر، ایک ایک تولہ لے کر شہد سہ چند ملا کر معجون تیار کریں۔
**مقدار خوراک** دو تا تین گرام ہمراہ پانی

**ہوالشافی** دانہ قاقلان صغار، گل سرخ، جلنار، گل دھاوا، کڑ چھال دو دو تولہ لے کر سفوف بنائیں
**مقدار خوراک** دو تا تین ماشہ ہمراہ پانی

**ہوالشافی** آملہ مصفی، رازیانج، قاقلان کلاں، سوڈا بائی کارب، علک رومی، نبات سفید ہم وزن لے کر سفوف بنائیں
**مقدار خوراک** دو گرام ہمراہ دودھ

[illegible] امامیہ جنتری میں درج کئے گئے یقینی بے خطا مجربات مع جدید اضافات تیار کورس کی شکل میں دستیاب ہیں۔



# ہماری جلد اور اس کی نگہداشت

قدیمی زمانے سے حسن کو دوبالا کرنے کے لئے دیسی ہربل جڑی بوٹیوں کو استعمال کیا جارہا ہے جو کہ ہر سائیڈ افیکٹ سے پاک ہیں اور ہمارے بجٹ میں رہتے ہوئے مفید بھی ہیں۔ ہم آپ کو مختلف بازاری کیمیکل پراڈکٹ جو کہ سائیڈ افیکٹ رکھتی ہیں وہ پراڈکٹ ہم آپ کو خود بنانا بتاتے ہیں۔ آیئے جانیے!

**نارمل جلد:** اللہ تعالیٰ کا ایک بہترین تحفہ ہے۔ نارمل جلد جس کی حفاظت ہماری ذمہ داری ہے ہم کیمیکل صابن۔ لوشن، کریم سے اپنی اسکن کو وقتی فریش کر لیتے ہیں مگر وہ کیمیکل جو مضر اثرات رکھتے ہیں نقصان دہ ہیں۔

**اسکن کی صفائی:** چند تازہ گلاب لے کر اس کو کھولتے گرم پانی میں ڈال کر ڈھک دیں۔ پانی 2 گلاس تک ہو۔ جب پانی گلابی ہو جائے تو اس میں 2 چمچے لیمن جوس۔ 1 چمچہ شہد۔ آدھا چمچہ پسی دار چینی۔ آدھا چمچہ پھٹکری۔ 2 چمچے کھیرے کا جوس۔ ان سب کو مکس کر کے شیشے کی بوتل میں محفوظ کر کے فرج میں رکھ لیں۔ رات کو سوتے وقت کسی ململ کے کپڑے سے پورے چہرے گردن ہاتھ پیر کی صفائی کریں۔ چند ہفتوں میں آپ کا چہرہ چمک اٹھے گا اور فریش ہو جائے گا۔ اور یہ سیرپ آپ کو ٹونر کا بھی کام دے گا۔

**اسکن واش:** جلد کو دھونے کے لئے ہمیشہ اچھے صابن یا فیس واش کا انتخاب کریں جو آپ کی جلد کی حفاظت برقرار رکھ سکے۔ ہربل یعنی دیسی صابن بھی جڑی بوٹیوں کی مدد سے بنایا جا سکتا ہے۔ آیئے جانیے!

**اجزاء**

| اجزاء | مقدار | اجزاء | مقدار |
|---|---|---|---|
| (1) جو کا آٹا | 1 کپ | (2) گاجر کے بیج | 4 ٹیبل اسپون |
| (3) ہلدی ثابت | 2 ٹیبل اسپون (پیس کر ناپ کر لیں) | (4) تازے چنبیلی کے پھول | 1 کپ |
| (5) موتیے کے پھول | 1 کپ | (6) نیم کے خشک پتے | آدھا کپ |
| (7) کینو کے چھلکے | 1 کپ (سوکھے ہوئے) | (8) ریٹھا | 1 پاؤ (گٹھلی نکال کر گرم پانی میں ڈال کر آمیزہ بنالیں) |

ان سب چیزوں کو باریک پسوا کر 1 کلو پانی میں چڑھا دیں۔ پھر ریٹھا جو کہ جھاگ بناتا ہے، اس میں "ریٹھے کا پانی آدھا کلو" ڈال کر اس آمیزے کو گاڑھا کر لیں۔ اس قدر گاڑھا کر لیں کہ یہ ایک موم کی شکل اختیار کر لے۔ اس آمیزے کو چھوٹے پیالے میں رکھ کر فرج میں جما دیں۔ تاکہ ایک صابن کی شکل اختیار کر لے۔ آپ کا ہربل بیوٹی سوپ تیار ہے جو کہ بے ضرر ہے اور آزمودہ ہے۔ اس ہربل دیسی صابن کو بنانے یا سمجھنے میں اگر کوئی دشواری ہو تو میرے نمبرز پر رابطہ کیا جا سکتا ہے۔ یہ صابن ہر قسم کی جلد کے لئے موثر کیمیکل سے پاک ہے۔

**دھوپ سے بچنے کیلئے اِک نسخہ:** دھوپ میں جانے سے قبل گھریلو تیار کردہ ہربل عرق گلاب فیس پر اسپرے کر کے جایئے تاکہ آپ کی جلد کی رنگت کالی نہ ہو۔

**سن بلاک:** 8/10 عدد تازہ گلاب پھول لے کر اس کو 2 کلو کھولتے پانی میں ڈال دیں۔ جب پانی گلابی ہو جائے تو اس پانی میں 1 چمچہ لیموں کا جوس ڈال کر فرج میں رکھ دیں۔ گھر سے جانے سے قبل فیس، ہاتھوں اور گردن پر اسپرے کر کے جایئے۔ آپ کی جلد دھوپ سے متاثر نہ ہو سکے گی۔

حمیرا معمور علی (ہربلسٹ + ایکوپریشرسٹ) رابطہ: 0333 2245899, 0307 3997649

**تسبیح حلّاتِ مشکلات:** اگر کسی شخص کو ناحق قتل کے مقدمہ میں پھانسی کی سزا ہوگئی ہو تو نماز صبح کے بعد ۵۰۰ مرتبہ "یا علی" صغیر کا ورد کرے۔ اللہ کے فضل سے اس کو پھانسی سے نجات مل جائے گی۔

# نومولود کے اسلامی نام

قارئین امامیہ جنتری السلام علیکم! پورا سال ناموں کو تلاش کرنے ان کا مطلب اور اسلامی وابستگی تلاش کر کے یہ کاوش آپ کے سامنے پیش کی جاتی ہے۔
نومولود کا نام بذریعہ زائچہ رکھیں۔ بچوں کے مسائل کے سلسلہ میں رابطہ کریں۔ نیز نقش روزگار بخت کشائی وصحت کے لئے اور اپنا زائچہ بنوانے کے لئے رابطہ کریں۔

سید قمر حسین نقوی مکان نمبر 70/A محلہ [illegible] 0333 4376657, 0302 7846655

## لڑکوں کے نام

| نمبر شمار | نام | مطلب | اعداد | لکی نمبر | عنصر |
|---|---|---|---|---|---|
| 1 | تہمار حیدر | بزرگ۔عظیم | 31 | 4 | بادی |
| 2 | ناصب علی | نصب کرنے والا | 28 | 1 | بادی |
| 3 | ناعم علی | نرم نازک آسان | 28 | 1 | بادی |
| 4 | تعوذ حیدر | آعوذ باللہ کہنا | 12 | 3 | بادی |
| 5 | تراب حیدر | مٹی | 24 | 6 | بادی |
| 6 | اجلال حیدر | بزرگی شان وشوکت | 26 | 8 | آتشی |
| 7 | احرار حیدر | آزادی۔حرکی جمع | 29 | 2 | آتشی |
| 8 | اِرج علی | شان وشوکت | 17 | 8 | آتشی |
| 9 | ارقام حیدر | لکھنا۔تحریر کرنے والا | 24 | 6 | خاکی |
| 10 | عمال حیدر | تقسیم کرنے والا حاکم | 30 | 3 | خاکی |
| 11 | عماد حیدر | اونچا۔اعتبار | 31 | 4 | خاکی |
| 12 | عسکر علی | لشکر۔سپاہ | 28 | 1 | خاکی |
| 13 | غفران حیدر | معافی۔بخشش | 32 | 5 | خاکی |
| 14 | یقظان حیدر | جاگتا ہوا۔بیدار | 32 | 5 | بادی |
| 15 | واعد علی | وعدہ کرنے والا | 29 | 2 | بادی |
| 16 | وردان حیدر | شاگرد۔وظائف | 33 | 6 | بادی |
| 17 | نقیب حسن | مدح خواں | 28 | 1 | بادی |
| 18 | نویان علی | شہزادہ۔امیر | 29 | 2 | بادی |
| 19 | مقرب حسین | بزرگی۔دوست | 29 | 2 | آتشی |
| 20 | دریاب حیدر | دریا | 25 | 7 | خاکی |
| 21 | دستیار حسین | مددگار۔زبردست | 38 | 2 | خاکی |
| 22 | اَطہار علی | پاک۔پاکیزہ | 29 | 2 | آتشی |
| 23 | اقمار حسین | روشن | 29 | 2 | آتشی |
| 24 | اِنفال حیدر | مال غنیمت۔سورہ | 33 | 6 | آتشی |
| 25 | یساول عباس | نقیب۔قاصد | 33 | 6 | بادی |
| 26 | یداللہ حیدر | اللہ کا ہاتھ | 29 | 2 | بادی |
| 27 | ہاتف حسین | بلانے والا | 38 | 2 | آتشی |
| 28 | وسام علی | تمغہ | 28 | 1 | بادی |
| 29 | مویان حسین | گریہ نوحہ کرنے والا | 37 | 1 | آتشی |
| 30 | معیشر عباس | خویش۔اقارب | 33 | 6 | آتشی |
| 31 | فراس حیدر | شیر | 32 | 5 | آتشی |
| 32 | عیص علی | گھنا درخت | 28 | 1 | خاکی |
| 33 | غمار عباس | کثرت۔زیادہ | 24 | 6 | آبی |
| 34 | شناور علی | تیرنے والا | 28 | 1 | آتشی |
| 35 | شکیب حسین | صبر۔برداشت | 28 | 1 | آتشی |
| 36 | سروج حیدر | چراغ۔روشنی | 32 | 5 | آبی |
| 37 | زیان حیدر | جنت کا دروازہ | 24 | 6 | خاکی |
| 38 | رقیم حیدر | لکھا ہوا | 23 | 5 | خاکی |
| 39 | دارین علی | دونوں جہاں | 24 | 6 | خاکی |
| 40 | دلاض حیدر | روشن نرم | 31 | 4 | خاکی |
| 41 | مقبل علی | حکم قبول کرنے والا | 22 | 4 | آتشی |
| 42 | حازم علی | دوراندیش | 31 | 4 | خاکی |
| 43 | دیان حیدر | اللہ کا صفاتی نام | 26 | 8 | خاکی |
| 44 | باسل علی | بہادر دلیر | 23 | 5 | بادی |
| 45 | نصاحن حیدر | روشن آنکھوں والا | 39 | 3 | بادی |
| 46 | درمک علی | نرم مٹی | 23 | 5 | خاکی |
| 47 | رجب علی | فراخ۔کھلا | 18 | 9 | خاکی |
| 48 | مشارک علی | شریک ہونے والا | 23 | 5 | آتشی |
| 49 | مشام حیدر | دماغ | 27 | 9 | آتشی |
| 50 | اطیب علی | بہت پاکیزہ | 24 | 6 | آتشی |
| 51 | غیاث حیدر | مددگار | 23 | 5 | آتشی |
| 52 | اتحاف علی | تحفہ دینے والا | 33 | 6 | آتشی |
| 53 | حطیم حیدر | خانہ کعبہ کی دیوار | 37 | 1 | آتشی |
| 54 | سبّوح حسن | بہت پاک | 41 | 5 | آبی |
| 55 | ضارب علی | ضرب لگانے والا | 24 | 6 | بادی |
| 56 | کسام حیدر | شگفتہ۔کھلا ہوا | 28 | 1 | آبی |
| 57 | احرار علی | آزاد | 25 | 7 | آتشی |
| 58 | انسب علی | مناسب ترین | 25 | 7 | آتشی |
| 59 | جازل حسین | خوش وخرم | 34 | 7 | آبی |
| 60 | مجیع حیدر | بہادر دلیر | 29 | 2 | آتشی |
| 61 | صابر حسین | صبر کرنے والا | 34 | 7 | بادی |
| 62 | وہاب حیدر | اللہ تعالیٰ کا نام | 29 | 2 | بادی |
| 63 | ہمام حیدر | بزرگ۔سردار | 29 | 2 | آتشی |
| 64 | ابصار حیدر | بینائی روشنی | 30 | 3 | آتشی |
| 65 | بارق علی | روشن منور | 17 | 8 | بادی |
| 66 | باقر علی | عالم | 17 | 8 | بادی |
| 67 | بطال علی | بہادر دلیر | 26 | 8 | بادی |
| 68 | ریعان علی | آغاز نوجوان | 27 | 9 | خاکی |
| 69 | فاتک علی | بہادر شجاع | 26 | 8 | آتشی |
| 70 | لسان حیدر | زبان | 30 | 3 | خاکی |
| 71 | مرسل علی | بھیجا ہوا | 26 | 8 | آتشی |
| 72 | وہاج مہدی | بڑا روشن | 29 | 2 | بادی |
| 73 | عسل حیدر | شہد | 31 | 4 | خاکی |
| 74 | مبازر علی | جنگ جو | 27 | 9 | آتشی |
| 75 | مباسل علی | بہادر | 27 | 9 | آتشی |
| 76 | متاع حیدر | سرمایہ پونجی | 31 | 4 | آتشی |
| 77 | مصیب علی | نیکی پانے والا | 27 | 9 | آتشی |
| 78 | ناضر حسین | تروتازہ شاداب | 36 | 9 | بادی |
| 79 | اعتصام حیدر | گناہ سے بچنے والا | 41 | 5 | آتشی |
| 80 | قسام علی | تقسیم کرنے والا | 32 | 5 | آبی |

| 81 | فتاح حیدر | فتح کرنے والا | 36 | 9 | آبی |
|---|---|---|---|---|---|
| 82 | عصام علی | ڈوری | 32 | 5 | خاکی |
| 83 | فائق علی | بلند اونچا | [illegible] | 3 | بادی |
| 84 | شاہق حسین | بلند | 30 | 3 | آتشی |
| 85 | زعیم حیدر | سردار۔پیشوا | 34 | 7 | آبی |

| 86 | داعم علی | ہمیشہ۔سدا | 27 | 9 | خاکی |
|---|---|---|---|---|---|
| 87 | بہلول حیدر | ہنس مکھ | 34 | 7 | بادی |
| 88 | بہزاد علی | نیک ذات | 30 | 3 | بادی |
| 89 | اثیل حیدر | ذاتی۔بڑا انسان | 25 | 7 | آتشی |
| 90 | اقدام حسین | مقدم پہلا | 31 | 4 | آتشی |

| 91 | زُہاب حیدر | چشمہ | 30 | 3 | آبی |
|---|---|---|---|---|---|
| 92 | زُہاد علی | عابد پرہیزگار | 28 | 1 | آبی |
| 93 | سقا علی | پانی لانے والا | 19 | 1 | آبی |
| 94 | عاطر علی | خوشبودار پاکیزہ | 30 | 3 | خاکی |
| 95 | عاکف علی | عبادت کرنے والا | 29 | 2 | خاکی |

# لڑکیوں کے نام

| 1 | ظل حنا بتول | سایہ۔پناہ | 41 | 5 | آبی |
|---|---|---|---|---|---|
| 2 | ولاج زہرا | پھول | 26 | 8 | خاکی |
| 3 | من تشاز ہرا | دینے والا | 32 | 5 | آتشی |
| 4 | اوج زہرا | اونچائی۔شان | 25 | 7 | آتشی |
| 5 | نشاف زہرا | جاذب نظر | 32 | 5 | بادی |
| 6 | نقاوت بتول | برگزیدہ | 32 | 5 | بادی |
| 7 | تاب زہرا | پاک پاکیزہ | 23 | 5 | بادی |
| 8 | نباہت زہرا | عزت۔چمک | 32 | 5 | بادی |
| 9 | مصورہ بتول | تصویر بنانے والی | 41 | 5 | بادی |
| 10 | مثابہ بتول | ثواب کیا گیا | 32 | 5 | آتشی |
| 11 | محافہ بتول | ڈولی | 41 | 5 | آتشی |
| 12 | لباب زہرا | خلاصہ | 23 | 5 | خاکی |
| 13 | کسمہ بتول | بالوں کی لٹ | 32 | 5 | آبی |
| 14 | کبریاز ہرا | عظمت بزرگی | 23 | 5 | آبی |
| 15 | اتحاف زہرا | تحفہ | 37 | 1 | آتشی |
| 16 | مثوب زہرا | ثواب | 32 | 5 | آتشی |
| 17 | قسمیہ بتول | تقسیم کرنے والی | 32 | 5 | آبی |
| 18 | ابتہاج زہرا | خوشی مسرت | 31 | 4 | آتشی |
| 19 | اتباع بتول | پیروی کرنے والی | 30 | 3 | آتشی |
| 20 | اجرِ زہرا | ثواب۔بدلہ | 21 | 3 | آتشی |
| 21 | اشا بتول | طلوع سحر | 20 | 2 | آتشی |
| 22 | الہا بتول | اے خدا | 25 | 7 | آتشی |
| 23 | انابت زہرا | توبہ عاجزی | 28 | 1 | آتشی |
| 24 | آئمہ بتول | پیشوا | 25 | 7 | آتشی |
| 25 | اشیاہ بتول | مشابہ ہونا | 26 | 8 | آتشی |
| 26 | یدین زہرا | دونوں ہاتھ | 26 | 8 | بادی |
| 27 | علیا بتول | بزرگی اعلیٰ | 27 | 9 | خاکی |
| 28 | علسیس زہرا | بہشت۔جنت | 39 | 3 | خاکی |

| 29 | عکس زہرا | سایہ | 30 | 3 | خاکی |
|---|---|---|---|---|---|
| 30 | عطاز ہرا | انعام بخشش | 32 | 5 | خاکی |
| 31 | عریش زہرا | سایہ دار جگہ | 28 | 1 | خاکی |
| 32 | دمشاح بتول | ہار۔گلوبند | 31 | 4 | خاکی |
| 33 | نمط زہرا | روشن | 33 | 6 | بادی |
| 34 | نسمت بتول | خوشبو | 34 | 7 | بادی |
| 35 | لم یزل زہرا | لازوال۔دائم | 33 | 6 | خاکی |
| 36 | ضمین زہرا | ضامن۔کفیل | 33 | 6 | بادی |
| 37 | زہادت زہرا | زہد۔پرہیزگاری | 36 | 9 | آبی |
| 38 | بساط زہرا | حوصلہ۔ہمت | 33 | 6 | بادی |
| 39 | ارتقا بتول | ترقی۔اونچائی | 24 | 6 | آتشی |
| 40 | ورزک زہرا | جہیز | 32 | 5 | بادی |
| 41 | وسیت بتول | قریب۔نزدیکی | 32 | 5 | بادی |
| 42 | نصفت بتول | عدل۔انصاف | 41 | 5 | بادی |
| 43 | ناعم زہرا | نرم نازک | 32 | 5 | بادی |
| 44 | تتاب زہرا | خلاصہ۔نچوڑ | 24 | 6 | بادی |
| [illegible] | مادح بتول | مدح کرنے والی | 32 | 5 | آتشی |
| [illegible] | قرطاس زہرا | کاغذ | 34 | 7 | آبی |
| 47 | طابہ بتول | مدینہ منورہ کا نام | 32 | 5 | آتشی |
| 48 | طناب زہرا | ڈوری | 32 | 5 | آتشی |
| 49 | شامہ بتول | خوشبو مہک | 32 | 5 | آتشی |
| 50 | سُحاب زہرا | ابر بادل | 32 | 5 | آبی |
| 51 | سجلات زہرا | پھول چنبیلی | 32 | 5 | آبی |
| 52 | رحبہ بتول | فراخ زمین | 32 | 5 | خاکی |
| 53 | رخص زہرا | نرم نازک | 32 | 5 | خاکی |
| 54 | ایجاب زہرا | واجب۔لازم | 23 | 5 | آتشی |
| 55 | مطیہ بتول | سواری | 34 | 7 | آتشی |
| 56 | مناب زہرا | قائم مقام | 27 | 9 | آتشی |
| 57 | ہبہ بتول | عطیہ بخشش | 27 | 9 | آتشی |
| 58 | ناعمہ بتول | نازونعمت | 37 | 1 | بادی |

| 59 | نشیم زہرا | آرام گاہ۔آشیانہ | 28 | 1 | بادی |
|---|---|---|---|---|---|
| 60 | قسطاس فاطمہ | چاہنے والی | 50 | 5 | آبی |
| 61 | ذریت زہرا | نسل۔اولاد | 29 | 2 | آبی |
| 62 | مسمط بتول | موتیوں کی لڑی | 38 | 2 | آتشی |
| 63 | سلام زہرا | سلامتی | 29 | 2 | آبی |
| 64 | الماس زہرا | ہیرا | 30 | 3 | آتشی |
| 65 | اتقاز ہرا | پرہیزگاری | 22 | 4 | آتشی |
| 66 | سبیکہ بتول | چاندی | 31 | 4 | آبی |
| 67 | سیدہ زہرا | سردار | 31 | 4 | آبی |
| 68 | علیہ بتول | اونچائی بلندی | 31 | 4 | خاکی |
| 69 | عیشہ بتول | زندگی | 31 | 4 | خاکی |
| 70 | فارہ بتول | خوشبو | 31 | 4 | آتشی |
| 71 | قارعہ بتول | قران کی سورہ | 31 | 4 | آبی |
| 72 | قرطین زہرا | گوشوارے | 33 | 6 | آبی |
| 73 | قزح بتول | خوبصورت | 31 | 4 | آبی |
| 74 | قسامت زہرا | حُسن۔خُوبی | 31 | 4 | آبی |
| 75 | ہاینہ بتول | قوت | 32 | 5 | آتشی |
| 76 | نہیہ بتول | عقل دانش | 31 | 4 | بادی |
| 77 | وشاقہ بتول | کنیز | [illegible] | 2 | خاکی |
| 78 | عشوہ بتول | ناز۔ادا | 36 | 9 | خاکی |
| 79 | عشیق زہرا | عشق۔محبت | 27 | 9 | خاکی |
| 80 | کلام زہرا | بات گفتگو | 25 | 7 | آبی |
| 81 | کونین زہرا | دونوں جہاں | 34 | 7 | آبی |
| 82 | فراشہ بتول | پروانہ | 34 | 7 | آتشی |
| 83 | قرط بتول | کان کی بالی | 27 | [illegible] | آبی |
| 84 | سکینہ بتول | آرام | 34 | 7 | آبی |
| 85 | آداب زہرا | توبہ | 23 | 5 | آبی |
| 86 | اوج زہرا | اونچائی | 25 | 7 | آتشی |
| 87 | حجاب زہرا | پردہ | 29 | 2 | خاکی |
| 88 | ابہا بتول | باپ کی زینت | 25 | 7 | آتشی |

# علم رمل کی افادیت

خطیب شاہ کربلا مولانا محمد علی عابد قنبری
B-19 رضویہ سوسائٹی، ناظم آباد، کراچی
رابطہ 0302 2830786

ہم یقیناً ظہور حضرت حجۃ عجل اللہ فرجہ الشریف کے قریب ترین دور میں داخل ہو چکے ہیں اور اس زمانے میں شاذ و نادر ہی ایسا ہو کہ کوئی شخص پریشان نہ ہو۔ کسی کا کاروبار بیٹھ گیا ہے۔ کوئی غربت کی چکی میں پس رہا ہے تو کوئی مقروض ہے اور کسی کی نوکری نہیں ہے کسی کا رشتہ نہیں آتا اور کسی کا رشتہ آتا ہے تو پلٹ کر واپس نہیں آتا۔ کسی پر سایہ ہے تو کوئی سفلی اور جادوگروں کے چکر میں آیا ہوا ہے۔ غرض یہ کہ جتنے لوگ اس سے زیادہ پریشانیاں اور ستم بالائے ستم کہ اگر کسی کے پاس جاتے ہیں تو وہ کچھ جانتے نہیں بلکہ بغیر تحقیق و تشخیص کے کوئی نہ کوئی اسم یا آیت یا تعویذ تھما دیتے ہیں۔ ان مسائل کو دیکھ کر دل کڑھتا تھا کہ کیا ان باتوں کا کوئی حل نہیں ہے۔ جستجو سے اس نتیجے پر پہنچے کہ باقی علوم سے علم رمل قریب ترین تشخیص کرتا ہے۔ تشخیص بہتر ہوگی سو اب علاج بھی مؤثر ثابت ہوگا۔ اس کے لئے میرا اپنا ایک واقعہ قارئین کی نذر ہے۔

تقریباً بارہ سال پہلے بہت زیادہ پریشان تھا کچھ سمجھ میں نہیں آرہا تھا۔ معمول کے مطابق ایک دن یعنی ۱۴ محرم کو سرکار علامہ طالب جوہری مدظلہ العالی کی رہائش گاہ پر حاضر ہوا تو ان کے پاس سیّد لاڈلے حسن زیدی (مرحوم) (جو کہ عمل رمل کے ماہر تھے) تشریف فرما تھے۔ میرے پہنچتے پر علامہ صاحب نے میری طرف قرعہ بڑھایا اور فرمایا کوئی سوال ہو تو نیت سے قرعہ ڈالو۔ میں نے پریشانی کی نیت کر کے قرعہ ڈالا تو علامہ صاحب نے بغیر زائچہ کشید کیے اشکال قرعہ کو دیکھ کر فرمایا: مولانا آپ کی پریشانی ۲۸ تاریخ تک بہتر ہو جائے گی۔ جس پر لاڈلے حسن زیدی (مرحوم) نے علامہ صاحب کی بے حد تعریف کی کہ آپ نے زائچہ کشید کیے بغیر بالکل صحیح جواب دیا ہے۔ میرا تجسس بڑھا لیکن خاموش رہا۔ لیکن میری حیرت کی انتہا نہ رہی جب ۲۸ تاریخ کے بعد حالات معمول پر آگئے تو میں نے اس علم کی جستجو کی جو آج تک جاری ہے۔ یہاں امامیہ جنتری کے قارئین کے لیے کچھ مختصر معلومات علم رمل اور زائچہ کے جوابات کے حوالے سے حاضر ہیں۔

اہلِ رمل اس علم کو وحی کا علم کہتے ہیں اور انبیائے کرام سے منسوب مانتے ہیں اور امیر المومنینؑ کا معرکۃ الآراء خطبہ جو بغیر نقطے کے ہے، اس میں مولا فرماتے ہیں:

اَلْحَمْدُلِلّٰہِ الْمَلِکِ الْمَحْمُوْدِ الْمَالِکِ الْوَدُوْدِ وَمَھَّلَ وَ طَاوَ ءَ السُّوَالَ وَ الْاَمَلَ وَ اَوْسَعَ الرَّمَلَ وَ اَرْمَلَ

میں حمد کرتا ہوں اللہ کی جو بادشاہ ہے حمد کردہ ہے مالک ہے محبت کرنے والا ہے اور اس نے مہلت دی ہے اور مطاوعت پیدا کی ہے سوال و امید میں اور وسعت دی رمل اور ارمل کو۔

علم رمل جو کہ سمندر ہے علم اہل نقطے اور لکیروں کی سائنس ہے۔

رمل کے ایک زائچے سے انسان کا ماضی، حال اور مستقبل سامنے آجاتا ہے۔

ایک ہی ساعت میں پورے ایک سو چوالیس (۱۴۴) سوالات کا جواب ملتا ہے۔ علم رمل کا زائچہ کشید کرنے کے بعد سولہ شکلیں ظاہر ہوتی ہیں، جس میں پہلی چار امہات اور دوسری چار بنات، تیسری چار تو الیات اور آخری زوائدات کہلاتی ہیں۔ جبکہ پہلی شکل طالع اور پندرھویں شکل میزان الرمل کہلاتی ہے۔ اشکال پر احکام لگانے سے جوابات واضح ہوتے ہیں اور احکام کہ کتنی دیر میں شادی ہوگی یا یہ مسئلہ حل ہوگا یا بندش ختم ہوگی یا مال واپس آئے گا وغیرہ وغیرہ۔ اور ان سولہ اشکال میں تمام کے اوپر والے نقطے آتشی، دوسرے والے بادی، تیسرے والے آبی اور چوتھے والے خاکی کہلاتے ہیں۔ جبکہ نقاط سے چور کا یا شادی کے مسئلے میں لڑکے کا لڑکی کے نام یا اس کا پہلا حرف تک بھی نکل آتا ہے۔

زائچہ کے لئے کافی قواعد ہیں۔ قرعہ بھی استعمال ہوتا ہے، نقاط بھی ہیں، اعداد بھی ہیں، حروف تہجی کے حروف کے لئے پوچھتے وقت ہماری نیت ہے کہ ہم ان حروف ابجد یا حروف اتبث سے مرتب کریں۔ سائل سامنے ہو یا فون پر ہو جواب قریب ترین آتا ہے۔ (واللہ اعلم بالصواب)

مثال کے طور پر سائل بیماری کے لئے سوال، سامنے یا فون پر حروف تہجی کے چار حروف (و) (ا) (ک) (م) بتائے اور ہم نے حروف ابجد کی نیت

سے لکھا تو ان کے عدد ۶، ۱، ۱۱، ۱۳ بنے جس کا زائچہ کشید کیا گیا۔




## ۱) آسیب، سحر یا جسمانی امراض:

اس نیت سے زائچہ کشید کریں اور اس کے بعد خانہ ششم میں دیکھیں۔ اگر پندرھویں شکل اجتماع یا سولھویں شکل طریق ہے تو آسیب ہے اور اگر چوتھی شکل جماعت ہے تو سحر جادو ہے اور باقی اشکال میں جسمانی امراض ہے۔

## ۲) ملازمت میں پریشانی، نوکری ملے یا نہیں

اس نیت سے زائچہ کشید کرو اور اس کے بعد اگر خانہ دوم میں داخل شکل ہے تو ملازمت ملنے میں دیر نہیں ہے۔ اگر خارج شکل ہے تو ابھی ملازمت ملنے میں دیر ہے۔ اگر منقلب شکل ہے تو نوکری دیر سے ملے گی اور کم تنخواہ کی ملے گی۔

## ۳) قرض دیا ہوا واپس ملے گا یا نہیں؟

اس نیت سے زائچہ کشید کرو۔ اگر زائچہ کی پہلی، دوسری اور گیارھویں شکل سعد داخل ہیں تو قرضہ سب وصول ہوگا اور جلد ہوگا۔ اگر یہ شکل نحس خارج ہیں تو قرضہ وصول ہونے کی کوئی امید نہیں ہے۔ اگر اشکال ملی جلی ہیں تو قرضہ کا کچھ حصہ وصول ہوگا۔ اور دیر میں وصول ہوگا تمام قرضہ وصول ہونے کی امید نہیں ہے۔

## ۴) سفر، مقدمہ، امتحان، کاروبار میں کامیابی ہو گی یا نہیں؟

کسی کام کا انجام معلوم کرنا چاہتے ہیں تو پہلے یہ اقرار کرو کہ عالم الغیب خدا ہے۔ اس نیت سے زائچہ کشید کرو۔ اگر زائچہ میں شکل چہارم یا ششم یا ہشتم نحس ہو تو نتیجہ خلاف ہو سکتا ہے۔ مجموعی طور پر طریق پر زائچہ کی سولہ شکلیں کی سعد و نحس شکلوں کو شمار کرو۔ اگر سعد زیادہ ہیں تو فائدہ نحس زیادہ ہیں تو نقصان۔

## ۵) شادی بیاہ ہو گی یا نہیں اور ہو گی تو کب ہو گی؟

اس نیت سے زائچہ کشید کریں۔ شکل اول (طالع) طلب سے متعلق ہے اور شکل دوم مطلوب سے، اگر طالع میں شکل سعد ہے تو شادی ہو جائے گی۔ اگر زائچہ کی شکل ہفتم بھی سعد ہے تو پھر اس گھر والے بمعہ لڑکی راضی ہیں۔ اگر طالع میں شکل سعد ہے مگر ساتویں شکل نحس ہے یا خارج ہے تو اس کے معنی یہ ہے کہ طالع کی قوت سے شادی تو ہو جائے مگر بہت کوشش اور جھگڑوں کے بعد۔ اگر طالع میں شکل نحس یا خارج ہے مگر ساتویں خانہ میں سعد اور داخل ہے تو شادی کا ہونا دشوار ہے۔ طالع پر ساتویں خانہ کا اثر ہوتا ہے مگر کمزور ساتواں گھر طالع کو الٹ پلٹ نہیں کر سکتا اگر طالع اور شکل ہفتم ایک دوسرے کے موافق میں یہ حکم پختہ ہے۔

## ۶) اولاد ہو گی یا نہیں ہو گی اور کب تک ہو گی؟

اس نیت سے زائچہ کشید کریں۔ اگر پانچویں خانے میں پہلی شکل جو کہ سعد ستارہ مشتری کی ہے تو اولاد ہوگی اور نہایت ہی طالع مند اور نیک ہو گی۔ کیونکہ خانہ اول میں بھی وہی شکل لحیان موجود ہے جو کہ سائل کا خانہ ہے۔ تو وہ ہمیشہ باپ کی فرمانبرداری میں رہے گی اور صاحب اقبال ہوگی اور پھر ہم نے شکل اول کو شکل پنجم سے ضرب دی تو جماعت حاصل ہوئی۔ پھر اسی جماعت کو شکل خانہ ہفتم جو کہ سائل کی بیوی کے متعلق ہے ضرب دی تو شکل بیاض برآمد ہوگی۔ بیاض چونکہ سعد ثابت قمر کے ساتھ منسوب ہے۔ دلیل لڑکے کی ہے جو بروز جمعرات، ساعت پنجم، برج اسد، ستارہ زہرہ کی ساعت میں پیدا ہوگا اور اپنے والدین کا نام روشن کرے گا۔

یا اللہ **فوائد نادِ علیٔ صغیر** یا محمدؐ

بِسمِ اللهِ الرَّحمٰنِ الرَّحِيمِ

**نَادِ عَلِيًّا مَّظْهَرَ الْعَجَائِبِ تَجِدْهُ عَوْناً لَّكَ فِي النَّوَائِبِ كُلُّ هَمٍّ وَّغَمٍّ سَيَنْجَلِي بِعَظَمَتِكَ يَااَللّٰهُ بِنُبُوَّتِكَ يَامُحَمَّدُ بِوِلَايَتِكَ يَاعَلِيُّ يَاعَلِيُّ يَاعَلِيُّ**

روزانہ نماز صبح اور عشاء کے بعد اوّل و آخر پندرہ مرتبہ دُرود شریف درمیان میں پندرہ مرتبہ نادِ علیؑ حسن عقیدت سے پڑھنے سے اللہ تعالیٰ دنیا و آخرت کی تمام مشکلات کو آسان کرتا ہے۔

تحریر
جاوید جمالی علاوی لاہور
Ph: 0301 5503367
0332 4754515

# زائچہ نجوم سے بیرونِ ملک سفر کے احکامات و رہنمائی

قارئین کرام! السلام علیکم۔ یا علیؑ مدد۔ یا قائم آلِ محمدؐ مدد۔ مہنگائی۔ غربت کی وجہ سے اپنے اور اپنے اہل و عیال کے بہتر مستقبل کی خاطر بہت سے لوگوں کی خواہش ہوتی ہے کہ وہ بیرون ملک جا کر اور وہاں محنت مزدوری کر کے مال و دولت حاصل کریں۔ اس سلسلے میں وہ کوششیں کرتے ہیں۔ کچھ کامیاب ہوتے ہیں اور کچھ ناکام۔ میرے ذاتی مشاہدہ میں کئی بار آیا ہے کہ اس خواہش کے حصول میں بہت لوگ ناکام ہوئے ہیں اور اسی کوشش میں مقروض بھی ہو گئے ہیں اور کچھ لوگ بیرون ملک سفر کو گئے ہیں۔ لیکن وہاں جا کر انھیں پریشانیوں اور مشکلات نے گھیرا ہوا ہے۔ لہٰذا میں نے انہی مشاہدات کو مدنظر رکھتے ہوئے اس سال کے لئے آپ کی خدمت کے لئے علم نجوم کا جو نقطہ چُنا ہے بیرون ملک سفر کے بارے میں ہے۔

زائچہ نجوم بارہ گھروں پر مشتمل ہوتا ہے۔ ہر گھر کی اپنی اپنی منسوبات ہیں۔ چونکہ اس بار میں بیرون ملک سفر کے سلسلے میں تحریر کر رہا ہوں تو اختصار کے ساتھ صرف اسی حوالے سے تحریر کروں گا۔

زائچہ پیدائش میں سب سے پہلے یہ دیکھنا چاہیے کہ بیرونِ ملک سفر ہے یا نہیں۔ اگر سفر ہے تو کتنا کامیاب ہے۔ میرے مشاہدے میں یہ بھی آیا ہے کہ بعض زائچوں میں بیرون ملک سفر کی نسبت مقام پیدائش (چوتھا گھر) اور چھوٹے سفر (تیسرا گھر) کے سیارے اور ان کے نظرات زیادہ سعد اور طاقتور ہیں۔ جب زائچہ میں ایسی پوزیشن ہو تو ایسے زائچہ کے حامل شخص کو بیرون ملک سفر کرنے کے بجائے مقامِ پیدائش کے نزدیک اسی ملک میں جس میں حامل کی پیدائش ہوئی ہے میں کسی جگہ اپنی خوش قسمتی اور مالی کامیابی کے لئے کوشش کرنی چاہیے۔ جب چوتھے گھر کا سیارہ یا چوتھے گھر پر قابض سیارہ یا سیارگان نحس ہوں اور شمس یا قمر سے بھی نحس نظرات رکھتے ہوں اور بیرونِ ملک سفر سے منسوبی سیارے سعد پوزیشن اور سعد نظرات رکھتے ہوں تو ایسے میں بیرون ملک سفر فائدہ مند اور وہاں پر سکونت بھی مفید ہوتی ہے۔

زائچہ میں بیرون ملک سے منسوب گھر نواں ہے۔ بیرون ملک سفر کے سلسلے میں زائچہ پیدائش ہی سے صحیح رہنمائی مل سکتی ہے۔ البتہ وقتی زائچہ سے بھی کچھ احکامات لگائے جا سکتے ہیں۔ بیرون ملک سفر سے منسوبی سیارگان قمر، عطارد اور یورینس ہیں۔ البتہ شمس اور مریخ بھی ایک مخصوص حالت میں بیرون ملک سفر میں مدد فراہم کرتے ہیں۔ آبی و بادی بُروج میں سیارگان کی کثرت سفروں کی نشاندہی کرتی ہے۔ آبی یا بادی بروج نواں گھر ہو یا آبی و بادی بُروج کے سیارگان نویں گھر قابض ہوں اور بیرون ملک سفر سے منسوبی سیارگان طاقت ور اور سعد ہوں اور دوسرے سیارگان کے ساتھ بالخصوص قمر یا شمس سے سعد نظرات ہوں تو کامیاب سفر اور نقل مکانی ہوتی ہے۔ اسی طرح منقلب اور ذوجسدین گھروں کے بارے میں یہی احکامات ہیں۔ بیرون ملک سفر سے منسوبی سیارے حالت شرف میں ہوں یا اپنے گھر میں ہوں یا دوست کے گھر میں ہوں یا سعد گھروں میں ہوں یا نویں گھر میں سعد حالت میں ہوں اور دیگر سیارگان بالخصوص نویں گھر کے حاکم یا قابض سیارہ یا سیارگان سے سفر ہوتا ہے اور وسیلہ ظفر ہوتا ہے۔ اسی طرح بیرون ملک سفر سے منسوبی سیارگان ہبوط میں ہوں یا یا زوال میں ہوں یا دشمن کے گھر ہوں خواہ وہ سعد گھر ہی کیوں نہ ہوں۔ یا رجعت میں ہوں یا کسی بھی طرح ناقص ہوں تو اوّل تو سفر میں رکاوٹیں لائے گا اور اگر سفر ہو بھی جائے تو پریشانیوں اور مشکلات کا موجب ہوتا ہے۔ نویں گھر کا حاکم نحس ہو یا نحس سیارہ یا سیارگان نویں گھر پر قابض ہوں اور شمس یا قمر سے ان کے نظرات نحس ہوں تو سفر نقصان دہ ہوگا۔ سیارہ نیپچون کسی زائچہ پیدائش میں نویں گھر قابض ہو تو بیرون ملک سفر پر اکساتا ہے لیکن ایسا سفر ناکام ہوتا ہے۔

میرے مشاہدات میں یہ بھی آیا ہے کہ بعض زائچوں میں بیرون ملک سفر سے منسوبی سیارگان سعد اور ان کے نظرات سعد ہونے کے باوجود سفر ہو جانے کے بعد مشکلات اور پریشانیوں سے واسطہ رہتا ہے۔ میرے خیال میں اس کی وجہ یہ ہوتی ہے کہ ایسے شخص نے اپنے موافق سمت اور ملک یا شہر میں سفر نہیں کیا۔ میرے طریقہ کار کے مطابق میں علم نجوم کے ساتھ ساتھ علم جفر اور

علم الاعداد سے بھی رہنمائی لیتا ہوں اور ان علوم کے ذریعے جوسمت اور ملک یا شہر موافق ہوادھر سفر کا مشورہ دیتا ہوں۔

**نوٹ:** معزز قارئین کرام! علم نجوم۔ علم رمل۔ علم جفر۔ علم الاعداد اور دست شناسی سے لگائے گئے احکامات اور رہنمائی ایک حد تک ہے۔ غیب کا علم اللہ تعالیٰ جانتا ہے اور معصومینؑ جانتے ہیں۔ جنہیں اللہ تعالیٰ نے علم عطا کیا ہے۔ سارے عالمین (حضرت امام محمد باقرؑ سے روایت ہے اٹھارہ ہزار عالمین ہیں) اور سارے زمانوں کے رب عظیم اللہ تعالیٰ اور رب عظیم کی خاص حجت پاک محمدؐ و آل محمدؐ سے دعائیں کرتے رہیں۔ اس یقین کے ساتھ کہ دعائیں یقیناً اور ضرور مستجاب ہوں گی۔ انشاء اللہ تعالیٰ یقیناً ایسا ہی ہوگا۔ کیونکہ مولائے کائنات امیر المومنین سرکار حضرت علی مشکل کشاء علیہ السلام سے روایت ہے دعا مومن کی ڈھال ہے۔ دعا مومن کا ہتھیار ہے۔

آپ سے میری استدعا ہے کہ ہر شب جمعہ یا جمعہ کے دن گیارہ بجے سے پہلے کوشش کرکے اوّل و آخر درود پاک کے ساتھ ایک مرتبہ حدیث مبارکہ کساء کی تلاوت کریں اور حسب استطاعت غریب سادات کو خمس کی نیت سے اور غیر سادات کو صدقہ و خیرات کی نیت رقم یا ضرورت کی کوئی چیز دے دیا کریں۔ کیونکہ قول معصومینؑ ہے صدقہ مصیبت کو ٹالتا ہے۔

میری دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ بحق معصومین علیہ السلام آپ کی جملہ نیک حاجات پوری کرے۔ ایمان سلامت رکھے۔ خیر و برکت دے۔ اللہ تعالیٰ اور پاک محمدؐ و آل محمدؐ آپ کے حامی و ناصر ہوں۔ آخر میں میری گذارش ہے کہ اپنی نیک دعاؤں میں بانیان امامیہ جنتری الحاج آغا نثار احمد مرحوم۔ اہلیہ کے درجات کی بلندی کے لئے دعا کریں اور آغا افتخار صاحب مع متعلقین، مجھے اور تمام مومنین و مومنات کو بھی یاد رکھیں۔

## علوم سے مسائل کی تشخیص اور رُوحانی حل



## بچیوں کی شادی کیلئے

جن بیٹیوں کی عمریں حد سے گزر رہی ہوں۔ کہیں سے کوئی رشتہ نہ آئے تو قمر یا زہرہ کے قرآن یا تثلیث میں لوح مقدسہ اسماء الٰہیہ معطی اور علیؑ کی لوح چاندی پر کندہ کرکے لڑکی اپنے پاس رکھے اور لوح مقدسہ کو سامنے رکھ کر تنہائی میں **(یَاعَلِیُّ) 110** مرتبہ اور **(یَامُعْطِیُ) 129** مرتبہ مع اوّل و آخر دُرود شریف **11,11** مرتبہ پڑھے۔ اِنشاء اللہ غیب سے سبب ہوجائے گا۔

لوح مقدسہ معطی

| | | | |
|---|---|---|---|
| 7 ع | 12 ۱۳ | 13 ٦ | 2 م |
| 14 ۷ | 1 ۳۹ | 8 ۱۷ | 11 ۱۲ |
| 4 ۴۲ | 15 ۸ | 10 ۱۱ | 5 ٦۸ |
| 9 ی | 6 ٦۹ | 3 ۴۱ | 16 ط |

لوح مقدسہ علیؑ

| | | | |
|---|---|---|---|
| | ی | ل | ع |
| ۳۱ | ٦۹ | ۱ | ۹ |
| ٦۸ | ۴۸ | ۱۲ | ۲ |
| ۱۱ | ۳ | ٦۷ | ۴۹ |

**نوٹ:** بریکٹ والے ہندسے نقش کی چال کے ہیں اصل نقش الوح میں یہ کونے والے ہندسے نہیں لکھے جائیں گے۔

## محبت کے لیے

جن دومیاں بیوی کے درمیان ناچاقی ہو یا نفرت ہوگئی ہو یا اولاد بھائی بہنوں کے درمیان کشیدگی ہو۔ یا شادی کا مقصد ہو تو طالب و مطلوب معہ والدہ کے اعداد قمری حاصل کرکے حاصل شدہ اعداد کے مطابق قرآن پاک کی آیت مبارکہ **والقیت علیک محبتہ منی** آیت نمبر ۳۸ سورۂ طٰہٰ صبح و شام ورد کرے اور آیت مقدسہ کی لوح زعفرانی یا نقرئی یا طلائی جتنی توفیق ہو پاس رکھے انشاء اللہ مقصد میں کامیابی ہوگی۔ یہ لوح / نقش مقدس قمر یا زہرہ کے قران یا اسکی تثلیث و تدیس میں لکھے۔

نوٹ: بریکٹ والے ہندسے نقش کی چال کے ہیں۔ اصل نقش الوح میں یہ کونے والے ہندسے نہیں لکھے جائیں گے۔

جبرائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| 8 ۵۳۸ | 11 ۵۲ | 14 ۹۸ | 1 ۱۳۹ |
| 13 ۹۸ | 2 علیک | 7 والقیت | 12 ۵۳ |
| 3 ۱۳ | 16 منی | 9 محبتہ | 6 ۵۳ |
| 10 ۵۱ | 5 ۵۳۵ | 4 ۳۲ | 15 ۹۹ |

میکائیل — اسرافیل

الحب فلاں بن / بنت فلاں

(التماس دعا) بلندی درجات بیگم و آغا نثار احمد (مرحوم) بانی ادارہ افتخار بک ڈپو والدین مرحومین ایم ایچ نقوی **0323-5556259,03324109369**

سیّد ابن مظفر شیرازی

# سعد اکبر ستارہ مشتری اور آپ

میں اپنے خالق کا دل کی گہرائیوں سے متشکر ہوں کہ اس نے بتصدق امام المتقیاں سیدنا علیؑ ابن ابو طالبؑ مجھے اس سال پھر قارئین امامیہ جنتری سے مخاطب ہونے کی سعادت سے ہمکنار کیا۔

اس سال مجھے سعد اکبر ستارہ مشتری کے متعلق اپنے معزز قارئین کو آگاہ کرنا ہے۔ کیونکہ اس کے بابت کہا گیا ہے کہ یہ ستارہ انسانوں پر ربّ متعال کی خاص نعمت ہے۔ چھٹے آسمان پر طلوع کرنے والے اس بھاری بھرکم ستارہ کا حجم ملاحظہ ہو کہ یہ زمین سے 1250 گنا بڑا ہے۔ جبکہ اس کا قطر 89 ہزار میل بنتا ہے۔ زمین سے یہ 48 کروڑ میل کی دوری پر واقع ہے۔

بنیادی طور پر ایک سست رفتار سیارہ ہے۔ اس کی کشش اتنی زیادہ ہے کہ چار دیگر سیارگان ہر وقت اس کے گرد گردش پذیر رہتے ہیں۔ یہ تمام بروج کا دورہ تقریباً 13 سال میں مکمل کرتا ہے۔ ہر برج میں 13 ماہ قیام پذیر رہتا ہے۔ ہر منزل میں اس کا ٹھہراؤ 5 ماہ تک ہوتا ہے۔ مشتری کو شرف برج سرطان کے پندرہویں درجہ پر ہوتا ہے اور یہ سعد ترین وقت تقریباً 13 سال بعد آتا ہے۔ مشتری آخری بار 2002ء میں شرف یافتہ ہوا تھا۔ اب 2015ء میں اسے شرف حاصل ہوگا۔ مشتری کو ہبوط برج جدی میں وبال بُرج جوزا میں ہوتا ہے جو نحس ترین اوقات ہوتے ہیں۔

زرد رنگ کا یہ سیّارہ دن کے وقت باقوت ہوتا ہے۔ لہٰذا مشتری کے حامل افراد قبل از مغرب اپنے تمام اہم امور نپٹا لیا کریں۔ تاکہ ناکامی سے بچا جاسکے۔ جنسی لحاظ سے اسے مذکر کہا جاتا ہے۔ حالانکہ نام سے یہ مونث لگتا ہے۔ یہ جمعرات کے دن کا حاکم ہے۔ اسے دولت کا بادشاہ بھی کہا گیا ہے۔ کیونکہ یہ مال و دولت، صلہ رحمی، انسانیت دوستی اور روحانیت سے متعلق ہے۔ مال و دولت اور پیسہ سے متعلقہ امور اسی ستارہ کے دن اور ساعت میں سرانجام دینا سو فیصد کامیابی پر دلالت کرتا ہے۔ اساتذہ کا کہنا ہے کہ مالی امور ہمیشہ مشتری کے دن اور مشتری کی ساعت میں سرانجام دینا چاہیے۔ کیونکہ مالی امور کی انجام دہی کے لئے یہ سعد ترین وقت ہوتا ہے۔ ان اوقات میں مال کے ضیاع کا اندیشہ نہیں رہتا۔

سعد اکبر مشتری دو بُروج سے وابستہ ہے۔ بُرج قوس و حُوت۔ بُرج قوس اور ستارہ مشتری کے حامل افراد کا لکی نمبر 3 ہوتا ہے۔ برج حوت اور سیارہ مشتری کے حامل افراد کا لکی نمبر 7 ہوتا ہے۔ مشتری سے متعلقہ افراد کے جواہر ہیرا۔ پکھراج۔ یاقوت۔ زبرجد اور سرخ عقیق ہیں۔ جنہیں چاندی کی انگوٹھی میں پہننا سود مند رہتا ہے۔

مشتری سیارہ مریخ کے مطابق چار ماہ حالتِ رُجعت اور آٹھ ماہ مستقیم رہتا ہے۔ مشتری جب حالت رُجعت میں ہوتا ہے تو دولت کا ضیاع۔ اچانک اور غیر متوقع اخراجات، کاروبار میں نقصان، گھریلو ناچاقی اور اولاد کی طرف سے فکر دامن گیر ہونے جیسے مسائل کو جنم دیتا ہے۔

مشتری کے حامل افراد کے لئے بہترین پیشے بینکنگ، منی چینجنگ، روپیہ پیسہ کا لین دین، قانونی کام یا وکالت، عبادت گاہ اور رفاع عامہ کے کام، حکمت، ڈاکٹری اور گھوڑوں کی تجارت اور خیر اندیشانہ کام ہیں۔

ستارہ مشتری کے موافق لوگ ستارہ شمس، قمر اور مریخ والے ہوتے ہیں۔ جبکہ مخالف لوگ عطارد اور زہرہ والے ہوتے ہیں۔ مشتری کے حامل افراد امن پسند، صلح جُو، اور خوبصورت جمالیاتی ذوق کے مالک ہوتے ہیں۔ مشتری سے متعلقہ افراد ہمیشہ قابلِ اعتبار دوستوں کی تلاش میں رہتے ہیں کیونکہ انہیں دوستوں کے انتخاب میں غلط فہمی اور مایوسی رہتی ہے۔ اس ستارہ سے متعلقہ افراد بہت حساس ہوتے ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ یہ اچھے ہوں تو بہت ہی اچھے اور بُرے ہوں تو بہت ہی بُرے ہوتے ہیں۔ ستارہ مشتری والے افراد جمعرات کے روز قبل از مغرب درج ذیل صدقات دیتے رہا کریں۔

دال چنا۔ کپڑا زرد یا سنہری۔ زندہ جانور۔ شکر سرخ گندم۔ جَو اور نقد رقم بطور نوٹ۔ بُرج قوس والے ان اشیاء کی مقدار تین رکھیں۔ جبکہ بُرج حُوت والے سات کو اہمیت دیں۔

انسانی وجود کے اعضائے دستِ راست یعنی داہنے ہاتھ کے ناخن سے لے کر نصف سینے تک براہِ راست ستارہ مشتری سے متعلقہ ہیں۔ لہٰذا داہنے ہاتھ کے ناخن سے لے کر نصف سینہ تک کسی بھی قسم کے درد، فالج، جلدی امراض اور

دیگر جو بھی تکلیف ہو اس کے لئے درج ذیل تعویذِ مشتری جمعرات کے روز ساعتِ اوّل میں چار تعویذ تیار کریں۔ایک مریض کے گلے میں ڈالیں۔ ایک کو سرسوں کے تیل میں ڈال کر اس سے صبح و شام مالش کیا کریں۔ایک کو پانی میں ڈال لیں۔اس پانی سے روزانہ غسل کریں۔جبکہ آخری تعویذ دوسری بوتل میں ڈال کر رکھ لیں۔روزانہ نہار منہ دو چار گھونٹ مریض پی لیا کرے تو کامل شفا ہوگی۔تعویذ آتشی چال سے لکھا جائیگا۔مشتری سے متعلقہ حروف کے مؤکلات کا تعویذ کے گرد حصار کیا جائیگا۔تمثیلی تعویذ درج ذیل ہے۔

اجب یا دورائیل بحق ھا

| | | | |
|---|---|---|---|
| ح | ز | و | ہ |
| ہ | و | ز | ح |
| ز | ح | ہ | و |
| و | ہ | ح | ز |

حضرت سیدنا اسرافیلؑ مشتری کے مؤکل ہیں۔جن سے متعلقہ ورد "یَا کَبِیْرُ یَا مُتَعَالُ" ہے۔ہر دو اسم ہائے الٰہی کے اعداد 773 ہیں۔ان اعداد کے مطابق ورد کرنا عزت و وقار میں اضافہ، جان و مال کا تحفظ، رزق روزی میں برکت اور دولت کی فراوانی کے لئے کارگر رہے گا۔ ستارہ مشتری کے مؤکل درج ذیل تسبیح کا ورد کرتے ہیں۔اگر آپ بھی روزانہ پانچ مرتبہ اس تسبیح کا ورد کریں گے تو معمولِ زندگی میں خیر و برکت رہے گی۔

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْم

یَا کَبِیْرُ یَا جَبَّارُ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ یَا حَلِیْمُ یَا حَمِیْدُ یَا جَوَّادُ یَا وَھَّابُ یَا عَفُوُّ یَا عَظِیْمُ الْعُظَمَاءُ اَنْتَ اللهُ الْکَبِیْرُ الْمُتَعَالُ

شرفِ مشتری، اوجِ مشتری، تثلیثِ زہرہ و مشتری میں تیار کردہ لوحِ مشتری پاس رکھنے سے رزق، روزی اور دولت کے راستے کھلتے ہیں۔ یہ لوح عزت، وقار، شان و شوکت اور کاروباری ترقی کے لئے بھی بے مثال حیثیت رکھتی ہے۔چونکہ مشتری کا تعلق روحانیت اور مذہبی رجحانات سے بھی ہے، لہٰذا لوحِ مشتری ہر اس شخص کے لئے بھی کارگر ہوگی جو اپنی راہ گم کر چکا ہے نشہ اور دیگر عاداتِ بد کے حامل افراد اس لوح کو پہن لینے سے راہِ راست پر آجاتے ہیں۔مزید تفصیل کے لئے میری کتاب " آپ کے ستارے، بیماریاں اور یقینی شفا" کا مطالعہ کیجئے۔یہ کتاب ہر گھر کی زینت ہے۔



## نقش آیۃ الکرسی : اعداد ١٤٠٧١

حمل محفوظ رکھنے کے لئے، بچوں کو بیماری اور آسیب سے محفوظ رکھنے کے لئے اور پاک محبت کے لئے سات تعویذ پلائیں۔

٧٨٦

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٣٥١٧ | ٣٥٢٠ | ٣٥٢٤ | ٣٥١٠ |
| ٣٥٢٣ | ٣٥١١ | ٣٥١٦ | ٣٥٢١ |
| ٣٥١٢ | ٣٥٢٦ | ٣٥١٨ | ٣٥١٥ |
| ٣٥١٩ | ٣٥١٤ | ٣٥١٣ | ٣٥٢٥ |

## نقش اسمائے پنجتن پاک علیہم السلام

برائے حل مشکلات و مہمات اعداد : ٥٨٣

٧٨٦

محمدؐ علیؑ فاطمہؑ حسنؑ حسینؑ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ١٤٥ | ١٤٨ | ١٥٢ | ١٣٨ |
| ١٥١ | ١٣٩ | ١٤٤ | ١٤٩ |
| ١٤٠ | ١٥٤ | ١٤٦ | ١٤٣ |
| ١٤٧ | ١٤٢ | ١٤١ | ١٥٣ |

از عطیات الٰہیات مؤلفہ سیّد ظہور حیدر جارچوی

# حصول اولاد اور حفاظت حمل کے لئے چند قرآنی نسخے

غلام باقر عابد سپرا

قارئین امامیہ جنتری کے لئے قرآن مجید سے حصول اولاد، دوران حمل جملہ بیماریوں سے تحفظ و بچے کی پیدائش میں آسانی کے مجرب وظائف و تعویذات پیش کر رہا ہوں۔ جنہیں کامل یقین و یکسوئی قلب سے عمل میں لانے سے ہر دلی مراد پوری ہوتی ہے۔ جس طرح خداوند کریم نے سورہ بنی اسرائیل میں فرمایا:

وَ نُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّ رَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ وَلَا يَزِيْدُ الظّٰلِمِيْنَ اِلَّا خَسَارًا

اور نازل کر رہے ہیں ہم قرآن میں وہ کچھ جو شفا ہے اور رحمت ہے مومنوں کے لئے اور نہیں اضافہ کرتا یہ ظالموں کے لئے سوائے خسارے کے۔ (بنی اسرائیل-۸۲) اس لیے قرآن مجید میں جملہ بیماریوں کا علاج و شفاء ہے۔ درج ذیل آیات قرآنی کا استعمال کر کے فائدہ حاصل کریں۔ جہاں سمجھ نہ آئے فون کر کے پوچھ سکتے ہیں۔

## حصول اولاد کیلئے:

1- جس کو اولاد سے مایوسی ہو اس کو چاہیے کے ہر نماز کے بعد تین مرتبہ اس دعا کو پڑھا کرے۔ اللہ پاک محمدؐ اور آل محمدؐ کے صدقے صاحب اولاد کرے گا۔ اور فرزند نیک صالح پیدا ہوگا۔ یہ دعا حضرت زکریاؑ کی ہے۔ آیت مبارکہ یہ ہے:

رَبِّ لَا تَذَرْنِيْ فَرْدًا وَّ اَنْتَ خَيْرُ الْوٰرِثِيْنَ

**2- حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام** نے فرمایا کہ جو کوئی اس دعا کو زعفران سے کاغذ پر لکھے حیض سے فارغ ہونے کے بعد عورت کی کمر میں باندھے موم جامہ کر کے تاکہ گندگی سے اثر نہ جاوے۔ عورت ضرور حاملہ ہووے۔ جو درخت پھل نہ لاوے اُس پر باندھے انشاء اللہ پھل لگے گا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ۔ هو هو هو هو هو هو الله الله الله الله الله الله حی حی حی حی حی حی قیوم قیوم قیوم قیوم قیوم قیوم وَ صَلَّى اللّٰهُ عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِهٖ اَجْمَعِيْنَ

3- اگر بانجھ عورت یہ تعویذ گلے میں ڈالے تو بفضل خدا بانجھ پن دور ہوگا اور حاملہ ہوگی

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۵ | ۱۲ | ۱ |
| ۲ | ۶ | ۱۰ |
| ۱۱ | یاحی | ۷ |

4- درویشوں اور بزرگوں کے فرمان کے مطابق اگر بانجھ عورت سات روزے رکھے اور روزانہ **یا مُصَوِّرُ** 32 مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کرے۔ اور پھر اسی پانی سے روزہ افطار کرے۔ انشاء اللہ عورت حاملہ ہوگی۔ اور اللہ تعالیٰ فرزند صالح عطا فرمائے گا۔

5- عروج ماہ میں نوچندی جمعرات کو اول و آخر درود شریف تین تین بار پڑھ کر ایک سو گیارہ (111) مرتبہ سورۃ الحمد شریف بمعہ بسم اللہ و آمین کے پڑھ کر پانی پر دم کریں اور تھوڑا تھوڑا پانی دونوں میاں بیوی پی لیا کریں۔ اس طرح سات جمعراتیں عمل کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ حمل رہے گا۔

6- تعویذ لکھ کر عورت کے داہنے بازو پر باندھے۔ حمل ہوگا۔ اگر اعتبار نہ ہو تو پہلے اس کو اس طرح آزمالے کہ یہ تعویذ مرغی کے بازو میں باندھ دیوے۔ وہ انڈے دینے لگے گی۔

ماحوم ادع انداهوا ۳ سح هو جعفر

7- حضرت شیخ المشائخ بابا فرید گنج شکر رحمتہ اللہ نے فرمایا کہ کوئی عورت چاہے کہ مجھے حمل رہے اور بچہ پیدا ہو تو کچھ شرینی منگا کر نذر کرے۔ پھر یہ تعویذ سات کاغذ پر لکھے اور سات دن تک حیض سے فارغ ہونے کے بعد روز ایک تعویذ گھول کر پیا کرے۔ انشاء اللہ لڑکا پیدا ہووے اور نہ تو قیامت کے دن دامن گیر ہووے۔ نقش یہ ہے۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| س | س | س | س | س | س | س |
| جمع | جمع | جمع | جمع | جمع | جمع | جمع |

## بواسیر کا تعویذ سے خاتمہ

قارئین امامیہ جنتری کے لئے ایک بے نظیر تحفہ پیش کر رہا ہوں۔ جس سے اللہ تعالیٰ کی رحمت سے خونی و بادی بواسیر کے ہزاروں مریض صحت یاب ہو چکے ہیں۔ انشاء اللہ تعویذ باندھتے ہی مرض ختم ہو جاتا ہے۔ مریض اپنا اور والدہ کا نام جوابی لفافہ میں بھیج کر تعویذ فی سبیل اللہ منگوا سکتے ہیں۔ دستی تعویذ حاصل کرنے کے لئے صرف بروز اتوار تشریف لائیں۔

نیازمند غلام باقر عابد سپرا فون: 0301 7696585
بستی بہلول سپرا، اڈاپل، میراں شاہ، نزد قائم بھروانہ، تحصیل شورکوٹ، ضلع جھنگ۔

سیدہ ارم زہرا نقوی
0321-5702541
0302-5465514

# اصلاح اخلاق و عادات

ہر دلعزیز امامیہ جنتری کے محترم قارئین! اسلام علیکم۔ گو کہ مجھے شہرہ آفاق امامیہ جنتری سے منسلک ہوئے چند سال ہوئے ہیں لیکن اس قلیل عرصہ میں جو مشاہدات، معاشرتی برائیوں کے انکشافات، ازدواجی گھمبیر مسائل۔ میاں بیوی کے مابین شدید اختلافات، گھریلو پریشان کن حالات اور ازدواجی کشیدہ تعلقات، دکھیاری ماؤں اور غمزدہ بہنوں کی زبانی اور ٹیلیفونک کالوں سے مجھ پر عیاں ہوئے ہیں۔ شاید صد سالہ زندگی میں بھی حاصل نہ ہوتے۔

نوجوان نسل کی دین سے دوری اور بالخصوص بھارتی فحش نشریات (کیبلز) نے اسلامی معاشرہ کو تباہی کے کنارے تک پہنچا دیا ہے۔ اصلاح اعمال و اخلاق کی اشد ضرورت ہے۔ میں بانگ دہل تو ان معاشرتی برائیوں کا ذکر کرنے سے قاصر ہوں اشارۃً سپرد قرطاس کر رہی ہوں۔ نوجوان نسل نے غلط روش اپنا رکھی ہے۔ جس سے ماؤں بہنوں کا سکون تباہ ہو کر رہ گیا ہے۔ میں اپنے شفیق استاد والد بزرگوار کے مجربات سے ایک آزمودہ بہترین عمل (جو کہ درحقیقت استاد العاملین کاش البرنی کا ہے) بوساطت امامیہ جنتری 2011ء ملی خدمت کے لئے پیش کر رہی ہوں۔ خدا کرے میری یہ حقیری سی کوشش نتیجہ خیز ثابت ہو۔

مقصد عمل: اگر زوجین میں سے کوئی بھی فریق گمراہی میں مبتلا ہو۔ مثلاً بیوی گستاخ، زبان دراز، بد اخلاق ہے، نافرمان ہے شوہر کے کنٹرول سے باہر یا شوہر صاحب گمراہ، بد عادات میں مبتلا، بیوی کے حقوق میں خیانت کر رہا ہے، کردار کشی کر رہا ہے تو متاثرہ فریق یہ عمل کرے۔ انشاء اللہ فائدہ حاصل ہوگا۔

**قاعدہ عمل:** مطلوبہ عورت یا مرد کے نام کے اعداد مع والدہ بحساب ابجد قمری نکالے۔ اسمیں مقدس آیت

**والارض فرشنها فنعم الماهدون**

کے اعداد 2050 اور حروف صوامت کے اعداد 543 شامل کر کے کل اعداد سے نقش مثلث خاکی تیار کر کے طالب اپنے پاس رکھے اور پھر روزانہ مطلوب کے اعداد مطابق آیت مذکورہ مع درود تین تین مرتبہ اول و آخر پڑھا کرے۔ انشاء اللہ گیارہ دنوں میں مطلوب فرمانبردار ہوگا۔

**نقش بنانے کا طریقہ:** مثال کے طور پر زمان اکبر بن میمونہ کی اصلاح درکار ہے۔ اعداد بلحاظ ابجد قمری 472 اعداد مقدس آیت 2010 اعداد حروف صوامت 543 میزان کل 3065 - 12 = 3053 ÷ 3 حاصل قسمت 1017 بقیہ 2 لہٰذا خانہ نمبر 4 میں کسر آئیگی۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| | | |
|---|---|---|
| 1021 | 1026 | 1018 |
| 1049 | 1022 | 1024 |
| 1025 | 1017 | 1023 |

جبرائیل
وفق 3065

شرائط: جس طرح ڈاکٹری دوا کے استعمال میں چند ہدایات ضروری ہوتی ہیں۔ اس طرح نقش و عمل میں بھی کچھ شرائط واجب و لازم ہیں۔

1۔ ہر ضرورت مند کو اپنی ذات کے لئے اجازت ہے۔
2۔ عروج ماہ ہو۔ قمر در عقرب نہ ہو۔ رجال الغیب بوقت عمل سامنے نہ ہوں۔
3۔ مطلوب کے ستارہ کی قمر یا زہرہ، یا مشتری سے نظر تثلیث یا تسدیس ہو۔
4۔ عامل نے کم از کم حروف ابجد کی زکوٰۃ صغیر ادا کی ہوئی ہو۔ اس کے بغیر نہیں۔
5۔ متعلقہ ستارہ کا بخور استعمال کریں۔

(ا): سائل اگر خود نہ کر سکے تو متعلقہ فون نمبر پر رابطہ کریں۔
(ب): ہر جائز کام ہو حاجت اور جملہ کواکب کی الواح شرف دستیاب ہیں۔

**بری عادات سے نجات کے لئے** نشہ کرنا، جوا کھیلنا، والدین کو پریشان کرنا، برے لوگوں سے دوستی رکھنا وغیرہ۔ ماں باپ سوئے ہوئے بچے سے ایک میٹر دور ہو کر تھوڑی اونچی آواز سے ایک مرتبہ سورہ توحید پڑھ کر ۲۱ دن تک دم کریں۔

مظفر علی رضوی
(جوہرے)

# بعض نگینوں کے مختصر خواص

**عقیق:** حضرت رسولؐ خدا داہنے ہاتھ میں پہنا کرتے تھے۔ حدیث میں حضورؐ نے فرمایا کہ عقیق کی انگوٹھی پہنو یہ پہلا پتھر ہے جس نے خدا کی وحدانیت، میری نبوت اور علیؑ تمہاری امامت کا اقرار کیا۔ حضرت رسولؐ خدا نے فرمایا کہ جو عقیق کی انگوٹھی پہنے گا اس کی حاجتیں روا ہونگیں۔ حضرت امام جعفر صادقؑ نے فرمایا کہ داہنے ہاتھ میں انگوٹھی پہننا پیغمبروں کی سنت ہے۔ عقیق کے پہننے سے سکونِ قلب حاصل ہوتا ہے۔ مستقل مزاجی پیدا ہوتی ہے۔ غصہ کم ہوتا ہے۔ سحر و جادو کے اثرات باطل ہو جاتے ہیں۔ پریشانیاں دور ہوتی ہیں۔ حضرت امام جعفر صادق علیہ اسلام سے منقول ہے کہ عقیق کی انگوٹھی سفر میں باعث امن ہے۔

**فیروزہ:** حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام سے منقول ہے کہ جو شخص فیروزہ کی انگوٹھی پہنے گا محتاج نہ ہوگا۔ قول رسولؐ خدا ہے کہ پروردگار عالم کا ارشاد ہے کہ جس ہاتھ میں عقیق اور فیروزہ کی انگوٹھی ہو اور میرے آگے ہاتھ دعا کے لئے پھیلایا جائے۔ میں اُسے نا امید نہیں پھیرتا۔ جو شخص فیروزہ کی انگوٹھی پہنتا ہے صدمہ، قتل، برق، غرقابی اور بجلی کی رو سے محفوظ رہتا ہے۔

**یاقوت:** حضرت علی ابن موسیٰ رضاؑ سے منقول ہے کہ یاقوت کی انگوٹھی پہننے سے پریشانی زائل ہوتی ہے۔ یاقوت زرد کی انگوٹھی بیماری سے حفاظت کرتی ہے اور غم کو دور کرتی ہے۔

**ہیرا:** اس کی انگوٹھی مرگی کے مریض کے لئے مفید ہے۔ مقویٔ دل اور دافع خوف ہے۔ معدہ پر لٹکانے سے دردِ شکم دور ہوتا ہے۔ زرد ہیرا بہت مبارک ہے۔ کالا ہیرا اور سرخ ہیرا منحوس سمجھا جاتا ہے۔

**لہسنیہ:** اس کا پہننا نظر بد سے بچاتا ہے۔ اس کا رنگ بھورا سفیدی مائل ہوتا ہے اور سبزی مائل بھی ہوتا ہے۔ سیاہی مائل سفید دھاریوں والا، خصوصاً تین دھاریوں والا سے بہتر مانا جاتا ہے۔ اس کا پہننے والا دولتمند اور اس پر خوف غالب نہیں آتا۔

**نیلم:** اس کا رنگ نیلا، شفاف اور چمکدار رہتا ہے۔ جس نیلم میں سُرخی کی جھلک ہوتی ہے وہ زیادہ اچھا نہیں ہوتا۔ یہ مقوی دل و دماغ ہے جس کو راس آجائے مالا مال کر دیتا ہے۔

**پنّا (زمرد):** رنگ اس کا سبز آبدار ہوتا ہے۔ عموماً زہر اور زہریلے جانوروں کے کاٹنے میں مفید ہے۔ سانپ اس کو دیکھ کر اندھا ہو جاتا ہے۔ ولادت میں عورت کی ران پر باندھنا مفید ہے۔

**پکھراج:** یہ نگینہ امراض بلغمی، ضعف معدہ، جذام اور بواسیر کے لئے مفید ہے۔ مسرت اور خوشی بخشتا ہے۔ شادی و محبت میں وفاداری ظاہر کرتا ہے۔

**یشب:** زیتونی رنگ کا بہترین ہوتا ہے۔ بالکل سبز ہو تو زیادہ قیمتی ہوتا ہے۔ اس کا گلے میں پہننا مقوی قلب و معدہ ہے۔ ہاتھ میں پہننا سحر، نظر بد اور بجلی سے ضرر کا محافظ ہے۔ جنگ میں دشمن پر غالب آنے کا موجب ہے۔

★ انگوٹھی پہننے سے قبل اُس پر نذر دلائیں۔

## نذر دلانے کا طریقہ

پہلے نیّت کریں کہ میں نذر پیش کرتا ہوں / کرتی ہوں بارگاہ امیر المومنین حضرت علی علیہ السلام مولا مشکل کشا کی خدمت میں " قربۃً الی اللہ " پھر سات مرتبہ درود شریف پڑھیں، پھر ایک مرتبہ سورہ فاتحہ (سورہ الحمد) اور تین مرتبہ سورہ قدر کی تلاوت کریں، پھر سات مرتبہ درود پڑھیں اور کہیں یا علی ابن ابی طالب علیہ السلام میں اس نذر کا ثواب آپ کی خدمت اقدس میں ہدیہ کرتا ہوں اور اس انگوٹھی اور اس کے پہننے والے فلاں ابنِ فلاں / فلاں بنت فلاں کو آپ کے سپرد کرتا ہوں اور یہ انگوٹھی پہن لیں۔ انشاء اللہ تمام مسائل حل ہوں گے اور کامیابی اور کامرانی آپ کے قدم چومے گی۔

حوالہ: تحفۃ الاسلام (علامہ مجلسی) مطبوعہ افتخار بک ڈپو

# عمل برائے امراضِ دل اور شادی

اس سال امامیہ جنتری ۲۰۱۱ء کے لئے خصوصی طور پر ایک نیا عمل تجربہ شدہ سامنے آیا۔ جو دل کے امراض اور درد دل کے لئے ہے۔ انشاءاللہ تعالےٰ دل کو مریض اس عمل سے شفا حاصل کریں گے۔ دوسرا عمل نقش شادی کے لئے ہے۔ آج کل والدین اپنے بچے بچیوں کی شادی کرنے کے لئے بے حد پریشان نظر آتے ہیں۔ بالکل پریشان نہ ہوں۔ اللہ تعالیٰ پر توکل کیجیے اور قرآن حکیم سے مدد لیجیے۔ یقین شرط اول ہے۔ کوشش ہم نے کرنی ہے اور کامیابی سے ہمکنار کرنا اللہ تعالیٰ کا کام ہے۔ بصدقہ محمدؐ و آل محمدؐ۔

## امراضِ دل و درد دل کے لئے:

گذشتہ ماہ میں اپنے بزرگ چچازاد بھائی حجۃ الاسلام مفسر قرآن حضرت علامہ حسین بخش جاڑا (مرحوم) کی تفسیر انوار النجف کی پندھرویں جلد پڑھ رہا تھا کہ صفحہ نمبر 98 پر لکھا تھا۔ دردِ دل کے لئے سورۃ حٰم سجدہ (جو کہ قرآن مجید کے ۲۴، ۲۵ پارہ میں موجود ہے) کو زعفران سے کاغذ پر لکھ کر پھر کاغذ پر لکھی ہوئی سورۃ کو پاک صاف برتن میں پاک صاف پانی سے دھولیں۔ اور اس پانی میں آٹا خمیر کرلیں۔ آٹے کو خشک کرلیں پھر اس کو کوٹ کر سفوف بنا کر بحفاظت رکھ لیں۔ دل کے مریض کو صرف ایک چٹکی پانی کے ساتھ کھلائیں۔ انشاءاللہ دردِ دل دور ہو جائیگا۔ اور دیگر امراضِ دل کو بھی اس دوا اور دعا سے فائدہ پہنچے گا۔ ضرور آزمائیں یقین کامل کے ساتھ۔ سورۃ تھوڑی لمبی ہے۔ اگر کسی صاحب کو لکھنے میں وقت ہو تو یہ خدمت لکھنے کی میں کر دونگا۔ مگر اس کے لئے مناسب ہدیہ ادا کرنا ہوگا۔ سورۃ لکھتے وقت زبر زیر ڈالنے کی ضرورت نہیں ہے۔ شفاء پانے سے پہلے اور آخر میں گذارش ہے کہ علامہ حسین بخش جاڑا (مرحوم) اعلی اللہ مقامہ کی مغفرت اور درجات کی بلندی کے لئے ایک مرتبہ سورۃ فاتحہ تین مرتبہ سورۃ اخلاص کی تلاوت فرما کر دعا فرمائیں۔ صحت یابی کے بعد بانی امامیہ جنتری آغا نثار احمد مرحوم کے لئے بھی دُعا فرمادیں۔

## شادی کے لئے عمل:

آج کل والدین اپنے بچے بچیوں کی شادی کے لئے پریشان نظر آتے ہیں۔ میں کہتا ہوں کہ پریشان نہ ہوں۔ اللہ تعالیٰ پر توکل کریں اور قرآن حکیم سے مدد حاصل کریں اور یقین کے ساتھ اس عمل کو کریں۔ انشاء اللہ زیادہ سے زیادہ چالیس دن کے اندر مناسب رشتہ مل جائے گا جو کہ آپ لوگوں کی توقعات کے مطابق ہوگا۔ نوچندی اتوار کو مشتری کی ساعت میں زعفران سے نقش کو مرتب کرے اور صبح ہی نماز پڑھنے کے بعد اوّل آخر چودہ مرتبہ درود شریف اور ایک سو مرتبہ

"وَ هُوَ اللَّطِيفُ الْخَبِيرُ"

پڑھے۔ پڑھنے والا نماز کی پابندی رکھے۔ یہ ورد چالیس دن تک پڑھنا ہے۔ نقش درج ذیل ہے۔

۷۸۶

| ۱۸ | ۳ | ۲۴ |
|---|---|---|
| ۲۱ | ۱۵ | ۹ |
| ۶ | ۲۷ | ۱۲ |

الٰہی بحرمت این نقش کے فلاں بن فلاں کی شادی ہو جائے السّاعۃ السّاعۃ السّاعۃ

اگر لڑکا ہے تو دائیں بازو پر باندھ لے اگر لڑکی ہے تو گلے میں پہن لے۔

**نوٹ:** ہر قسم کی وضاحت کردی گئی ہے۔ پھر بھی کسی کو کسی چیز کی سمجھ نہ آئے تو بذریعہ خط بمع رجسٹرڈ جوابی لفافہ کے رابطہ کر سکتے ہیں یا پھر فون پر پوچھ سکتے ہیں۔ انشاءاللہ جواب تسلی بخش دیا جائے گا۔

**حاجی عامل عابد حسین جاڑا** فون: 0308 5691283

بمقام وڈاکخانہ جاڑا، تحصیل پہاڑپور، ضلع ڈیرہ اسمٰعیل خان

# سعد و نحس اوقات نظرات قمر برائے عاملین

| تاریخ | نظرات | وقت |
|---|---|---|
| **جنوری** | | |
| 2 جنوری | زحل تسدیس | 12.21 |
| 2 جنوری | عطارد قران | 19.01 |
| 3 جنوری | مشتری تربیع | 06.49 |
| 4 جنوری | زحل تربیع | 20.00 |
| 4 جنوری | شمس قران | 14.02 |
| 5 جنوری | زہرہ تسدیس | 17.15 |
| 5 جنوری | مشتری تسدیس | 15.42 |
| 5 جنوری | مریخ قران | 04.49 |
| 7 جنوری | عطارد تسدیس | 19.43 |
| 7 جنوری | زحل تثلیث | 05.59 |
| 8 جنوری | زہرہ تربیع | 09.16 |
| 9 جنوری | شمس تسدیس | 22.19 |
| 10 جنوری | عطارد تربیع | 13.20 |
| 10 جنوری | مریخ تسدیس | 11.25 |
| 10 جنوری | مشتری قران | 16.12 |
| 11 جنوری | زہرہ تثلیث | 03.27 |
| 12 جنوری | شمس تربیع | 16.31 |
| 12 جنوری | زحل مقابلہ | 06.47 |
| 13 جنوری | مریخ تربیع | 03.59 |
| 13 جنوری | عطارد تثلیث | 07.46 |
| 15 جنوری | مشتری تسدیس | 16.01 |
| 15 جنوری | شمس تثلیث | 08.15 |
| 15 جنوری | مریخ تثلیث | 17.46 |
| 16 جنوری | زہرہ مقابلہ | 11.07 |
| 17 جنوری | مشتری تربیع | 22.57 |
| 17 جنوری | زحل تثلیث | 01.45 |
| 18 جنوری | عطارد مقابلہ | 10.44 |
| 19 جنوری | زحل تربیع | 05.53 |
| 20 جنوری | شمس مقابلہ | 02.21 |
| 20 جنوری | مریخ مقابلہ | 08.41 |
| 20 جنوری | مشتری تثلیث | 02.25 |
| 21 جنوری | زحل تسدیس | 07.25 |
| 21 جنوری | زہرہ تثلیث | 02.16 |
| 22 جنوری | عطارد تثلیث | 23.42 |
| 23 جنوری | زہرہ تربیع | 06.47 |
| 24 جنوری | مشتری مقابلہ | 05.22 |
| 24 جنوری | شمس تثلیث | 11.24 |
| 24 جنوری | مریخ تثلیث | 15.59 |

| تاریخ | نظرات | وقت |
|---|---|---|
| 25 جنوری | عطارد تربیع | 06.19 |
| 25 جنوری | زہرہ تسدیس | 12.21 |
| 25 جنوری | زحل قران | 09.35 |
| 26 جنوری | شمس تربیع | 17.57 |
| 26 جنوری | مریخ تربیع | 21.47 |
| 27 جنوری | عطارد تسدیس | 15.50 |
| 28 جنوری | مشتری تثلیث | 13.48 |
| 29 جنوری | شمس تسدیس | 03.34 |
| 29 جنوری | مریخ تسدیس | 06.33 |
| 29 جنوری | زحل تسدیس | 19.16 |
| 30 جنوری | مشتری تربیع | 21.53 |
| 30 جنوری | زہرہ قران | 08.17 |
| **فروری** | | |
| 1 فروری | زحل تربیع | 03.40 |
| 1 فروری | عطارد قران | 21.41 |
| 2 فروری | مشتری تسدیس | 08.11 |
| 3 فروری | زحل تثلیث | 13.56 |
| 3 فروری | شمس قران | 07.30 |
| 3 فروری | مریخ قران | 08.16 |
| 4 فروری | زہرہ تسدیس | 15.51 |
| 7 فروری | زہرہ تربیع | 10.38 |
| 7 فروری | عطارد تسدیس | 14.51 |
| 7 فروری | مشتری قران | 09.50 |
| 8 فروری | زحل مقابلہ | 14.19 |
| 8 فروری | مریخ تسدیس | 17.15 |
| 8 فروری | شمس تسدیس | 19.09 |
| 10 فروری | عطارد تربیع | 12.40 |
| 10 فروری | زہرہ تثلیث | 05.32 |
| 11 فروری | مریخ تربیع | 09.13 |
| 11 فروری | شمس تربیع | 12.18 |
| 12 فروری | مشتری تسدیس | 11.04 |
| 13 فروری | عطارد تثلیث | 07.08 |
| 13 فروری | زحل تثلیث | 11.09 |
| 13 فروری | مریخ تثلیث | 21.31 |
| 14 فروری | مشتری تربیع | 18.51 |
| 14 فروری | شمس تثلیث | 01.27 |
| 15 فروری | زحل تربیع | 16.10 |
| 15 فروری | زہرہ مقابلہ | 08.42 |
| 16 فروری | مشتری تثلیث | 22.29 |

| تاریخ | نظرات | وقت |
|---|---|---|
| 17 فروری | زحل تسدیس | 17.35 |
| 18 فروری | عطارد مقابلہ | 03.35 |
| 18 فروری | مریخ مقابلہ | 08.30 |
| 18 فروری | شمس مقابلہ | 13.35 |
| 19 فروری | زہرہ تثلیث | 18.27 |
| 20 فروری | مشتری مقابلہ | 23.23 |
| 21 فروری | زہرہ تربیع | 22.18 |
| 21 فروری | زحل قران | 16.36 |
| 22 فروری | مریخ تثلیث | 13.34 |
| 22 فروری | عطارد تثلیث | 16.16 |
| 22 فروری | شمس تثلیث | 20.33 |
| 24 فروری | مریخ تربیع | 19.57 |
| 24 فروری | زہرہ تسدیس | 05.10 |
| 25 فروری | عطارد تربیع | 03.45 |
| 25 فروری | شمس تربیع | 04.26 |
| 25 فروری | زحل تسدیس | 23.19 |
| 25 فروری | مشتری تثلیث | 05.58 |
| 27 فروری | مشتری تربیع | 14.30 |
| 27 فروری | مریخ تسدیس | 06.30 |
| 27 فروری | شمس تسدیس | 16.40 |
| 27 فری | عطارد تسدیس | 20.47 |
| 28 فروری | زحل تربیع | 07.35 |
| **مارچ** | | |
| 1 مارچ | زہرہ قران | 07.57 |
| 2 مارچ | مشتری تسدیس | 01.53 |
| 2 مارچ | زحل تثلیث | 18.10 |
| 4 مارچ | مریخ قران | 12.27 |
| 5 مارچ | شمس قران | 01.45 |
| 5 مارچ | عطارد قران | 17.55 |
| 6 مارچ | زہرہ تسدیس | 21.08 |
| 7 مارچ | مشتری قران | [illegible] |
| 7 مارچ | زحل مقابلہ | 18.20 |
| 9 مارچ | مریخ تسدیس | 22.05 |
| 9 مارچ | زہرہ تربیع | 16.22 |
| 10 مارچ | شمس تسدیس | 13.42 |
| 11 مارچ | عطارد تسدیس | 16.55 |
| 12 مارچ | زہرہ تثلیث | 09.38 |
| 12 مارچ | زحل تثلیث | 16.29 |
| 12 مارچ | مریخ تربیع | 12.50 |

| تاریخ | نظرات | وقت |
|---|---|---|
| 12 مارچ | مشتری تسدیس | 06.30 |
| 13 مارچ | شمس تربیع | 04.44 |
| 14 مارچ | عطارد تربیع | 10.22 |
| 14 مارچ | مشتری تربیع | 15.12 |
| 14 مارچ | زحل تربیع | 23.14 |
| 14 مارچ | مریخ تثلیث | 23.31 |
| 15 مارچ | شمس تثلیث | 15.05 |
| 16 مارچ | مشتری تثلیث | 19.40 |
| 16 مارچ | عطارد تثلیث | 21.04 |
| 17 مارچ | زہرہ مقابلہ | 06.05 |
| 17 مارچ | زحل تسدیس | 02.00 |
| 19 مارچ | مریخ مقابلہ | 07.50 |
| 19 مارچ | شمس مقابلہ | 23.10 |
| 20 مارچ | مشتری مقابلہ | 20.22 |
| 21 مارچ | عطارد مقابلہ | 05.46 |
| 21 مارچ | زہرہ تثلیث | 12.54 |
| 21 مارچ | زحل قران | 00.27 |
| 23 مارچ | زہرہ تربیع | 18.08 |
| 23 مارچ | مریخ تثلیث | 12.41 |
| 24 مارچ | شمس تثلیث | 07.02 |
| 25 مارچ | مریخ تربیع | 20.08 |
| 25 مارچ | زحل تسدیس | 03.14 |
| 25 مارچ | مشتری تثلیث | 00.57 |
| 25 مارچ | عطارد تثلیث | 17.22 |
| 26 مارچ | شمس تربیع | 17.07 |
| 26 مارچ | زہرہ تسدیس | 04.01 |
| 27 مارچ | مشتری تربیع | 09.00 |
| 27 مارچ | زحل تربیع | 10.03 |
| 28 مارچ | عطارد تربیع | 03.59 |
| 28 مارچ | مریخ تسدیس | 08.17 |
| 29 مارچ | شمس تسدیس | 07.51 |
| 29 مارچ | مشتری تسدیس | 20.39 |
| 29 مارچ | زحل تثلیث | 20.11 |
| 30 مارچ | عطارد تسدیس | 16.16 |
| 31 مارچ | زہرہ قران | 13.28 |
| **اپریل** | | |
| 2 اپریل | مریخ قران | 16.42 |
| 3 اپریل | زحل مقابلہ | 20.22 |
| 3 اپریل | شمس قران | 19.32 |

| تاریخ | نظرات | وقت |
|---|---|---|
| 4اپریل | مشتری قران | 00.08 |
| 4اپریل | عطارد قران | 15.04 |
| 6اپریل | زہرہ تسدیس | 04.02 |
| 8اپریل | زہرہ تربیع | 21.21 |
| 8اپریل | مریخ تسدیس | 00.55 |
| 8اپریل | زحل تثلیث | 18.40 |
| 9اپریل | مشتری تسدیس | 01.20 |
| 9اپریل | شمس تسدیس | 04.47 |
| 9اپریل | عطارد تسدیس | 07.23 |
| 10اپریل | مریخ تربیع | 13.52 |
| 11اپریل | زحل تربیع | 02.44 |
| 11اپریل | مشتری تربیع | 10.25 |
| 11اپریل | عطارد تربیع | 12.03 |
| 11اپریل | شمس تربیع | 17.05 |
| 11اپریل | زہرہ تثلیث | 11.15 |
| 12اپریل | مریخ تثلیث | 22.53 |
| 13اپریل | زحل تسدیس | 07.27 |
| 13اپریل | عطارد تثلیث | 13.48 |
| 13اپریل | مشتری تثلیث | 15.50 |
| 14اپریل | شمس تثلیث | 00.58 |
| 16اپریل | زہرہ مقابلہ | 01.48 |
| 17اپریل | مریخ مقابلہ | 06.08 |
| 17اپریل | عطارد مقابلہ | 10.49 |
| 17اپریل | مشتری مقابلہ | 18.05 |
| 17اپریل | زحل قران | 08.17 |
| 18اپریل | شمس مقابلہ | 07.43 |
| 20اپریل | زہرہ تثلیث | 09.53 |
| 21اپریل | زحل تسدیس | 08.59 |
| 21اپریل | عطارد تثلیث | 09.52 |
| 21اپریل | مریخ تثلیث | 12.48 |
| 21اپریل | مشتری تثلیث | 21.56 |
| 22اپریل | زہرہ تربیع | 18.24 |
| 22اپریل | شمس تثلیث | 19.10 |
| 23اپریل | زحل تربیع | 13.55 |
| 23اپریل | عطارد تربیع | 14.47 |
| 23اپریل | مریخ تربیع | 21.42 |
| 24اپریل | مشتری تربیع | 05.13 |
| 25اپریل | شمس تربیع | 07.46 |
| 25اپریل | زہرہ تسدیس | 08.12 |
| 25اپریل | زحل تثلیث | 22.45 |
| 26اپریل | عطارد تسدیس | 00.27 |
| 26اپریل | مریخ تسدیس | 11.13 |
| 26اپریل | مشتری تسدیس | 16.27 |
| 28اپریل | شمس تسدیس | 00.24 |
| 30اپریل | زحل مقابلہ | 22.40 |
| 30اپریل | زہرہ قران | 21.53 |
| **مئی** | | |
| یکم مئی | عطارد قران | 05.13 |
| یکم مئی | مشتری قران | 19.50 |
| یکم مئی | مریخ قران | 20.20 |
| 3 مئی | شمس قران | 11.50 |
| 5 مئی | زحل تثلیث | 20.37 |
| 6 مئی | زہرہ تسدیس | 09.08 |
| 6 مئی | عطارد تسدیس | 10.49 |
| 6 مئی | مشتری تسدیس | 19.29 |
| 7 مئی | مریخ تسدیس | 01.12 |
| 8 مئی | زحل تربیع | 04.55 |
| 8 مئی | زہرہ تربیع | 22.51 |
| 8 مئی | عطارد تربیع | 23.10 |
| 8 مئی | شمس تسدیس | 16.00 |
| 9 مئی | مشتری تربیع | 04.04 |
| 9 مئی | مریخ تربیع | 11.52 |
| 10 مئی | زحل تسدیس | 10.46 |
| 11 مئی | شمس تربیع | 01.32 |
| 11 مئی | عطارد تثلیث | 08.47 |
| 11 مئی | زہرہ تثلیث | 09.06 |
| 11 مئی | مشتری تثلیث | 09.52 |
| 11 مئی | مریخ تثلیث | 19.22 |
| 13 مئی | شمس تثلیث | 07.51 |
| 14 مئی | زحل قران | 15.06 |
| 15 مئی | مشتری مقابلہ | 14.28 |
| 15 مئی | عطارد مقابلہ | 20.51 |
| 15 مئی | زہرہ مقابلہ | 21.01 |
| 16 مئی | مریخ مقابلہ | 03.08 |
| 17 مئی | شمس مقابلہ | 16.08 |
| 18 مئی | زحل تسدیس | 16.41 |
| 19 مئی | مشتری تثلیث | 19.17 |
| 20 مئی | زحل تربیع | 20.32 |
| 20 مئی | زہرہ تثلیث | 10.26 |
| 20 مئی | عطارد تثلیث | 12.05 |
| 20 مئی | مریخ تثلیث | 13.11 |
| 22 مئی | مشتری تربیع | 02.04 |
| 22 مئی | زہرہ تربیع | 23.11 |
| 22 مئی | مریخ تربیع | 23.45 |
| 22 مئی | شمس تثلیث | 08.55 |
| 23 مئی | عطارد تربیع | 02.52 |
| 23 مئی | زحل تثلیث | 04.00 |
| 24 مئی | شمس تربیع | 23.52 |
| 24 مئی | مشتری تسدیس | 12.40 |
| 25 مئی | مریخ تسدیس | 14.21 |
| 25 مئی | زہرہ تسدیس | 16.31 |
| 25 مئی | عطارد تسدیس | 23.14 |
| 27 مئی | شمس تسدیس | 17.31 |
| 28 مئی | زحل مقابلہ | 03.10 |
| 29 مئی | مشتری قران | 15.27 |
| 30 مئی | مریخ قران | 22.43 |
| 31 مئی | زہرہ قران | 06.22 |
| 31 مئی | عطارد قران | 20.37 |
| **جون** | | |
| 2جون | زحل تثلیث | 01.07 |
| 2جون | شمس قران | 02.02 |
| 3جون | مشتری تسدیس | 13.07 |
| 4جون | زحل تربیع | 08.55 |
| 4جون | مریخ تسدیس | 22.48 |
| 5جون | مشتری تربیع | 20.26 |
| 5جون | زہرہ تسدیس | 10.33 |
| 6جون | عطارد تسدیس | 08.04 |
| 6جون | زحل تسدیس | 14.36 |
| 6جون | شمس تسدیس | 23.48 |
| 7جون | مریخ تربیع | 07.00 |
| 7جون | زہرہ تربیع | 22.26 |
| 8جون | عطارد تربیع | 21.31 |
| 8جون | مشتری تثلیث | 01.42 |
| 9جون | شمس تربیع | 07.10 |
| 9جون | مریخ تثلیث | 13.12 |
| 10جون | زہرہ تثلیث | 04.15 |
| 10جون | زحل قران | 21.00 |
| 11جون | عطارد تثلیث | 09.01 |
| 11جون | شمس تثلیث | 13.03 |
| 12جون | مشتری مقابلہ | 08.04 |
| 13جون | مریخ مقابلہ | 22.43 |
| 14جون | زہرہ مقابلہ | 17.46 |
| 15جون | زحل تسدیس | 01.18 |
| 16جون | عطارد مقابلہ | 08.30 |
| 16جون | شمس مقابلہ | 01.13 |
| 16جون | مشتری تثلیث | 15.04 |
| 17جون | زحل تربیع | 05.24 |
| 18جون | مشتری تربیع | 21.54 |
| 18جون | مریخ تثلیث | 13.07 |
| 19جون | زحل تثلیث | 12.18 |
| 19جون | زہرہ تثلیث | 15.07 |
| 21جون | مریخ تربیع | 01.22 |
| 21جون | مشتری تسدیس | 08.02 |
| 21جون | شمس تثلیث | 00.01 |
| 21جون | عطارد تثلیث | 22.08 |
| 22جون | زہرہ تربیع | 07.50 |
| 23جون | شمس تربیع | 16.48 |
| 23جون | مریخ تسدیس | 16.48 |
| 24جون | عطارد تربیع | 22.29 |
| 24جون | زحل مقابلہ | 10.41 |
| 25جون | زہرہ تسدیس | 03.06 |
| 26جون | شمس تسدیس | 10.28 |
| 26جون | مشتری قران | 10.06 |
| 27جون | عطارد تسدیس | 21.23 |
| 28جون | مریخ قران | 23.21 |
| 29جون | زحل قران | 09.16 |
| 30جون | زہرہ قران | 12.32 |
| **جولائی** | | |
| یکم جولائی | زحل تربیع | 16.37 |
| یکم جولائی | مشتری تسدیس | 06.11 |
| یکم جولائی | شمس قران | 13.53 |
| 3جولائی | مشتری تربیع | 11.55 |
| 3جولائی | مریخ تسدیس | 18.00 |
| 3جولائی | زحل تسدیس | 21.25 |
| 3جولائی | عطارد قران | 04.55 |
| 5جولائی | مریخ تربیع | 23.50 |
| 5جولائی | زہرہ تسدیس | 08.14 |
| 5جولائی | مشتری تثلیث | 15.48 |
| 6جولائی | شمس تسدیس | 05.19 |
| 7جولائی | زہرہ تربیع | 15.37 |
| 7جولائی | عطارد تسدیس | 23.36 |
| 8جولائی | شمس تربیع | 11.29 |
| 8جولائی | مریخ تثلیث | 04.59 |
| 8جولائی | زحل قران | 03.20 |
| 9جولائی | مشتری مقابلہ | 22.10 |
| 9جولائی | زہرہ تثلیث | 23.06 |
| 10جولائی | عطارد تربیع | 08.06 |
| 10جولائی | شمس تثلیث | 18.05 |
| 12جولائی | مریخ مقابلہ | 16.55 |
| 12جولائی | زحل تسدیس | 10.04 |
| 12جولائی | عطارد تثلیث | 17.20 |
| 14جولائی | زحل تربیع | 15.19 |
| 14جولائی | زہرہ مقابلہ | 17.55 |
| 14جولائی | مشتری تثلیث | 07.31 |
| 15جولائی | شمس مقابلہ | 11.39 |
| 16جولائی | مشتری تربیع | 14.53 |

| تاریخ | نظرات | وقت |
|---|---|---|
| 16جولائی | زحل تثلیث | 22.40 |
| 17جولائی | عطارد مقابلہ | 17.23 |
| 17جولائی | مریخ تثلیث | 11.55 |
| 19جولائی | مشتری تسدیس | 00.51 |
| 19جولائی | زہرہ تثلیث | 23.42 |
| 20جولائی | مریخ تربیع | 01.44 |
| 20جولائی | شمس تثلیث | 16.14 |
| 21جولائی | زحل مقابلہ | 20.53 |
| 22جولائی | زہرہ تربیع | 18.57 |
| 22جولائی | مریخ تسدیس | 17.45 |
| 23جولائی | شمس تربیع | 10.01 |
| 23جولائی | عطارد تثلیث | 02.34 |
| 24جولائی | مشتری قران | 02.19 |
| 25جولائی | عطارد تربیع | 18.11 |
| 25جولائی | زہرہ تسدیس | 13.44 |
| 26جولائی | شمس تسدیس | 02.37 |
| 26جولائی | زحل تثلیث | 20.35 |
| 27جولائی | مریخ قران | 21.55 |
| 28جولائی | عطارد تسدیس | 05.35 |
| 28جولائی | مشتری تسدیس | 21.50 |
| 29جولائی | زحل تربیع | 04.03 |
| 30جولائی | زہرہ قران | 15.03 |
| 30جولائی | شمس قران | 23.39 |
| 31جولائی | مشتری تربیع | 02.22 |
| 31جولائی | زحل تسدیس | 08.09 |
| **اگست** | | |
| کیم اگست | مریخ تسدیس | 11.19 |
| کیم اگست | عطارد قران | 15.28 |
| 2اگست | مشتری تثلیث | 04.37 |
| 3اگست | مریخ تربیع | 15.06 |
| 4اگست | زہرہ تسدیس | 03.56 |
| 4اگست | شمس تسدیس | 10.04 |
| 4اگست | زحل قران | 11.53 |
| 5اگست | عطارد تسدیس | 18.32 |
| 5اگست | مریخ تثلیث | 19.26 |
| 6اگست | زہرہ تربیع | 10.57 |
| 6اگست | شمس تربیع | 16.08 |
| 6اگست | مشتری مقابلہ | 08.51 |
| 7اگست | عطارد تربیع | 20.53 |
| 8اگست | زحل تربیع | 19.06 |
| 8اگست | زہرہ تثلیث | 20.12 |
| 9اگست | شمس تثلیث | 00.21 |
| 10اگست | مریخ مقابلہ | 09.51 |
| 10اگست | عطارد تثلیث | 00.20 |

| تاریخ | نظرات | وقت |
|---|---|---|
| 10اگست | مشتری تثلیث | 19.16 |
| 11اگست | زحل تربیع | 01.33 |
| 13اگست | مشتری تربیع | 03.19 |
| 13اگست | زہرہ مقابلہ | 22.22 |
| 13اگست | شمس مقابلہ | 23.57 |
| 13اگست | زحل تثلیث | 09.57 |
| 14اگست | عطارد مقابلہ | 10.29 |
| 15اگست | مشتری تسدیس | 13.21 |
| 15اگست | مریخ تثلیث | 09.06 |
| 18اگست | مریخ تربیع | 00.11 |
| 18اگست | زحل مقابلہ | 08.47 |
| 19اگست | عطارد تثلیث | 02.02 |
| 19اگست | شمس تثلیث | 09.12 |
| 19اگست | زہرہ تثلیث | 10.52 |
| 20اگست | مریخ تسدیس | 16.26 |
| 20اگست | مشتری قران | 14.13 |
| 21اگست | عطارد تربیع | 11.12 |
| 22اگست | شمس تربیع | 02.54 |
| 22اگست | زہرہ تربیع | 06.11 |
| [illegible]اگست | عطارد تسدیس | 19.33 |
| 23اگست | زحل تثلیث | 09.46 |
| 24اگست | شمس تسدیس | 17.22 |
| 24اگست | زہرہ تسدیس | 21.52 |
| 25اگست | زحل تربیع | 17.58 |
| 25اگست | مشتری تسدیس | 10.24 |
| 25اگست | مریخ قران | 18.04 |
| 27اگست | مشتری تربیع | 14.44 |
| 27اگست | زحل تسدیس | 22.06 |
| 28اگست | عطارد قران | 04.48 |
| 29اگست | مشتری تثلیث | 15.57 |
| 29اگست | شمس قران | 08.04 |
| 29اگست | زہرہ قران | 14.10 |
| 30اگست | مریخ تسدیس | 03.14 |
| 31اگست | زحل قران | 23.43 |
| **ستمبر** | | |
| کیم ستمبر | مریخ تربیع | 05.27 |
| کیم ستمبر | عطارد تسدیس | 08.24 |
| 2ستمبر | مشتری مقابلہ | 16.50 |
| 2ستمبر | شمس تسدیس | 15.40 |
| 3ستمبر | عطارد تربیع | 13.03 |
| 3ستمبر | زہرہ تسدیس | 00.08 |
| 3ستمبر | مریخ تثلیث | 09.10 |
| 4ستمبر | شمس تربیع | 22.39 |
| 5ستمبر | زہرہ تربیع | 08.53 |

| تاریخ | نظرات | وقت |
|---|---|---|
| 5ستمبر | زحل تسدیس | 05.17 |
| 5ستمبر | عطارد تثلیث | 22.04 |
| 7ستمبر | زحل تربیع | 12.11 |
| 7ستمبر | مشتری تثلیث | 01.49 |
| 7ستمبر | شمس تثلیث | 09.27 |
| 7ستمبر | زہرہ تثلیث | 21.20 |
| 8ستمبر | مریخ مقابلہ | 01.35 |
| 9ستمبر | مشتری تربیع | 10.06 |
| 9ستمبر | زحل تثلیث | 21.30 |
| 11ستمبر | عطارد مقابلہ | 06.05 |
| 11ستمبر | مشتری تسدیس | 20.16 |
| 12ستمبر | شمس مقابلہ | 14.26 |
| 13ستمبر | زہرہ مقابلہ | 06.45 |
| 13ستمبر | مریخ تثلیث | 04.17 |
| 14ستمبر | زحل مقابلہ | 21.26 |
| 15ستمبر | مریخ تربیع | 20.06 |
| 16ستمبر | مشتری قران | 20.26 |
| 17ستمبر | عطارد تثلیث | 03.34 |
| 18ستمبر | مریخ تسدیس | 12.08 |
| 18ستمبر | شمس تثلیث | 02.19 |
| 18ستمبر | زہرہ تثلیث | 22.02 |
| 19ستمبر | زحل تثلیث | 23.20 |
| 20ستمبر | عطارد تربیع | 02.29 |
| 20ستمبر | شمس تربیع | 18.38 |
| 21ستمبر | زہرہ تربیع | 14.38 |
| 21ستمبر | مشتری تسدیس | 17.51 |
| 22ستمبر | زحل تربیع | 08.37 |
| 22ستمبر | عطارد تسدیس | 20.17 |
| 23ستمبر | مشتری تربیع | 23.14 |
| 23ستمبر | شمس تسدیس | [illegible] |
| 23ستمبر | مریخ قران | 11.24 |
| 24ستمبر | زہرہ تسدیس | 01.49 |
| 24ستمبر | زحل تسدیس | 13.36 |
| 26ستمبر | مشتری تثلیث | 00.47 |
| 27ستمبر | عطارد قران | 14.08 |
| 27ستمبر | شمس قران | 16.08 |
| 27ستمبر | مریخ تسدیس | 17.54 |
| 28ستمبر | زہرہ قران | 11.33 |
| 28ستمبر | زحل قران | 14.[illegible] |
| 29ستمبر | مریخ تربیع | 19.12 |
| 29ستمبر | مشتری مقابلہ | 23.12 |
| **اکتوبر** | | |
| کیم اکتوبر | شمس تسدیس | 23.30 |
| کیم اکتوبر | مریخ تثلیث | 22.29 |

| تاریخ | نظرات | وقت |
|---|---|---|
| 2اکتوبر | عطارد تسدیس | 03.57 |
| 2اکتوبر | زحل تسدیس | 17.36 |
| 2اکتوبر | زہرہ تسدیس | 23.02 |
| 4اکتوبر | شمس تربیع | 08.15 |
| 4اکتوبر | عطارد تربیع | 16.47 |
| 4اکتوبر | زحل تربیع | 23.52 |
| 4اکتوبر | مشتری تثلیث | 04.23 |
| 5اکتوبر | زہرہ تربیع | 10.57 |
| 6اکتوبر | مشتری تربیع | 11.51 |
| 6اکتوبر | مریخ مقابلہ | 16.08 |
| 6اکتوبر | شمس تثلیث | 21.13 |
| 7اکتوبر | زحل تثلیث | 09.25 |
| 7اکتوبر | عطارد تثلیث | 10.21 |
| 8اکتوبر | مشتری تسدیس | 21.50 |
| 8اکتوبر | زہرہ تثلیث | 02.58 |
| 11اکتوبر | مریخ تثلیث | 21.02 |
| 12اکتوبر | شمس مقابلہ | 07.05 |
| 12اکتوبر | زحل مقابلہ | 10.16 |
| 13اکتوبر | عطارد مقابلہ | 05.08 |
| 13اکتوبر | زہرہ مقابلہ | 17.21 |
| 13اکتوبر | مشتری قران | 21.24 |
| 14اکتوبر | مریخ تربیع | 12.54 |
| 17اکتوبر | مریخ تسدیس | 04.05 |
| 17اکتوبر | زحل تثلیث | 12.15 |
| 17اکتوبر | شمس تثلیث | 18.36 |
| 18اکتوبر | عطارد تثلیث | 22.30 |
| 18اکتوبر | مشتری تسدیس | 19.31 |
| 19اکتوبر | زحل تربیع | 22.21 |
| 19اکتوبر | زہرہ تثلیث | 05.59 |
| 20اکتوبر | شمس تربیع | 08.30 |
| 21اکتوبر | مشتری تربیع | 02.37 |
| 21اکتوبر | عطارد تربیع | 12.57 |
| 21اکتوبر | زہرہ تربیع | 18.25 |
| 22اکتوبر | زحل تسدیس | 04.36 |
| 22اکتوبر | شمس تسدیس | 17.34 |
| 22اکتوبر | مریخ قران | 01.11 |
| 23اکتوبر | عطارد تسدیس | 21.48 |
| 23اکتوبر | مشتری تثلیث | 05.54 |
| 24اکتوبر | زہرہ تسدیس | 01.47 |
| 26اکتوبر | مریخ تسدیس | 06.50 |
| 26اکتوبر | زحل قران | 07.03 |
| 27اکتوبر | مشتری مقابلہ | 04.53 |
| 27اکتوبر | شمس قران | 00.55 |
| 28اکتوبر | مریخ تربیع | 07.56 |

| تاریخ | نظرات | وقت |
|---|---|---|
| 28اکتوبر | عطارد قران | 07.08 |
| 28اکتوبر | زہرہ قران | 09.23 |
| 30اکتوبر | زحل تسدیس | 08.17 |
| 30اکتوبر | مریخ تثلیث | 11.03 |
| 31اکتوبر | شمس تسدیس | 10.33 |
| 31اکتوبر | مشتری تثلیث | 06.19 |
| | **نومبر** | |
| یکم نومبر | زحل تربیع | 13.14 |
| 2نومبر | مشتری تربیع | 11.53 |
| 2نومبر | شمس تربیع | 21.38 |
| 2نومبر | عطارد تسدیس | 00.55 |
| 2نومبر | زہرہ تسدیس | 01.59 |
| 3نومبر | زحل تثلیث | 22.05 |
| 4نومبر | عطارد تربیع | 17.01 |
| 4نومبر | زہرہ تربیع | 17.32 |
| 4نومبر | مشتری تسدیس | 20.55 |
| 4نومبر | مریخ مقابلہ | 05.05 |
| 5نومبر | شمس تثلیث | 13.04 |
| 7نومبر | عطارد تثلیث | 12.15 |
| 7نومبر | زہرہ تثلیث | 12.25 |
| 8نومبر | زحل مقابلہ | 23.09 |
| 9نومبر | مریخ تثلیث | 10.45 |
| 9نومبر | مشتری قران | 20.19 |
| 11نومبر | شمس مقابلہ | 01.16 |
| 12نومبر | مریخ تربیع | 01.51 |
| 13نومبر | عطارد مقابلہ | 02.21 |
| 13نومبر | زہرہ مقابلہ | 03.14 |
| 14نومبر | مریخ تسدیس | 15.27 |
| 14نومبر | مشتری تسدیس | 18.22 |
| 14نومبر | زحل تثلیث | 00.22 |
| 16نومبر | زحل تربیع | 10.22 |
| 16نومبر | شمس تثلیث | 09.03 |
| 17نومبر | مشتری تربیع | 02.33 |
| 18نومبر | شمس تربیع | 20.09 |
| 18نومبر | زحل تسدیس | 17.27 |
| 18نومبر | عطارد تثلیث | 05.08 |
| 18نومبر | زہرہ تثلیث | 08.59 |
| 19نومبر | مشتری تثلیث | 07.50 |
| 19نومبر | مریخ قران | 10.11 |
| 20نومبر | عطارد تربیع | 11.51 |
| 20نومبر | زہرہ تربیع | 17.54 |
| 21نومبر | شمس تسدیس | 03.21 |
| 22نومبر | عطارد تسدیس | 14.39 |
| 22نومبر | زہرہ تسدیس | 23.29 |

| تاریخ | نظرات | وقت |
|---|---|---|
| 22نومبر | زحل قران | 22.43 |
| 23نومبر | مشتری مقابلہ | 10.24 |
| 23نومبر | مریخ تثلیث | 16.30 |
| 25نومبر | مریخ تربیع | 18.06 |
| 25نومبر | شمس قران | 11.09 |
| 26نومبر | عطارد قران | 15.02 |
| 27نومبر | زحل تسدیس | 00.12 |
| 27نومبر | مشتری تثلیث | 11.01 |
| 27نومبر | مریخ تثلیث | 21.22 |
| 27نومبر | زہرہ قران | 09.26 |
| 29نومبر | زحل تربیع | 04.01 |
| 29نومبر | مشتری تربیع | 14.49 |
| 30نومبر | شمس تسدیس | 01.08 |
| 30نومبر | عطارد تسدیس | 18.35 |
| | **دسمبر** | |
| یکم دسمبر | مشتری تسدیس | 22.22 |
| یکم دسمبر | زحل تثلیث | 11.36 |
| 2دسمبر | شمس تربیع | 14.52 |
| 2دسمبر | مریخ مقابلہ | 15.01 |
| 2دسمبر | زہرہ تسدیس | [illegible] |
| 2دسمبر | عطارد تربیع | 23.05 |
| 5دسمبر | زہرہ تربیع | 03.56 |
| 5دسمبر | عطارد تثلیث | 04.59 |
| 5دسمبر | شمس تثلیث | 08.20 |
| 6دسمبر | زحل مقابلہ | 11.55 |
| 6دسمبر | مشتری قران | 21.36 |
| 7دسمبر | مریخ تثلیث | 20.02 |
| 7دسمبر | زہرہ تثلیث | 23.46 |
| 9دسمبر | عطارد مقابلہ | 19.06 |
| 10دسمبر | مریخ تربیع | 09.43 |
| 10دسمبر | شمس مقابلہ | 19.36 |
| 11دسمبر | مشتری تسدیس | 19.48 |
| 11دسمبر | زحل تثلیث | 12.05 |
| 12دسمبر | مریخ تسدیس | 21.07 |
| 13دسمبر | زحل تربیع | 21.05 |
| 13دسمبر | زہرہ مقابلہ | 09.26 |
| 14دسمبر | مشتری تربیع | 03.55 |
| 14دسمبر | عطارد تثلیث | 09.53 |
| 15دسمبر | شمس تثلیث | 21.06 |
| 16دسمبر | عطارد تربیع | 16.35 |
| 16دسمبر | زحل تسدیس | 03.49 |
| 16دسمبر | مشتری تثلیث | 09.54 |
| 17دسمبر | مریخ قران | 12.34 |
| 18دسمبر | شمس تربیع | 05.47 |

| تاریخ | نظرات | وقت | تاریخ | نظرات | وقت |
|---|---|---|---|---|---|
| 18دسمبر | عطارد تسدیس | [illegible] | 24دسمبر | شمس قران | 23.06 |
| 18دسمبر | زہرہ تثلیث | 07.28 | 26دسمبر | زحل تربیع | 18.35 |
| 20دسمبر | شمس تربیع | 12.17 | 26دسمبر | مشتری تربیع | 22.52 |
| 20دسمبر | مشتری مقابلہ | 16.14 | 26دسمبر | مریخ تثلیث | 02.11 |
| 20دسمبر | زحل قران | 11.18 | 27دسمبر | زہرہ قران | 12.32 |
| 20دسمبر | زہرہ تربیع | 14.48 | 28دسمبر | عطارد تسدیس | 00.00 |
| 21دسمبر | مریخ تسدیس | 19.56 | 29دسمبر | مشتری تسدیس | 05.28 |
| 22دسمبر | زہرہ تسدیس | 20.53 | 29دسمبر | شمس تسدیس | 18.56 |
| 23دسمبر | مریخ تربیع | 22.30 | 29دسمبر | زحل تثلیث | 01.09 |
| 23دسمبر | عطارد قران | 08.09 | 30دسمبر | عطارد تربیع | 14.39 |
| 24دسمبر | زحل تسدیس | 15.02 | 30دسمبر | مریخ مقابلہ | 18.37 |
| 24دسمبر | مشتری تثلیث | 19.23 | | | |

قارئین امامیہ جنتری! اہم نظرات قمر برائے وظائف و عملیات عاملین۔ تمام اوقات اسلام آباد کے معیاری وقت کے مطابق ہیں۔ کسی قسم کے تفاوت وقت کی ضرورت نہیں ہے۔ نظرات کے اوقات صفر درجہ مکمل نظر پر ہیں۔ اگر آپ عملیات وظائف یا کسی بھی طرح نظراتِ قمر سے استفادہ کرنا چاہتے ہیں تو دیے گئے وقت سے 2 گھنٹہ پہلے اپنا کام کا آغاز کرلیں اور دیے گئے وقت کے 2 گھنٹہ بعد تک انجام دیں۔ کُل وقت 4 گھنٹہ ہر ایک نظرِ قمر کا ہے۔ تثلیث و تسدیس کی نظرات سعد کاموں کے آغاز و انجام دہی کے لئے تربیع و مقابلہ کی نظرات نحس امور از قسم عملیات کے لئے استعمال کریں۔ قران سعد ستاروں کے ساتھ سعد کاموں کے لئے اور نحس ستاروں کے ساتھ نحس کاموں کے لئے مستعمل ہوگا۔ کسی بھی قسم کی مشاورت کے لئے رابطہ کریں۔ دُعاگو۔ رضا عسکری اعوان

# انسان کائنات اور رموز سیارگان

تحریر: شیخ زوار رضا جاوا
815/A سبزہ زار لاہور 0300+0321-9477284

حمد وثناء رب محمدؐ وآل محمدؐ کی اور بے حد درود وسلام محمدؐ وآل محمدؐ پر کہ بلاشبہ بھی لائق درود ہیں گذشتہ سال آپ کو سیارگان اور انکے مراتب کے بارے ایک چارٹ کے ذریعے بتایا گیا یہ نظام قدرت ہے کہ جب کسی بچے کی ولادت ہوتی ہے تو اس وقت کے سیارگان حسب مراتب اس بچے پر سعد ونحس اثرات مرتب کرتے ہیں اور انہی مراتب کے زیر اثر بچہ بڑا ہو کر معاشرے میں اپنا کردار ادا کرتا ہے آپ نے اکثر افراد کو یہ کہتے سنا ہوگا کہ محنت تو بہت کرتے ہیں مگر صلہ نہیں ملتا دراصل انہیں یہ پتا ہی نہیں ہوتا کہ انھیں کس شعبہ میں محنت کرنی چاہیے یہ بالکل اس طرح ہے جیسا کہ آپ کو لاہور سے راولپنڈی جانا ہے اور آپ ملتان کی ٹرین میں سوار ہو جائیں ہر آنے والے وقت میں آپ منزل سے دور ہوتے چلے جائیں گے۔ قدرت نے آپکو اشرف المخلوقات بنایا ہے اور آپکو علم سے نوازا ہے اب یہ آپ پر فرض ہے کہ علم کے ذریعے اپنی شرفی پوزیشن پر فائز ہوں نبی کریم کا فرمان کہ (گود سے گور تک علم حاصل کرو) اسی سلسلہ کی کڑی ہے کچھ افراد اس سے مراد صرف نصابی علم لیتے ہیں جبکہ خالق اکبر نے آپکو اشرف المخلوقات بنا کر تمام کائنات آپ کے تصرف میں دے دی اسکی ایک واضح مثال آپکو آئمہ طاہرین کی ظاہری حیات طیبہ میں بھی ملتی ہے آئمہ سے کائنات کے کسی بھی علم سے متعلقہ سوال کیا جاتا تھا تو فوراً جواب صاحب سوال کو مل جاتا تھا آئمہ کا جنبہ خاکی میں ان تمام علوم کے بارے میں علم رکھنا اس بات پر دلالت کرتا ہے کہ اگر انسان چاہے تو اپنی کوشش سے ان تمام علوم پر دسترس رکھ سکتا ہے مگر ان تمام علوم کا اچھا یا برا استعمال اسکی اپنی صوابدید پر ہے المختصر انسان کی سہولت کیلیے پروردگار نے بتوسل آئمہ ہمیں کئی ایک علوم سے نوازا تا کہ انسان اپنے معاملات میں آگاہی حاصل کر سکے علم نجوم بھی ایسا ہی ایک علم ہے یہ آپکو پیش آنے والے متوقع حالات سے آگاہی دیتا ہے یا کئی ایسے سوالات جن کا جواب عام حالات میں آپکے لیے جاننا ممکن نہیں ہوتا ان میں علم نجوم کے ذریعے راہنمائی حاصل کی جاتی ہے یہ نظام قدرت ہے کہ ہر انسان کے حالات ایک جیسے نہیں ہوتے نہ سدا ایک جیسے رہتے ہیں کوئی ترقی کرتا ہوا بہت اوپر چلا جاتا ہے تو کوئی تنزلی کا شکار ہو کر نیچے رہ جاتا ہے جیسا کہ گذشتہ مضامین میں آپکو بتایا گیا کہ تمام ستارے حکم خداوندی سے انسانی زندگی پر مختلف اثرات مرتب کرتے ہیں کیا یہ حکمت خداوندی نہیں کہ ایک ہی ستارہ کبھی سعد اثرات مرتب کرتا ہے تو کبھی نحس اثرات مگر پروردگار عالم نے ہر مرض سے پہلے شفاء کا وعدہ بھی کیا ہے کیا یہ اس کا خاص لطف و کرم نہیں کہ وہ ہمیں بار بار اپنے آگے جھکنے کا موقع فراہم کرتا ہے اور ہمارے مانگنے پر خوش ہو کر عنایات کے دروازے کھول دیتا ہے یہ تمام دعائیں وقرآنی آیات جو کہ ہمارے امور زندگی مثلاً رزق، اولاد، صحت، روپیہ وغیرہ کے حصول کیلیے بذریعہ آئمہ ہم تک پہنچائیں گئیں یہ تمام اسی سلسلہ کی کڑی ہیں آپ سب کیلیے ان چیزوں کا حصول ممکن ہے ایک اچھا منجم آپکے زائچہ میں ان وجوہات کو تلاش کرتا ہے جو آپکی ترقی یا حصول مراد میں رکاوٹ ہوتی ہیں یا آپکے لیے مسائل کا باعث ہوتی ہیں اور پھر علاج کے طور پر آپکو ورد وظائف یا صدقات بتائے جاتے ہیں مگر یہ تمام باتیں اسی وقت ممکن ہوتی ہیں جب یہ تشخیص ہو کہ وجوہات کیا ہیں مثلاً جیسا کہ آپ تمام احباب کو معلوم ہے کہ قمر در عقرب ایک نحس وقت ہوتا ہے۔ اب اگر کسی نومولود کے زائچہ کے پہلے گھر قمر در عقرب ہو تو اس کے شخصی وقار کو متاثر کرے گا دوسرے ہو تو روپیہ پیسہ کا نقصان ہوگا یا حصول ہی مشکل ہوگا اگر تیسرے گھر ہو تو عزیز واقارب بالخصوص بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات میں کشیدگی پیدا کرے گا اگر چوتھے ہو تو جائے رہائش یا والدہ کیجانب سے پریشانیاں لے کر آئے گا اگر پانچویں ہو تو اولاد کا حصول یا اولاد کیجانب سے قلبی سکون ممکن نہ ہوگا چھٹے گھر ہو تو صحت، ملازمت وغیرہ کو متاثر کرے گا اگر ساتویں ہو تو ازدواجی شراکتی زندگی اجیرن کر دے گا المختصر ہر گھر کے منسوبات کے مطابق اپنے اثرات کو ظاہر کرے گا اور یہ ہر ماہ ہوتا ہے اور تقریباً 24 گھنٹوں میں یہ زائچہ کے تمام حصوں کو متاثر کرنے کا باعث بنتا ہے۔ اور اگر یہ بوقت پیدائش شرف یا اوج وغیرہ میں ہو تو اول الذکر تمام امور میں بہتری کا باعث بنتا ہے ایسا بھی ہر ماہ ہوتا ہے اسی طرح باقی سیارگان بھی آپکی زندگی میں اپنا کردار ادا کرتے ہیں اگر آپ یہ جان لیں کہ کونسا ستارہ آپکی زندگی کیا کردار ادا کر رہا ہے تو ان سے منسوبہ ورد وظائف الواح یا صدقات سے آپ اسکے نحس اثرات سے پروردگار کی امان حاصل کر سکتے ہیں اسی طرح علم نجوم کسی بھی معاملے میں فیصلہ کرتے وقت آپکا معاون ہو سکتا ہے۔ کس وقت کونسا کام آپکے لیے انجام دینا بہتر ہے اور کس وقت نہیں بالخصوص شادی بیاہ و منگنی وغیرہ سے قبل یہ دیکھ لینا کہ بیٹا بیٹی کیلیے یہ رشتہ، ازدواج کیسا رہے گا از حد ضروری ہے کہ تا کہ بعد کی قیامتوں سے بچا جاسکے کیونکہ زندگی کے کئی ایک اہم فیصلوں میں سے یہ بھی ایک اہم فیصلہ ہے اسی طرح غلط وقت پر کی گئی شراکت داری یا سرمایہ کاری آپکے مسائل میں اضافہ کا باعث ہو سکتی ہے علم نجوم زندگی کے تقریباً تمام امور میں آپکی بہترین راہنمائی کر سکتا ہے۔

# فالنامہ انبیاء علیہم السّلام

جب کسی کو کوئی مشکل پیش آوے اور متردّد ہو کہ اس امر میں کیا کرنا چاہیئے تو نظر بخدا کر کے اس طریقہ پر فال دیکھے کہ سورۂ فاتحہ اور سورۂ اخلاص اور آیۃ الکرسی مع اوّل و آخر دُرود شریف پڑھ کر آنکھیں بند کر کے کلمہ کی اُنگلی اوپر اسمائے شریف انبیاء علیہم السّلام کے رکھ کر دیکھے۔

نقشہ اسماء یہ ہے۔

| حضرت آدمؑ | حضرت شیثؑ | حضرت ادریسؑ | حضرت صالحؑ | حضرت ابراہیمؑ |
|---|---|---|---|---|
| حضرت اسمٰعیلؑ | حضرت یعقوبؑ | حضرت یوسفؑ | حضرت شعیبؑ | حضرت ایوبؑ |
| حضرت خضرؑ | حضرت داؤدؑ | حضرت سلیمانؑ | حضرت عیسیٰؑ | حضرت محمد مصطفیٰؐ |

**فال حضرت آدم علیہ السّلام:** اے خداوندِ فال تجھ کو ایسے کام پیش آویں کہ خوش ہو جائے اور سب تیرے مطیع ہوں۔ فتوح غیب سے ہو۔

**فال حضرت شیث علیہ السّلام:** اے خداوندِ فال جو کوئی تیرا دشمن ہو اس پر فتحیاب ہو مگر چند روز صبر کر کہ اگر سفر کا ارادہ ہو چند روز کے بعد جانے پر آمادہ ہو۔ ابھی طالع میں نحوست ہے۔

**فال حضرت ادریس علیہ السّلام:** اے صاحب فال اگر تجھ کو کچھ رنج ہو تو شاد ہو۔ اگر نکاح کی خواہش ہے عورت اچھی ملے، فرزند نرینہ پیدا ہو، اگر سفر کا ارادہ ہے تو سفر مبارک ہوگا اور جو کچھ مراد ہوگی خدا بر لائے گا۔

**فال حضرت صالح علیہ السّلام:** اے خداوندِ فال اگر تجھ کو کچھ رنج ہو تو راحت ہوگی۔ اگر تیرا کوئی بیمار ہے تو شفا پاوے گا۔ اگر تیرا کوئی غائب ہے تو حاضر ہوگا۔

**فال حضرت ابراھیم علیہ السّلام:** اے خداوندِ فال جو نیت تیری ہو وہ مطلب بر آئے (پورا ہو) اور کچھ خوشی دیکھے، صدقہ دیا کر۔

**فال حضرت اسمٰعیل علیہ السّلام:** اے خداوندِ فال جو مشکل ہے حل ہو اور کلفت دُور ہو، حاصل سرور ہو۔ ایک مینڈھا ذبح کر کے گوشت اُس کا محتاجوں کو دے دے۔

**فال حضرت یعقوب علیہ السّلام:** اے خداوندِ فال تیرے اوپر کچھ رنج اور محنت پہنچی ہے۔ لیکن چند روز صبر کر، اپنے اوپر جبر کر بعد چند روز کے خوشی ہوگی۔ اگر تیرا کوئی عزیز غائب ہے حاضر ہوگا اور تجھ سے ملے گا۔

**فال حضرت یوسف علیہ السّلام:** اے خداوندِ فال کچھ تجھے رنج پہنچے گا اور بعد چند روز کے خوشی ہوگی۔ دشمنان مقہور ہونگے اور دوستاں مسرور۔

**فال حضرت شعیب علیہ السّلام:** اے خداوندِ فال اگر خواہش نکاح ہے تو زن جمیلہ اور فرزند نیک پیدا ہو اور جس چیز کو تیرا جی چاہے وہ مل جائے اور جو کام کرے اس کا انجام اچھا ہو۔

**فال حضرت ایوب علیہ السّلام:** اے خداوندِ فال بعد تھوڑے دنوں کے تجھے رنج پہنچے گا۔ اگر صبر کرے گا تو غم جلد دُور ہو جائے گا اگر غائب ہے حاضر ہو۔

**فال حضرت خضر علیہ السّلام:** اے خداوندِ فال خدائے تعالیٰ تجھ کو مال اور دولت عطا فرمائے اور تیری کھیتی اور باغ میں پیداوار اچھی ہو، روزانہ محتاجوں کو دیا کر۔

**فال حضرت داؤد علیہ السّلام:** اے خداوندِ فال تجھ کو غیب سے روزی ملے۔ حلال کے مال سے مالا مال ہو اور جب کبھی کوئی کام سخت پیش آوے تو حل ہو جائے۔ کچھ غم نہ کر خدا کو یاد کر۔

**فال حضرت سلیمان علیہ السّلام:** اے خداوندِ فال یہ فال تیری مبارک ہے۔ سب کام تیرے پورے ہوں اور دشمن پامال ہو جائیں۔

**فال حضرت عیسیٰ علیہ السّلام:** اے خداوندِ فال تجھ کو بشارت ہے کہ مراد تیری بر آوے۔ دین اور دنیا کی نعمت ملے۔ مگر تجھ کو کچھ رنج نہ پہنچے گا صدقہ دیا کر رنج دُور ہوگا۔

**فال حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم:** اے خداوندِ فال یہ فال بہت ہی نیک ہے۔ محبوب خلائق ہوگا۔ خوشی سے گزرے لوگ تیری عیب پوشی کریں۔ تیرے ساتھ نیکی سے پیش آئیں اور سب کے ساتھ تو نیکی کر تیرا انجام اچھا ہوگا، دین اور دنیا میں نیک نام ہوگا۔



# یک سالہ زائچہ 2011ء

## 2011ء کے فلکی اثرات

تحریر: شیخ زوار رضا جاوا (ماہر فلکیات)
815/A سبزہ زار ملتان روڈ، لاہورا
موبائل: 0300,0321-9477284
فون: 042 37496611: z_jawa@hotmail.com

**دعا رد نحوست سیارگان** بِسمِ اللّٰهِ الرَّحمٰنِ الرَّحِیمِ یَا اَللّٰهُ یَا اَللّٰهُ یَا اَللّٰهُ یَا حَیُّ یَا قَیُّومُ یَا رَحمٰنُ یَا رَحِیمُ یَا عَلِیُّ یَا عَظِیمُ یَا کَافِیُ یَا غَنِیُّ یَا مَالِكُ یَا قُدُّوسُ یَا کَبِیرُ یَا مُتَعَالِ یَا فَتَّاحُ یَا رَزَّاقُ اِیَّاكَ نَعبُدُ وَ اِیَّاكَ نَستَعِینُ اِحفَظنِی مِنَ الجِنَّةِ وَالنَّاسِ وَمِن نُحُوسَةِ الشَّمسِ وَالقَمَرِ وَالعَطَارِدِ وَالزُّهرَةِ وَالمِرِّیخِ وَالمُشتَرِیْ وَالزُّحَلِ وَالرَّاسِ وَالذَّنَبِ بِحَقِّ یَا اَللّٰهُ یَا اَحَدُ یَا صَمَدُ وَ بِحَقِّ مُحَمَّدٍ وَّ عَلِیٍّ وَ فَاطِمَةً وَالحَسَنِ وَالحُسَینِ وَعَلِیِّ ابنِ الحُسَینِ وَمُحَمَّدِ ابنِ عَلِیٍّ وَجَعفَرِ ابنِ مُحَمَّدٍ وَمُوسٰی ابنِ جَعفَرٍ وَعَلِیِّ ابنِ مُوسٰی وَمُحَمَّدِ ابنِ عَلِیٍّ وَعَلِیِّ ابنِ مُحَمَّدٍ وَحَسَنِ ابنِ عَلِیٍّ وَالحُجَّةِ ابنِ الحَسَنِ صَلَوَاةُ اللّٰهِ عَلَیهِم اَجمَعِینَ بِرَحمَتِكَ یَا اَرحَمَ الرَّاحِمِینَ)

**نوٹ:** یہ دعا روزانہ کسی بھی وقت 9 مرتبہ پڑھیں۔

**برج:** حمل **ARIES** **سیارہ:** مریخ

**رنگ:** گلابی، ہلکا نیلا
**عنصر:** آتشی
**جواہر:** مرجان، یاقوت، اُوپل، عقیق، یمنی
**بہترین شریک حیات:** اسد، قوس
**ناموافق ساتھی:** سرطان، میزان، جدی

**بیماریاں:** تیز بخار، اعصابی تناؤ، السر، شدید سر کا درد، درد شقیقہ

**دن:** منگل **عدد:** [illegible] 21 Mar to 20 April **حروف:** ا، ل، ع، ی

**اہم نکات:** گذشتہ سال برج حمل سے منسوبہ افراد کے لئے ملے جلے اثرات کا حامل رہا ہے۔ بالخصوص آپ کی صحت، معیشت، کیریئر، روزگار اور خواہشات بُری طرح متاثر ہوئی ہیں۔ نیا سال اگرچہ اپنے دامن میں آپ کے لئے کئی ایک نوازشات لئے آرہا ہے۔ مگر آپ کو چند ستاروں کے مضر اثرات کا بھی سامنا ہوگا۔ ستارہ زحل امسال اکتوبر میں عین اپنے شرفی درجات سے گزرتے ہوئے آپ کی معیشت، کیریئر اور روزگار کو چار چاند لگانے کا باعث بنے گا۔ البتہ ستارہ مشتری امسال آپ کے لئے خاصی پریشانیوں کا باعث بنے گا۔ جون تک طالع میں اس کی منفی پوزیشن اور باقی سال خانہ مال میں موجودگی آپ کی عزت و توقیر اور مالی معاملات میں خرابی کا باعث ہوگی۔ اس کے علاوہ امسال عطارد، زہرہ، شمس و قمر، شرف وہبوط، اوج وبال جیسی چھ کیفیات سے گزرتے ہوئے آپ کے زائچے کے اہم ترین حصوں پر اثر انداز ہونگے۔ امسال مریخ شرف وہبوط، اوج وبال چاروں کیفیات سے گزرے گا۔ یہ ایک انفرادی صورتحال ہے۔ اس کے علاوہ امسال شمسی وقمری گرہن ہورہے ہیں۔

**صحت:** گذشتہ سال جولائی تک زحل کی چھٹے گھر موجودگی نے آپ کو صحت کے مسائل سے دوچار رکھا ہے۔ جیسا کہ گزشتہ سال آپ کو آگاہ کیا گیا تھا آپ کی صحت بوجہ سحر جادو متاثر تھی۔ آپ کی صحت کا حاکم ستارہ عطارد 22 فروری تا 9 مارچ ہبوطی گھر ہونے سے آپ کو صحت کے مسائل کا سامنا ہوگا۔ آپ اعصابی تناؤ اور معدہ کی تکلیف میں مبتلا ہوسکتے ہیں۔ اس کے علاوہ 31 مارچ تا 23 اپریل، 3 اگست تا 27 اگست، 24 نومبر تا 14 دسمبر۔ ان ایام کو نوٹ فرمالیں۔ ان دنوں رجعت عطارد کی وجہ سے آپ کو صحت کی جانب خصوصی توجہ دینا ہوگی۔ سال کا باقی عرصہ انشاء اللہ آپ کے لئے بہترین ثابت ہوگا۔

**سماجی تعلقات:** امسال سماجی تعلقات کے حوالے سے آپ کو ملے جلے حالات کا سامنا ہوگا۔ سال کے پہلے دوماہ آپ کئی ایک سماجی، معاشرتی تقریبات کی زینت بن رہے ہیں۔ البتہ 22 فروری تا 9 مارچ سماجی تقریبات سے گریز بہتر ہوگا۔ بالخصوص قریبی عزیز واقارب، بہن بھائیوں کے ساتھ گفتگو میں خصوصی احتیاط لازمی ہوگی۔ ورنہ اختلافات یا وقار میں کمی کا سامنا ہوگا۔ 9 جون تا 4 جولائی کا عرصہ ایک بار پھر آپ محافل کی جان بن رہے ہیں۔ عین ممکن ہے کسی تقریب میں شرکت کے لئے آپ کو خصوصی طور پر مدعو کیا جائے۔ آپ کی قوت تسخیر عروج پر ہے۔ 2 جون اور 10

دسمبر کو لگنے والے گرہن، بہن بھائیوں کے ساتھ بالخصوص اور عزیز و اقارب کے ساتھ بالعموم تعلقات میں کشیدگی کا باعث ہونگے۔ 11 مئی تا 21 جون طالع کا حاکم وبال پذیر رہے گا۔ اپنے معمولات کو محتاط روی سے چلائیں۔ تیزی اور جذباتیت سے قطعی گریز بہتر ہوگا ورنہ عزت و وقار میں کمی واقع ہوسکتی ہے۔ ستمبر اکتوبر نومبر بالترتیب آپ کے لئے سال کے بہترین ماہ ثابت ہونگے۔ عزیز و اقارب بالخصوص بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات میں بہتری آرہی ہے۔ سابقہ رنجشیں دور ہوسکیں گی۔ مجموعی طور پر یہ سال سماجی تعلقات کے حوالے سے آپ کے لئے بہتری کا باعث ہوگا۔ جنتری میں سے رجعتِ عطارد کے ایام نوٹ فرمالیں۔ ان ایام میں گفتگو میں خصوصی احتیاط سے اس میں مزید بہتری لاسکتے ہیں۔

**شراکتی و ازدواجی تعلقات:** حمل افراد کے شراکتی ازدواجی تعلقات امسال بھی ملے جلے اثرات کے حامل ہوں گے۔ اگرچہ زحل آپ کے ساتویں میں شرفی خصوصیات کا حامل ہے۔ مگر 26 جنوری تا 13 جون زحل کی رجعت آپ کے شراکتی ازدواجی معاملات کو متاثر کرسکتی ہے۔ اسی دورانیہ میں ساتویں کا حاکم زہرہ بارہویں میں شرفیاب ہوگا۔ آپ کو نئی شراکت داریوں کی آفر ہوسکتی ہے۔ مگر محتاط رہیں۔ یہ آپ کے خلاف کوئی خفیہ سازش بھی ہوسکتی ہے۔ 9 جون تا 4 جولائی ساتویں کا حاکم شرفیاب ہوگا۔ آپ کا کوئی قریبی عزیز آپ کو سرمایہ کی آفر کرسکتا ہے۔ یہ وقت نئے شراکتی منصوبوں کی ابتدا کے لئے بہترین وقت ثابت ہوگا۔ اس وقت سے فائدہ ضرور اٹھائیں۔ اب زحل مستقیم ہوکر آپ کے شراکتی ازدواجی تعلقات کو ایک نئی جہت دے رہا ہے۔ اب گذشتہ غلطیوں کی تلافی ہوسکے گی۔ 22 اگست تا 15 ستمبر اپنے شراکتی ازدواجی معاملات میں انتہائی تحمل کا مظاہرہ کریں ورنہ بات بگڑ سکتی ہے۔ 23 ستمبر تا 23 اکتوبر ساتویں شمس کا ہبوط شراکتی معاملات سے ہونے والی اضافی آمدن کو بند کردے گا۔ آپ کے کسی بچے کی وجہ سے آپ کی شراکتی ازدواجی زندگی متاثر ہوسکتی ہے۔ سال کا باقی عرصہ آپ کے موافق نظر آرہا ہے۔

**اولاد و انعامی بانڈ/ لاٹری:** آپ کے بیت الاولاد کا حاکم شمس سال کی پہلی سہ ماہی تک منفی پوزیشن کا حامل رہتے ہوئے بچوں کی جانب آپ کی خصوصی توجہ کا طالب ہوگا۔ یکے بعد دیگرے آپ کو بچوں سے وابستہ مسائل کا سامنا ہوگا۔ آپ کو بچوں کی صحت پر خصوصی توجہ دینا ہوگی۔ 20 مارچ تا 21 اپریل کا عرصہ گذشتہ مشکلات کے خاتمہ کا عرصہ ہوگا۔ وہ حمل افراد جو خداوند تعالیٰ سے اولاد کے طلب گار ہیں تو انشاء اللہ ان کی مراد برآئے گی۔ امسال آپ کے ہاں جو اولاد ہوگی وہ آپ کی ترقی اور معیشت میں استحکام کا باعث بنے گی۔ یعنی انتہائی خوشبخت ثابت ہوگی۔ 23 ستمبر تا 23 اکتوبر کا عرصہ ایک بار پھر آپ کی توجہ بچوں کے مسائل پر مبذول کروا رہا ہے۔ محتاط رہیں۔ لکی ڈرا اور انعامی بانڈ وغیرہ کے شوقین افراد کو امسال کئی ایک مواقع میسر آئیں گے۔ البتہ سال کی پہلی سہ ماہی اور 23 ستمبر تا 23 اکتوبر کسی بھی انعامی سکیم میں حصہ لینے سے گریز کریں۔

**سفر:** امسال آپ کو کئی ایک قریبی سفروں سے واسطہ پڑے گا۔ سال کی پہلی سہ ماہی بالخصوص 22 فروری تا 9 مارچ سفر سے گریز کریں۔ اس دورانیہ میں کئے گئے سفر آپ کو مطلوبہ نتائج نہ دے سکیں گے۔ اپریل تا ستمبر اختیار کئے گئے سفر انشاء اللہ بہترین نتائج کے حامل ہوں گے۔ بالخصوص بعد از جون نوکری یا کیریئر روزگار کے لئے اختیار کئے گئے سفر بہترین ثمرات کے حامل ہوں گے۔ 31 مارچ تا 23 اپریل، 3 اگست تا 27 اگست اور 24 نومبر تا 14 دسمبر آپ کے سفر کے طے شدہ پروگرام التوا کا شکار ہوسکتے ہیں۔ ان ایام میں اگر سفر اختیار کریں تو سفری دستاویزات کی درستگی و موجودگی کا یقین پہلے سے کرلیں۔ بیرون ملک سفر کے خواہشمند حمل افراد کو امسال نویں کا حاکم مشتری منفی پوزیشن میں ہونے کی وجہ سے خاصی دشواریوں کا سامنا ہوگا۔ امسال ویزہ یا امیگریشن اپلائی نہ کرنا بہتر ہوگا ورنہ ناکامی کا سامنا ہوسکتا ہے۔ اگر بالفرض بحالتِ مجبوری کوئی ایسا قدم اٹھانا ہو تو پہلے اس کا روحانی تدارک ضرور کرلیں۔

**تعلیمی کیریئر:** ابتدائی تعلیمات حاصل کرنے والے بچوں کو سال کی پہلی سہ ماہی بالخصوص 22 فروری تا 9 مارچ ارتکاز کی کمی کا سامنا ہوگا۔ اس کے علاوہ 31 مارچ تا 23 اپریل، 3 تا 27 اگست اور 24 نومبر تا 14 دسمبر بھی ایسی ہی صورتحال کا سامنا ہوگا۔ اس دوران اپنے تحریری امتحانات پر خصوصی توجہ دیں۔ غلطی کے واضح امکانات موجود ہیں۔ اعلیٰ تعلیمات حاصل کرنے والے حمل افراد کے لئے یہ سال قطعی موافق [illegible] گا۔ آپ کو اپنے مدارس واساتذہ سے شکایات رہیں گی۔

**منگنی و شادی:** امسال منگنی کے حوالے سے سال کی پہلی سہ ماہی قطعی غیر مناسب وقت ہوگا۔ اپریل میں آپ کی نسبت طے پانے کے واضح امکانات موجود ہیں۔ اور یہ سال کا بہترین وقت ہوگا۔ اس کے علاوہ 21 جولائی تا 23 اگست ایک بار پھر آپ کی منگنی کے امکانات روشن ہوں گے۔ البتہ 23 ستمبر تا 23 اکتوبر ایسی تقریبات سے گریز کریں۔ یہ وقت قطعی مناسب نہ ہوگا۔ پہلے سے طے شدہ منگنیاں بھی اس وقت خطرے سے دوچار ہوں گی۔ جنوری تا جون زحل آپ کے ساتویں گھر کے شرفی برج میں ہوگا مگر رجعت پذیر ہونے کی وجہ سے آپ کی شادی جیسی تقریبات کو التوا کا شکار کرسکتا ہے۔ اسی دورانیہ میں ساتویں کا حاکم زہرہ اپریل میں شرفیاب ہوکر آپ کے نکاح کی راہ ہموار کررہا ہے۔ مگر بوجہ رجعتِ زحل انتظار کرنا بہتر ہوگا۔ بعد از جون حالات نکاح و رخصتی جیسی تقریبات کے لئے انتہائی موزوں ہوں گے۔ 22 اگست تا 15 ستمبر ایک بار پھر آپ کو مشکلات کا سامنا بوجہ ہبوط زہرہ ہوگا۔ 15 ستمبر تا 9 اکتوبر کے عرصہ کو نوٹ فرمالیں۔ یہ امسال شادی وغیرہ کے لئے سال کا سب سے بہترین عرصہ ہوگا۔ [illegible] تمام سال بھی حالات موافق رہیں گے۔

**معیشت / کیریئر / روزگار:** آپ کے کیریئر کا حاکم ستارہ زحل اگرچہ گذشتہ سال اپنے شرفی برج میں آچکا تھا مگر ابتدائے سال جنوری تا آخر مئی رجعت پذیر رہا

اس دوران آپ کے بنتے بنتے کام ایک بار پھر بگاڑ کا شکار رہے ہیں۔ امسال ایک بار پھر آپ کو اسی صورتحال کا سامنا ہوگا۔ اگرچہ زحل اپنے شرفی برج میں رہتے ہوئے بہترین اثرات کا حامل ہوگا مگر 26 جنوری تا 13 جون زحل کی رجعت ایک بار پھر آپ کی معیشت کیریئر کو متاثر کرنے کا باعث بنے گی۔ آپ کے کاروباری معاہدے ٹوٹ سکتے ہیں یا التوا کا شکار ہو سکتے ہیں۔ بالخصوص وہ حمل افراد جو کہ شراکت داری میں کاروبار کر رہے ہیں انہیں انتہائی محتاط رہنا ہوگا۔ تمام بروج میں آپ اور ثور افراد وہ خوش نصیب ہیں جن کے کیریئر کا حاکم ستارہ زحل ہے جو کہ 30 سال کے بعد ایک بار پھر شرفی برج میں آ کر آپ کو سعادتوں سے نواز رہا ہے۔ بعد از جون آپ کے لئے ترقی کی نئی راہیں کھل جائیں گی۔ ملازم پیشہ حمل افراد کو حسب خواہش ترقی نصیب ہو گی۔ اپنے کاروبار کرنے والے حمل افراد کو نئے کاروباری مواقع میسر ہونگے۔ ایسے تمام افراد کے لئے بالخصوص یہ مشورہ ہے کہ طویل دورانیے کے منصوبوں پر زیادہ توجہ دیں۔ آپ کے اس وقت کئے گئے درست اقدامات آپ کی آئندہ نسل کے بھی کام آسکیں گے۔ 12 تا 20 اکتوبر کی تواریخ نوٹ فرمالیں۔ ان ایام میں کئے گئے کاروباری معاہدے انتہائی سودمند ثابت ہونگے۔

**خصوصی اقدامات:** یہ سال آپکے لئے اپنے دامن میں کئی ایک نعمتیں سمیٹے ہوئے ہے۔ ستاروں کی روشنی میں صحیح وقت پر صحیح اقدامات کر کے آپ جہاں اسے مزید بہتر بنا سکتے ہیں وہیں بُرے اوقات میں صدقات و مناجات کے ذریعے نقصانات سے محفوظ بھی رہ سکتے ہیں۔ آپ کے کیریئر اور خواہشات سے منسوبہ ستارہ زحل 30 سال بعد شرفیاب ہو کر آپ کے کیریئر میں بہترین ترقی وسعت اور خواہشات کی تکمیل کا باعث بن رہا ہے۔ مگر دوسری طرف نویں بارہویں کا حاکم مشتری جنوری تا جون طالع میں اور جون تا آخر سال خانہ مال میں منفی پوزیشن کا حامل رہتے ہوئے آپ کی شخصیت کو متنازعہ اور مالی معاملات کو دباؤ کا شکار کر رہا ہے۔ سال کی پہلی سہہ ماہی آپ کو بچوں کی جانب سے مشکلات کا شکار رکھے گی۔ مارچ اپریل میں یکے بعد دیگرے طالع میں نوروز اور شرف شمس مشتری کے نحس اثرات میں کمی کا باعث بنیں گے۔ بچوں کی جانب سے کوئی خوشخبری میسر آئے گی۔ 12-13 جنوری کیریئر کے گھر مریخ کا شرف کاروباری حلقوں میں آپ کی عزت افزائی کا باعث بنے گا۔ آپ ایک نئی لگن سے کاروباری معاملات میں مصروف نظر آرہے ہیں۔ ملازم پیشہ حمل افراد کی ترقی کے امکانات روشن ہوں گے۔ یکم مارچ عطارد کا ہبوط جہاں آپ کی صحت کو متاثر کر رہا ہے۔ وہیں آپ کے خفیہ دشمنوں کی ذلت و رسوائی کا بھی باعث بنے گا۔ بہن بھائیوں اور قریبی عزیز و اقارب سے کسی بھی قسم کے اختلاف سے گریز کریں۔ 18 اپریل زہرہ شرفیاب ہو کر ایک بار پھر آپ کے خلاف خفیہ دشمنی کی راہ ہموار کر رہا ہے۔ زہرہ کا شرف آپ کی مالی پوزیشن میں استحکام لا رہا ہے۔ 11 مئی تا 21 جون طالع کا حاکم خانہ مال میں منفی پوزیشن کا حامل ہوگا۔ مالی معاملات میں جلد بازی سے قطعی گریز کریں۔ بالخصوص مشترکہ مفادات کے تحت کام کرنے والے افراد کو انتہائی محتاط روی اختیار کرنا ہوگی ورنہ نقصان کے واضح امکانات موجود ہیں۔ 27 جون کو ہونے والا اوجِ زہرہ آپ کے مالی استحکام میں مددگار ثابت ہوگا۔ آپ کی شادی میں کوئی قریبی عزیز معاون ہوگا۔ 11 جولائی اوج شمس آپ کے خانگی اور بچوں کے معاملات میں بہتری کا باعث ہوگا۔ آپ فیملی لائف کو کو بھرپور انجوائے کر رہے ہیں۔ 12 ستمبر کو زہرہ کا ہبوط ہونے سے آپکے مالی از دواجی معاملات بری طرح متاثر ہونگے۔ کسی حاسد کی وجہ سے آپ کی طے شدہ شادی خطرہ میں پڑ سکتی ہے۔ 14 تا 16 ستمبر طالع کا حاکم مریخ چوتھے ہبوط پذیر ہونے سے گھر اور خاندان میں آپ کی عزت متاثر ہونے کا خطرہ ہے۔ خود کو کنٹرول میں رکھیں۔ آپ کی جذباتیت کسی بڑے نقصان کا پیش خیمہ ہوگی۔ اپنے شراکتی معاملات کی نگرانی کریں۔ مالی لین دین کی وجہ سے آپ کا وقار مجروح ہو سکتا ہے۔ وہ حمل افراد جن کے وراثتی مقدمات خاندان یا عدالت میں چل رہے ہیں انہیں بھی نقصان کا سامنا ہوگا۔ 17 ستمبر تیسرے کا حاکم چھٹے شرفیاب ہونے سے بسلسلہ ملازمت نزدیکی سفر کرنا پڑ سکتا ہے۔ بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی محتاط رہیں آپ کے ظاہری مخالف مضبوط ہو رہے ہیں۔ 11 اکتوبر کو ہونے والا شمسی ہبوط بچوں کی وجہ سے میاں بیوی کے درمیان اختلافات کا باعث ہوگا۔ اضافی آمدن کی وجہ سے شراکت داری متاثر ہونے کا خدشہ ہے۔ 12 تا 20 اکتوبر کیریئر خواہشات کا حاکم زحل عین شرفی درجات پر رہتے ہوئے کاروبار میں وسعت و ترقی اور خواہشات کی تکمیل کا باعث ہوگا۔ اس سلسلے میں آپ کا کوئی دوست بھرپور معاون ہوگا۔ 16 اکتوبر اوج عطارد ہونے سے آپ کے وراثتی و شراکتی مالی مسائل کے حل میں کوئی عزیز معاون ثابت ہوگا۔ 19 تا 21 اکتوبر اوج مریخ وراثتی مقدمات میں کامیابی اور شراکتی معاملات میں بہترین اضافی آمدن کا باعث بنے گا۔ آپ کی عزت و توقیر میں اضافہ ہو رہا ہے۔ 5-6 نومبر عطارد کا وبال ناویں گھر ہونے سے بیرون ملک سفر ملتوی ہو سکتا ہے۔ آپ کا کوئی قریبی عزیز اس کا سبب بن رہا ہے۔ محتاط رہیں۔ اپنے کاغذات کی ایک بار پھر جانچ پڑتال کر لیں۔ ان کے اصلی ہونے کا یقین ضروری ہے۔ امسال ہونے والے شمسی و قمری گرہن آپ کے کیریئر، قریبی عزیز داری، بچوں اور خانگی و بیرون ملک سفر جیسے معاملات کو متاثر کرنے کا باعث ہوں گے۔ گرہن کے اوقات میں نماز آیات و صدقہ کی ادائیگی کو یقینی بنائیں تاکہ ان کے مُضر اثرات سے بچا جا سکے۔

**وردِ خاص:** روزانہ ۳۰۰ مرتبہ سورۂ یوسف کی آیت ۶۳ ورد کریں بمع اول و آخر 11-11 مرتبہ درود پاک۔

**صدقہ:** بروز منگل 900 گرام دال مسور کسی مستحق کو دیں یا پرندوں کو ڈالیں۔

## برج: ثور TAURUS سیّارہ: زہرہ



رنگ: ________ گہرا نیلا
عنصر: ________ خاکی
جواہر: ________ الماس، نیلم، فیروزہ
بہترین شریک حیات: ________ سنبلہ، جدی
ناموافق ساتھی: ________ اسد، عقرب، دلو

بیماریاں: حلق اور کانوں کے عوارض، پھوڑے پھنسیاں، تولیدی مسائل

دن: جمعہ عدد: ۲ 21 Apr to 21 May حروف: ب

**اہم نکات:** گذشتہ سال ثور افراد اپنے کیریئر روزگار جاب وغیرہ اور بچوں کی جانب سے خاصے مشکل حالات کا سامنا کر چکے ہیں۔ اگر چہ امسال حالات گذشتہ سال سے بہتر ہوں گے مگر بارہویں اور طالع میں مشتری کی پوزیشن آپ کو پریشانیوں سے دوچار کر سکتی ہے۔ اس سال کی ایک اور خاص بات ساتویں بارہویں کے حاکم مریخ کا شرف وہبوط اوج اور وبال چاروں کیفیات سے گزر رہے۔ امسال آپ کو تیزی کے ساتھ بدلتے مثبت ومنفی صورتحال کا سامنا رہے گا۔ زائچہ کے چھٹے گھر گو کہ زحل شرفی گھر ہوگا۔ مگر جنوری تا جون زحل کی رجعت آپ کو صحت کے مسائل سے دوچار رکھے گی۔ آپ کے ظاہری دشمنوں میں اضافہ ہوگا۔ اس کے علاوہ امسال کثیر تعداد میں لگنے والے گرہن آپ کے بیرون ملک سفر، مال، خاندان سے تعلقات، گھریلو حالات اور وراثتی امور کو متاثر کر رہے ہیں محتاط رہیں۔ تفصیلات اگلی سطور میں ملاحظہ فرمائیں۔

**صحت:** زحل ابتدائے سال سے آپ کے بیت الصحت میں موجود ہے۔ مگر 26 جنوری تا 13 جون زحل کی رجعت آپ کو صحت کے مسائل سے دوچار رکھے گی۔ اس دورانیے میں 27 مارچ تا 21 اپریل بیت الصحت کا حاکم زہرہ شرفی گھر رہتے ہوئے آپ کی صحت میں بہتری کا باعث ہوگا۔ اس طرح جون تک آپ کو ملے جلے حالات کا سامنا ہوگا۔ 9 جون تا 4 جولائی زہرہ کی اوج کے گھر موجودگی گذشتہ صحت کے مسائل کے خاتمے کا باعث بنے گی۔ آپ کی صحت میں بہتری آرہی ہے۔ 22 اگست تا 15 ستمبر اور 23 ستمبر تا 23 اکتوبر کا عرصہ ایک بار پھر بوجہ ہبوط شمس وزہرہ آپ کو صحت کے مسائل سے دوچار رکھے گا۔ مجموعی طور پر امسال آپ کو صحت کی جانب خصوصی توجہ دینی ہوگی۔ کسی بھی قسم کی لاپرواہی آپ کو بڑی مشکل سے دوچار کر سکتی ہے۔

**سماجی تعلقات:** امسال آپ کو سماجی تعلقات کے حوالے سے بھی ملے جلے حالات کا سامنا کرنا ہوگا۔ ابتدائے سال سے طالع کا حاکم زہرہ منفی پوزیشن کا حامل ہوگا۔ اس پر مزید 4 جنوری کو لگنے والا گرہن آپ کے خاندانی / مذہبی معاملات میں ابتری کا باعث بنے گا۔ جس سے آپ کی شہرت متاثر ہونے کا اندیشہ ہوگا۔ والدہ کے ساتھ کوئی اختلاف ہو سکتا ہے۔ جیسا کہ گذشتہ سطور میں بتایا جا چکا ہے آپ کے چھٹے گھر زحل کی موجودگی آپ کے مخالفین کو مضبوط اور ان میں اضافہ کر رہی ہے۔ اگر چہ جنوری تا جون زحل کی رجعت انہیں الجھائے رکھے گی۔ مگر پھر بھی اپنی سماجی حیثیت برقرار رکھنے کے لئے آپ کو محتاط رہنا ہوگا۔ زحل سے منسوبہ صدقہ دینے سے حالات میں بہتری آسکتی ہے۔ 16 جون کو لگنے والا قمری گرہن بہن بھائیوں اور عزیز و اقارب سے اختلافات کا باعث بن سکتا ہے۔ آپ کے خانگی معاملات متاثر ہو رہے ہیں گو کہ زہرہ کی اوجی کیفیت آپ کے وقار میں اضافہ کر رہی ہے مگر احتیاط لازم ہے۔ یکم جولائی کا گرہن ایک بار پھر حالات کو پہلے جیسی نہج پر لے جائے گا۔ کسی بہن بھائی یا عزیز کی وجہ سے والدہ سے اختلاف یا گھریلو جگہ کا تنازعہ سامنے آسکتا ہے۔ اگست ستمبر کا مہینہ آپ کے لئے کسی کڑے امتحان سے کم نہ ہوگا۔ مریخ اور زہرہ کی بیک وقت ہبوطی گھر موجودگی آپ کے شراکتی، ازدواجی معاملات اور عزیز و اقارب کے ساتھ تعلقات کو بری طرح متاثر کر رہی ہے۔ آپ کسی الزام کی زد میں آسکتے ہیں محتاط رہیں یہ مہینے آپ کے شخصی وقار کے لئے بڑا خطرہ ثابت ہو سکتے ہیں۔ دسمبر میں ہونے والا قمری گرہن بوجہ لین دین عزیز و اقارب کے ساتھ اختلافات ظاہر کر رہا ہے۔ مجموعی طور پر یہ سال کسی امتحان سے کم نہ ہوگا۔

**شراکتی وازدواجی تعلقات:** جیسا کہ گذشتہ سطور میں بتایا جا چکا ہے شراکتی ازدواجی تعلقات کا حاکم ستارہ مریخ امسال دو مثبت اور دو منفی حالتوں سے گزرتے ہوئے آپ کو دونوں طرح کے حالات کا سامنا کرنے پر مجبور کر دے گا۔ ابتدائے سال تا 23 فروری مریخ شرفی گھر رہتے ہوئے آپ کے شراکتی ازدواجی معاملات میں تیزی سے بہتری کا باعث ہوگا۔ آپ ازدواجی زندگی میں نیا جوش وخروش محسوس کر رہے ہیں۔ نئے شراکتی منصوبے زیر غور ہوں گے۔ مگر بوجہ رجعتِ زحل التوا کا شکار ہو سکتے ہیں۔ 11 مئی تا 21 جون مریخ کی طالع میں بحالت وبال موجودگی آپ کے مزاج میں تیزی پیدا کر رہی ہے۔ زوجین کے مابین اختلافات بڑھ رہے ہیں۔ شراکتی معاملات میں بھی آپ کو تحمل کا مظاہرہ کرنا ضروری ہوگا۔ 3 اگست تا 19 ستمبر مریخ کی ہبوطی گھر موجودگی گذشتہ خراب حالات میں مزید تیزی لا رہی ہے۔ اب حالات آپ کے قابو سے باہر ہو رہے ہیں۔ آپ کے شراکتی ازدواجی تعلقات میں انتہائی کشیدگی پیدا ہو رہی ہے۔ خود کو کنٹرول میں رکھیں وگرنہ مابین نوبت علیحدگی تک جا سکتی ہے۔ آپ کا کوئی قریبی عزیز اس میں منفی رول پلے کر رہا ہے۔ 19 ستمبر تا 11 نومبر مریخ کی اوج کے گھر موجودگی حالات میں بہتری کا باعث بنے گی۔ والدہ یا خاندان کا کوئی فرد آپ کے مابین پل کا کردار ادا کر رہا ہے۔

**تعلیم کیریئر:** ابتدائی تعلیمات حاصل کرنے والے ثور بچوں کو 16 جون اور 10 دسمبر کو ہونے والے قمری گرہن متاثر کر سکتے ہیں۔ اس کے علاوہ 3 اگست تا 19 ستمبر کا عرصہ آپ کے لئے مشکل ثابت ہو سکتا ہے۔ اعلیٰ تعلیمات حاصل کرنے والے ثور افراد کو 26 جنوری تا 13 جون بوجہ رجعت زحل کچھ مشکلات کا سامنا ہو سکتا ہے۔ البتہ یہ سال اعلیٰ تعلیمات کے حوالے سے آپ کی زندگی کے لئے نئی سمتیں متعین کرے جو کہ بہتر ہوں گی۔

**اولاد و انعامی بانڈ لاٹری:** ثور افراد گذشتہ کئی سال سے پانچویں زحل کی منفی پوزیشن کی وجہ سے اولاد کی جانب سے پریشان رہے ہیں۔ امسال انشاء اللہ آپ کی مراد بر آئے گی۔ البتہ حاملہ خواتین کو 22 فروری تا 9 مارچ 22 اگست تا 15 ستمبر اور 26 ستمبر تا 13 اکتوبر کا عرصہ خاص احتیاط کرنا ہوگی۔ یہ عرصہ آپ کے ہونے والے بچے اور آپ کی صحت کے لئے مضر ہوسکتا ہے۔ انعامی بانڈ، لاٹری کے شائق افراد جو کہ گذشتہ کئی سال سے امید لگائے ہوئے ہیں۔ انشاء اللہ اس سال ان کی امید بھی بر آئے گی۔ آپ کا کوئی بڑا انعام نکل سکتا ہے۔

**سفر:** گذشتہ سال کی طرح امسال بھی آپ کو کئی ایک نزدیکی سفر اختیار کرنا پڑ سکتے ہیں جیسا کہ گذشتہ سال بھی گذارش کی گئی تھی۔ قمر در عقرب اور گرہن کے ایام میں سفر سے گریز کریں اور صدقہ ضرور ادا کریں۔ امسال 3 اگست تا 19 ستمبر سفر سے گریز کریں وگرنہ حادثہ کا امکان ہوگا۔ پروردگار عالم آپ کو امان میں رکھے۔ بیرون ملک سفر کے خواہش مند ثور افراد امسال حسب خواہش اعلیٰ تعلیم اور کاروبار کے لئے سفر اختیار کر سکیں گے۔ البتہ 4 جنوری کا گرہن اور 26 جنوری تا 13 جون زحل کی رجعت آپ کے سفر میں رکاوٹ یا التوا کا باعث بن سکتی ہے۔ زحل کا روحانی تدارک آپ کو اس صورتحال سے بچا سکتا ہے۔ سال کا باقی عرصہ آپ کے لئے بہترین موافق ہوگا۔ انشاء اللہ۔

**منگنی و شادی:** وہ ثور افراد جن کی منگنیاں تا حالات التوا کا شکار چلی آرہی تھیں یہ سال انشاء اللہ ان کے لئے خوشی کی نوید لے کر آرہا ہے۔ البتہ 22 فروری تا 9 مارچ اور 22 اگست تا 15 ستمبر منگنی وغیرہ سے گریز کریں۔ اس دوران نہ صرف پہلے سے طے شدہ نسبتیں خطرے میں ہوں گی بلکہ اب طے کی گئیں منگنیاں بھی دیرپا ثابت نہ ہوں گی۔ سال کی ابتدا سے ہی آپ کی شادی کی فضا ہموار نظر آرہی ہے مگر بوجہ ایام عزا ایسی تقریبات سے گریز کریں۔ اسی طرح 11 مئی تا 21 جون اور 3 اگست تا 19 ستمبر ایسی تقریبات سے قطعی گریز کریں وگرنہ آپ کی خوشی اختلافات کی نظر ہو جائے گی۔ 19 ستمبر تا 11 نومبر تک کا عرصہ اس سال کا شادی کے حوالے سے بہترین وقت ہوگا۔ سال کا باقی عرصہ بھی آپ کے موافق نظر آرہا ہے۔

**معیشت، کیریئر، روزگار:** یہ سال آپ کے کیریئر، روزگار اور معیشت کے حوالے سے سنگ میل کی حیثیت رکھتا ہے۔ آپ کے کیریئر کا حاکم زحل تمام سال شرفی برج میں رہتے ہوئے آپ کی معیشت میں استحکام کا باعث بن رہا ہے۔ جنوری تا جون گو کہ زحل رجعت پذیر رہتے ہوئے۔ آپ کے منصوبوں کو التوا کا شکار کر رہا ہے۔ مگر پھر بھی صورتحال گذشتہ سالوں سے کہیں بہتر ہوگی۔ آپ اپنے کاروبار کو از سر نو مرتب کر رہے ہیں۔ اب کئے گئے اقدامات آپ کو آئندہ کئی سال تک فائدہ پہنچاتے رہیں گے۔ ملازم پیشہ افراد کو ترقی نصیب ہوگی۔ آپ کی دیرینہ خواہش پوری ہو رہی ہے۔ بالخصوص وہ ثور افراد جو کسی بھی حوالے سے جوتا سازی، کچی دھات، کان کنی، سیسہ کوئلہ، سیمنٹ، لاکھ ٹماٹر، کالا چنا اور تل کی صنعت یا ٹریڈنگ سے منسلک ہیں۔ خاصہ منافع حاصل کر کے اپنی معیشت کو مضبوط کر سکیں گے۔ پراپرٹی سے منسلک افراد بھی خاصا منافع حاصل کر سکتے ہیں۔ اس وقت کا درست استعمال آپ کی تقدیر بدل سکتا ہے۔

**خصوصی احکامات:** سال 2011ء گو کہ آپ کے کیریئر روزگار کے لئے ایک بہترین سال ثابت ہوگا مگر آپ کی ظاہری و باطنی مخالفین اور شراکتی ازدواجی معاملات آپ کے لئے پریشانی کا باعث ہوں گے۔ آٹھویں اور گیارہویں گھر کا حاکم مشتری بھی جون تک بارہویں گھر اور آخر سال تک طالع میں منفی پوزیشن کا حامل ہوگا۔ جس میں آپ کو شراکتی معاملات میں نقصان کا سامنا ہوگا۔ اب آپ کو اپنی خواہشات کی تکمیل کے لئے صبر کا مظاہرہ کرنا ہوگا۔ دوستوں سے تعلقات میں احتیاط سے کام لیں ورنہ اختلافات پیدا ہو سکتے ہیں۔ آپ کا کوئی دوست در پردہ آپ کے خلاف مصروف عمل ہے۔ 12-13 جنوری نویں گھر مریخ کا شرف آپ کے بیرون ملک سفر کی راہ ہموار کر رہا ہے۔ آپ مذہبی امور اور تعلیمی معاملات میں بڑھ چڑھ کر حصہ لے رہے ہیں۔ 8 فروری کو وبال شمس والدہ کی جانب سے کسی پریشانی کا مظہر ہے۔ افسران بالا یا مالکان کے ساتھ اختلافات پیدا ہو سکتے ہیں۔ غیر متوقع طور پر رہائشی گھر تبدیل کرنا پڑ سکتا ہے۔ یکم مارچ عطارد کا ہبوط آپ کو بچوں اور ان کے ازدواجی معاملات کی شادی کی جانب سے پریشانیوں میں مبتلا کر سکتا ہے۔ کسی دوست کی وجہ سے مالی نقصان کا اندیشہ ہوگا محتاط رہیں۔ 9 اپریل کا شرف شمس جہاں آپ کے خفیہ دشمنوں کو مضبوط کر رہا ہے وہیں والدہ و خاندان کی جانب سے آسودگی فراہم کرے گا۔ امیگریشن کے لئے اپلائی کیے گئے کیسز میں کامیابی ہو سکتی ہے۔ ■ افراد جن کے خلاف کیسز زیر سماعت ہیں انہیں سزا ہونے کا اندیشہ ہوگا۔ 18 اپریل کا شرف زہرہ آپ کی خوشی میں اضافہ کا باعث ہوگا۔ آپ کی خواہشات کی تکمیل میں دوستوں کا بھرپور تعاون ہوگا۔ 6 جون کو طالع میں مریخ کا وبال ازدواجی و شراکتی امور میں بگاڑ اور مزاج میں تیزی لا رہا ہے۔ 27 جون کو خانہ مال میں زہرہ کا اوج آپ کی معیشت میں بہتری کا باعث ہوگا۔ مگر محتاط رہیں آپ کے مخالفین میں اضافہ ہو رہا ہے۔ 11 جولائی کو شمس کا اوج قریبی عزیز و اقارب بالخصوص بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات میں بہتری لا رہا ہے۔ آپ کسی بڑے گھر میں شفٹ ہو سکتے ہیں۔ خانگی معاملات میں بہتری آرہی ہے۔ 12 ستمبر کو زہرہ کا ہبوط آپ کی اضافی آمدن کی راہ مسدود کر دے گا۔ آپ بچوں کی جانب سے بدگمانی کا شکار ہو رہے ہیں۔ بچوں کے مسائل آپ کو ڈپریشن کی جانب لے جا رہے ہیں۔ 14 تا 16 مریخ ہبوطی درجات سے گزرے گا۔ ان تواریخ میں آپ کے شراکتی ازدواجی معاملات انتہائی کشیدہ ہو رہے ہیں۔ خود کو کنٹرول کریں۔ جذباتیت آپ کے معاملات کو بگاڑ سکتی ہے۔ نوبت مابین علیحدگی تک جا سکتی ہے۔ عزیز و اقارب کے ساتھ بھی کشیدگی پیدا ہو سکتی ہے۔ نزدیکی سفر کو ملتوی کرنا بہتر ہوگا وگرنہ حادثہ کا خطرہ ہوگا۔ 17 ستمبر شرف عطارد آپ کے مالی

معاملات میں بہتری کا باعث ہوگا۔ آپ کا کوئی لکی ڈرا نکل سکتا ہے۔ 11 اکتوبر کو چھٹے شمس کا ہبوط ہوگا۔ خاندان کا کوئی فرد شدید مخالفت کر رہا ہے۔ مگر اسے کامیابی نصیب نہ ہوگی۔ والدہ کی طرف سے پریشانی ہو سکتی ہے۔ 12 تا 20 نویں دسویں حاکم کا زحل عین شرفی درجات سے گزرے گا۔ آپ کے کیریئر روزگار میں بہتری آ رہی ہے۔ بوجہ کاروباری مصروفیت یا اعلیٰ تعلیم بیرون ملک سفر ممکن ہوگا۔ اس دوران کیے گئے معاہدے خاصے منافع بخش ثابت ہوں گے۔ 16 اکتوبر ساتویں شرف عطارد شراکتی معاملات میں مالی فائدہ کا باعث بنے گا۔ بچوں کو قریبی سفر سے فائدہ حاصل ہوگا۔ 19 تا 21 اکتوبر کو ساتویں بارہویں کا حاکم مریخ اوج پذیر ہوگا۔ آپ کے خلاف خفیہ دشمنی ایک بار پھر عروج پر ہوگی۔ خاندان کا کوئی فرد اس میں ملوث نظر آ رہا ہے۔ آپ کے گھریلو حالات میں بہتری آئے گی۔ آپ ازدواجی زندگی میں نئی گرم جوشی محسوس کر رہے ہیں۔ 5-6 نومبر آٹھویں عطارد کا وبال مالی بے قائدگی کی نشاندہی کر رہا ہے۔ آپ کو بچوں پر زیادہ اخراجات کرنے پڑ سکتے ہیں۔ امسال ہونے والے شمسی و قمری گرہن آپ کی خانگی زندگی اور عزیز و اقارب کے ساتھ تعلقات کو متاثر کر رہے ہیں۔ اس کے علاوہ انہیں کے اثرات کی وجہ سے مالی نقصان کا اندیشہ ہے جو آپ کے ذہنی دباؤ میں اضافہ کر دے گا۔ 25 نومبر کے شمسی گرہن کو بالخصوص ذہن نشین کر لیں۔ یہ زائچے کے خطرناک ترین حصہ میں لگ رہا ہے۔ صدقہ اور نماز کی ادائیگی ضروری ہوگی۔ مجموعی طور پر امسال آپ کو تیزی سے بدلتے حالات کا سامنا ہوگا۔ ان تواریخ کو اپنی ڈائری میں نوٹ فرما لیں۔ امید کرتا ہوں ان کے پیش نظر آپ بہتر فیصلہ کر کے حالات کو کنٹرول کر سکیں گے۔

**وردِ خاص:** روزانہ بعد از فجر ۲۷ مرتبہ سورہ قمر کی آیت نمبر 10 تلاوت کریں۔ بمع اوّل و آخر 11-11 مرتبہ درود پاک۔

**صدقہ:** بروز ہفتہ 800 گرام کالے ماش یا کالے چنے کسی مستحق کو دیں یا قبرستان میں ڈالیں۔

**برج: جوزا — GEMINI — سیارہ: عطارد**

- **رنگ:** پیلا زرد
- **عنصر:** بادی
- **جواہر:** زمرد، زبرجد، زرد عقیق
- **بہترین شریک حیات:** میزان، دلو
- **ناموافق ساتھی:** سنبلہ، قوس، حوت
- **بیماریاں:** نمونیہ، سینے کے عوارض، کمر اور سانس کی تکالیف، اعصابی تکالیف

**دن:** بدھ **عدد:** ۵ **حروف:** ق، ک — 22 May to 21 Jun

**اہم نکات:** 2011ء آپ کے لئے اپنے دامن میں کئی ایک اچھے برے حالات لے کر آ رہا ہے۔ اس سال کی خاص بات زحل کا شرف جو کہ اپنے آٹھویں نویں کا حاکم ہے اور مشتری کی برج حمل اور ثور میں موجودگی ہے۔ امسال حالات گذشتہ سال کی نسبت قدرے مشکل ہوں گے۔ گو کہ آپ خود تیز اور مصروف زندگی گزارنا پسند کرتے ہیں۔ مگر پھر بھی یہ آپ کے اعصاب کا امتحان ہوگا۔ کیونکہ باقی تمام سیارگان یعنی عطارد۔ مریخ۔ شمس و قمر اور زہرہ بھی شرف و ہبوط، اوج و وبال جیسی کیفیات کے حامل ہوتے ہوئے اپنے سعد و نحس اثرات سے آپ کو متاثر کریں گے۔ امسال لگنے والے گرہن زائچہ کے اہم اور نازک ترین حصوں پر لگیں گے۔ آپ کو ہر لحاظ سے محتاط رہنے کی ضرورت ہوگی۔ تفصیلات اگلی سطور میں ملاحظہ فرمائیں۔

**صحت:** آپ کی صحت کا حاکم ستارہ مریخ امسال شرف و ہبوط اوج اور وبال جیسی کیفیات سے گزرتے ہوئے آپ کی صحت پر اچھے اور برے دونوں طرح کے اثرات مرتب کرے گا۔ ابتدائے سال تا 16 جنوری مریخ شرف کے گھر ہونے سے صحت پر مثبت اثرات مرتب ہوں گے۔ مگر اسی دوران 4 جنوری کو لگنے والا شمسی گرہن زائچہ کے آٹھویں گھر کو متاثر کرے گا۔ آپ کی صحت شدید خطرات کی زد میں ہوگی۔ صدقہ ضرور بالضرور ادا کریں۔ 2 اپریل تا 11 مئی مریخ کی برج حمل میں موجودگی آپ کی صحت پر مثبت اثرات مرتب کرے گی مگر 11 مئی تا 21 جون آپ کو ایک بار پھر صحت کے مسائل کا سامنا ہوگا۔ اس دوران 2 جون کو لگنے والا شمسی گرہن عزیز و اقارب کے ساتھ کشیدگی کی وجہ سے آپ کے اعصابی نظام کو بری طرح متاثر کر رہا ہے۔ ان ایام میں محتاط رہیں۔ سر پر چوٹ کا خطرہ ہوگا۔ 3 اگست تا 19 ستمبر کا عرصہ آپ کی صحت کے حوالے سے سال کا مشکل ترین عرصہ ہوگا۔ محتاط رہیں۔ اس عرصہ میں آپ کو سرجری کروانی پڑ سکتی ہے۔ 19 ستمبر تا 11 نومبر آپ کی صحت تیزی سے بہتری کی طرف گامزن ہوگی۔ 10 دسمبر کا گرہن ایک بار پھر آپ کے نروس سسٹم کو متاثر کر سکتا ہے۔ جس سے آپ کی صحت بری طرح متاثر ہو سکتی ہے۔

**خانگی تعلقات:** گذشتہ کی طرح یہ سال بھی آپ کے لئے ملا جلا ثابت ہوگا۔ آیئے آپ کو ماہ بہ ماہ حالات سے آگاہ کرتے ہیں۔ سال کی پہلی سہ ماہی بالخصوص 22 فروری تا 9 مارچ تک کا عرصہ آپ کو بہت احتیاط سے گزارنا ہوگا۔ آپ کے اپنے برج کا حاکم ستارہ عطارد اسی دوران ہبوطی درجات سے گزرے گا۔ گھر بالخصوص خاندان میں دوران گفتگو غلطی کا امکان ہے۔ آپ کی ذات پر انگلیاں اٹھ رہی ہیں۔ 21 مارچ تا 21 اپریل کئی ایک تقریبات میں شرکت کر رہے ہیں۔ عزیز و اقارب بالخصوص بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات میں بہتری آ رہی ہے۔ اگر آپ کے حالات پہلے سے کشیدہ ہیں تو خاندان کا کوئی بڑا آپ کے مابین صلح صفائی کروا سکتا ہے۔ جون میں عطارد طالع میں آ جانے سے آپ کی شخصیت میں ایک نیا نکھار آ رہا ہے۔ آپ کا شخصی وقار بلند ہوگا۔ جولائی تا ستمبر آپ کا ستارہ عروج پر ہوگا۔ مگر اسی دوران 3 تا 27 اگست عطارد ایک بار پھر رجعت یافتہ ہوگا۔ اس دوران محافل میں گفتگو میں اعتدال پسندی بہتر ہوگی۔ کسی بھی قسم کے زبانی وعدے یا تحریری معاہدے سے گریز کریں۔

13 اکتوبر تا 2 نومبر چھٹے گھر عطارد کا اور آپ کے ظاہری مخالفین کو مضبوط کر رہا ہے۔ محتاط رہیں۔ دسمبر کا مہینہ آپ کے لئے کسی امتحان سے کم نہ ہوگا۔ آپ پر قنوطیت طاری ہو رہی ہے۔

**شراکتی وازدواجی تعلقات:** امسال آپ کے شراکتی ازدواجی تعلقات آپ کی خصوصی توجہ کے طالب ہوں گے۔ ابتدائے سال سے ہی ساتویں کا حاکم مشتری گیارہویں گھر منفی پوزیشن میں چلا جائے گا۔ آپ کے شراکتی وازدوجی معاملات آپکی توقعات کے برعکس ہو رہے ہیں۔ حالات کو قابو میں رکھنے کے لئے آپ کو اپنی جلد باز طبیعت پر قابو رکھنا ہوگا۔ جون میں مشتری آپ کے بارہویں گھر میں آجائے گا۔ جو کہ آپ کے لئے پہلے سے بھی زیادہ برا ہوگا۔ آپ کی ازدواجی زندگی میں بیرونی مداخلت حد سے بڑھ رہی ہے۔ امسال کسی بھی قسم کے شراکتی معاہدوں سے گریز کریں۔ بالخصوص نومبر دسمبر میں شراکتی ازدواجی حوالے سے کسی بھی قسم کے فیصلے سے گریز کریں۔

**تعلیمی کیریئر:** ابتدائی تعلیم حاصل کرنے والے جوزا بچوں کو یکم جنوری تا 21 مارچ اور 23 ستمبر تا 23 اکتوبر تعلیمی میدان میں مشکلات پیش آسکتی ہیں۔ اس کے علاوہ جوزا بچوں کے والدین کو چاہیے کہ رجعت عطارد کے دنوں کو جنتری میں سے نوٹ کر لیں۔ ان ایام میں بچوں پر خصوصی توجہ دیں۔ آپ کے بچوں میں ارتکاز کی کمی اور منفی رجحانات بڑھ رہے ہیں۔ اعلیٰ تعلیمات حاصل کرنے والے جوزا افراد کے لئے یہ سال ایک بہترین سال ثابت ہوگا۔ البتہ 26 جنوری تا 13 جون زحل کی رجعت آپ کے کاموں میں التوا اور رکاوٹ کا باعث ہوگی۔

**اولاد انعامی بانڈ لاٹری:** آپ کے پانچویں گھر کا حاکم ستارہ زہرہ 27 مارچ تا 21 اپریل اپنے شرفی برج میں رہتے ہوئے آپ کی حصول اولاد کی خواہش میں تکمیل کا باعث ہوگا۔ 16 مئی تا 22 اگست حالات ایک بار پھر موافق ہوں گے۔ اکتوبر سے گو کہ بیت الاولاد کا حاکم زہرہ منفی پوزیشن میں ہوگا مگر آپ کے پانچویں گھر ابتدائے سال سے زحل بحالتِ شرف موجود ہے اور تمام سال رہے گا۔ زحل کی یہ شرفی کیفیت انشاء اللہ آپ کے بچوں پر انتہائی سعد اثرات مرتب کرے گی۔ امسال تولد ہونے والے جوزا افراد کے بچے خود بھی جوزا افراد کے لئے انشاء اللہ خوش نصیب ہوں گے۔ وہ جوزا افراد جو انعامی اسکیموں میں حصّہ لیتے ہیں۔ ان کے لئے یہ سال انتہائی اہم ثابت ہوگا۔ زحل کی شرفی کیفیت آپ کو مالا مال کر سکتی ہے۔ تمام سال آپ کے لئے آپشنز کھلی ہیں۔

**منگنی وشادی:** یوں تو زحل کے آپ کے پانچویں گھر آجانے سے آپ کی منگنی کے لئے حالات سازگار ہو چکے ہیں مگر آپ باقی سیارگان کو بھی مدِ نظر رکھیں تو بہتر ہوگا۔ سال کے پہلے ڈھائی ماہ ایسی تقریبات سے قطعی گریز کریں۔ 27 مارچ تا 21 اپریل زہرہ شرف کے گھر ہونے سے آپ کی بات بن سکتی ہے۔ یہ وقت سال کا بہترین وقت ہوگا۔ مگر زحل سے منسوبہ صدقات ضرور ادا کریں وگرنہ بات بنتے بنتے بگڑ بھی سکتی ہے۔ 21 اپریل تا 16 مئی تک گریز کریں۔ اس دوران کی گئی منگنیاں آپ کے لئے وبال بن سکتی ہیں۔ اس کے علاوہ ▒ اگست تا 15 ستمبر اور 23 ستمبر تا 23 اکتوبر کا وقت بھی قطعی مناسب نہ ہوگا۔ اس دوران طے کی گئی نسبتیں دیرپا نہ ہوں گی۔ آپ کو مالی نقصان کا اندیشہ ہوگا۔ ان ایام کے علاوہ سال کا باقی عرصہ مناسب ہوگا۔ امسال جوزا افراد کی رکی ہوئی نسبتیں بھی طے پا جائیں گی۔ مگر آپ کی عمروں میں کافی تضاد ہو سکتا ہے۔ امسال جوزا افراد کو قطعی طور پر نکاح ورخصتی جیسی تقریبات کے انعقاد سے منع کیا جاتا ہے۔ ساتویں کا حاکم مشتری سارا سال موافق نہ ہوگا۔ لہٰذا شادی سے گریز کریں۔ اگر بامر مجبوری ایسا کرنا پڑے تو پہلے مشتری کے اثرات سے بچاؤ کی روحانی تدبیر ضرور اختیار کریں۔

**معیشت، کیریئر، روزگار:** آپ کے گذشتہ دو سال کاروباری حوالے سے کافی بہتر رہے ہیں۔ مگر امسال حالات قطعی مختلف ہوں گے۔ آپ کے کیریئر سے منسوبہ ستارہ مشتری 22 جنوری تا 4 جون برج حمل میں اور 4 جون تا آخر سال برج ثور میں ہوگا۔ سال کے پہلے چھ ماہ تو قطعی طور پر۔ موافق نہ ہوں گے۔ حالات آپ کی خواہشات کے بالکل برعکس ہوں گے۔ محتاط رہیں۔ جون تا دسمبر حالات گو کہ بالکل درست نہ ہوں گے مگر سسٹم چلتا رہے گا۔ ملازم پیشہ جوزا افراد کو خاص احتیاط کرنا ہو گی۔ وگرنہ آپ کی جاب خطرے میں ہوگی۔ اس صورتحال سے بچاؤ کے لئے زائچہ کے آخر میں آپ کو ورد خاص بتایا جائے گا۔ اسے معمول بنا لیں تا کہ پروردگار کی امان میں رہیں۔ اس کے علاوہ مشتری سے منسوبہ صدقات کی ادائیگی اور روحانی سدِ باب بھی اس صورتحال سے نجات کا باعث ہوگا۔

**خصوصی احکامات:** جیسا کہ آپ گذشتہ سطور میں پڑھ چکے ہیں یہ سال آپ کے لئے ملے جلے اثرات کا حامل ہوگا۔ آپ کو اپنی صحت، شخصیت اور کیریئر بروزگار پر خصوصی توجہ دینا ہوگی۔ اس کے علاوہ امسال لگنے والے تمام گرہن سب سے زیادہ آپ کو متاثر کر سکتے ہیں۔ یہ گرہن آپ کی شخصیت، عزت و وقار، آپ کے شراکتی ازدواجی اور مالی مسائل کو بڑھا دیں گے۔ بالخصوص 4 جنوری کو لگنے والا شمسی گرہن انتہائی احتیاط کا متقاضی ہوگا کیونکہ یہ گرہن براہِ راست آپ کی زندگی کو متاثر کر سکتا ہے۔ ان ایام میں صدقہ اور نماز کسوف وخسوف ضرور ادا کریں۔ اس سال کی دو سب سے اہم باتیں کیریئر کے حاکم مشتری کی منفی پوزیشن اور آٹھویں نویں کے حاکم زحل کی شرفی برج موجودگی ہے۔ مشتری کی پوزیشن کی وجہ سے آپ کو کاروباری وشراکتی ازدواجی معاملات میں شدید دشواریوں کا سامنا ہوگا۔ آپ کو خصوصی احتیاط کی تنبیہ کی جاتی ہے۔ خود کو کنٹرول میں رکھیں وگرنہ سارا نظام درہم برہم ہو جائے گا۔ اب آپ کے دوست بھی آپ کی کچھ مدد نہ کر سکیں گے۔ آپ کی خواہشات کی تکمیل مشکل ہو گی۔ دوسری طرف پانچویں زحل کی شرفی کیفیت جہاں آپ کو بچوں کی جانب سے

آسودگی فراہم کر رہی ہے وہیں آپ کی اضافی آمدن کی راہ بھی ہموار ہو رہی ہے۔ آپ انعامی اسکیموں میں حصہ لے رہے ہیں اور متوقع طور پر آپ کو فائدہ بھی ہو سکتا ہے۔ آپ افیئرز وغیرہ میں انوالو ہو رہے ہیں۔ آپ کو والدہ کی جانب سے مالی مدد مل سکتی ہے۔ وہ جوزا افراد جن کے وراثتی مقدمات زیر سماعت ہیں۔ انہیں کامیابی نصیب ہوگی۔ آپ کے بیرون ملک سفر کی راہ ہموار ہو رہی ہے۔ آپ کے مذہبی رجحانات بہتر ہو رہے ہیں۔ سال کی ابتداء بوجہ حضیض شمس آپ کے ذہنی دباؤ میں اضافہ ہو رہا ہے جس کی وجہ بہن بھائی بن رہے ہیں۔ 13-12 جنوری شرف مریخ آپ کی خواہشات کی تکمیل میں کسی دوست کے تعاون کو ظاہر کر رہی ہے۔ آپ کی صحت میں بہتری آ رہی ہے۔ 8 فروری وبال شمس ہونے سے آپ کے بیرون ملک سفر کی راہ میں کوئی قریبی عزیز رکاوٹ بن رہا ہے۔ مذہبی معاملات میں تکرار سے پرہیز کریں۔ یکم مارچ آپ کے طالع کا حاکم عطارد کیریئر کے گھر ہبوط پذیر ہوگا۔ اپنی جاب اور کیریئر کے بارے کسی بھی فیصلے سے گریز کریں۔ اگر مجبوراً کو فیصلہ کرنا ہو تو کسی مخلص سے مشاورت کریں اور مانیں۔ آپ کو اپنی جاب سے ہاتھ دھونا پڑ سکتا ہے۔ 18 اپریل گیارہویں شرف شمس آپ کا کوئی قریبی عزیز یا دوست آپ کی خواہشات کی تکمیل کا باعث بن رہا ہے۔ 18 اپریل کا شرف زہرہ جہاں بچوں کی جانب سے خوشی لا رہا ہے وہیں آپ کے لکی ڈرا کے امکانات کو بھی روشن کر رہا ہے۔ مگر احتیاط بھی لازم ہوگی۔ کیونکہ آپ کے خلاف خفیہ سازشیں بھی عروج پر ہوں گی۔ اپنے پارٹنر پر نظر رکھیں۔ 4 تا 6 جون مریخ کا وبال آپ کے ظاہری دشمنوں کے لئے وبال کا باعث ہوگا۔ آپ کی صحت متاثر ہو سکتی ہے۔ 27 جون اوج زہرہ آپ کی سحر انگیز پرسنالٹی میں مزید کشش پیدا کر دے گا۔ آپ کسی افیئر وغیرہ میں مبتلا ہو رہے ہیں۔ اپنی رومانٹک طبیعت کو کنٹرول کریں۔ 11 جولائی خانہ مال میں شمس کا اوج آپ کی معاشی صورتحال میں بہتری کا باعث ہوگا۔ 12 ستمبر ہبوط زہرہ والدہ یا خاندان کے ساتھ بچوں کی وجہ سے اختلافات کو ظاہر کر رہا ہے۔ آپ کے خفیہ دشمن زیر ہوں گے۔ 14 تا 16 خانہ مال میں مریخ کا ہبوط کسی دوست کی جانب سے مالی نقصان پہنچانے کی کوشش ہو سکتی ہے۔ آپ کے مخالف آپ کو مالی نقصان پہنچانے کے درپے ہیں۔ آپ کے بچوں کو بھی مالی نقصان ہو سکتا ہے۔ 17 ستمبر کا شرف عطارد خاندان میں آپ کی عزت و توقیر کا باعث بنے گا۔ بہتر رہائش کے لئے کوئی اقدام کرنا بھی کوئی پلاٹ یا بڑا گھر لینا سود مند ہوگا۔ 11-1 اکتوبر ہبوط شمس ہونے سے آپ کا کوئی قریبی عزیز آپ کی اضافی آمدن میں رکاوٹ بن رہا ہے۔ ان ایام میں بچوں کی وجہ سے عزیز و اقارب سے اختلافات پیدا ہو سکتے ہیں۔ احتیاط کریں۔ اسی طرح اضافی آمدن کے لئے کسی عزیز پر سرمایہ کاری سے گریز کریں۔ وگرنہ قطعی نقصان کا اندیشہ ہے۔ 12 تا 20 اکتوبر زحل عین اپنے شرفی درجات سے گزرے گا۔ گذشتہ سطور میں آپ کو اس حوالے سے مفصل معلومات فراہم کی گئی ہیں انہیں مدنظر رکھیں۔

16-1 اکتوبر اوج عطارد جہاں آپ کے ظاہری مخالفین کو مضبوط بنا رہا ہے وہیں آپ کی صحت میں بہتری کا باعث ہوگا۔ بچوں کی جانب سے مالی آسودگی میسر آئے گی۔ آپ کی توقیر میں اضافہ ہوگا۔ 19 تا 21 اکتوبر اوج مریخ دوستوں کے ساتھ تعلقات میں بہتری لا رہا ہے۔ عزیز و اقارب کے ساتھ تعلقات بحالی میں کوئی دوست مددگار ہوگا۔ محتاط رہیں۔ آپ کو مخالفین کا بھی سامنا ہوگا۔ 6-5 نومبر ساتویں عطارد کا وبال شراکتی ازدواجی معاملات میں ابتری پیدا کر دے گا۔ ان ایام میں کسی بھی بڑے فیصلے سے گریز کریں وگرنہ آپ کے کیریئر روزگار و شراکتی ازدواجی معاملات آپ کی بدنامی کا باعث ہوں گے۔ جوزا افراد کو امسال خصوصی طور پر کسی بھی کاروباری یا شراکتی معاملے میں چیک وغیرہ دینے سے گریز کرنا ہوگا۔ اس سال ہونے والی چیدہ چیدہ تبدیلیوں سے آپ کو آگاہ کر دیا گیا ہے۔ اس کے پیش نظر اپنے معمولات کو ترتیب دیں اور اس سال کے اچھے مواقع سے بھرپور فائدہ اور برے اوقات سے بچاؤ کی تدبیر کریں۔ پروردگار آپ کا حامی و ناصر۔

**وردِ خاص:** روزانہ بعد از فجر سورۂ شوریٰ کی آیت (19) ۳۸۷ مرتبہ تلاوت کریں مع اوّل و آخر 9-9 مرتبہ درود پاک۔

**صدقہ:** ہر جمعرات کم از کم 300 گرام بڑے گوشت پر ہلدی مل کر جانوروں کو ڈالیں۔

**برج سرطان CANCER سیارہ قمر**

**رنگ:** سفید دودھیا
**عنصر:** آبی
**جواہر:** پکھراج، موتی، زمرد، عقیق
**بہترین شریک حیات:** عقرب، حوت
**ناموافق ساتھی:** حمل، جدی، میزان
**بیماریاں:** پھیپھڑوں اور سانس کی تکلیف، معدہ، گردوں اور پیشاب کی تکالیف

22 June to 23 July

**اہم نکات:** سال 2011ء اپنے دامن میں آپ کے لئے کئی ایک اُتار چڑھاؤ لے کر آیا ہے۔ آپ کے چھٹے نویں کا حاکم مشتری آپ کے کیریئر کے گھر منفی پوزیشن میں جون تک رہے گا۔ بعد از جون بھی یہ آپ کی خواہشات کی تکمیل کی راہ میں رُکاوٹ ہوگا۔ آپ کے چوتھے گھر زحل کی شرفی کیفیت آپ کے خانگی ازدواجی معاملات میں بہتری کا باعث بن رہی ہے۔ آپ کے کیریئر کا حاکم ستارہ مریخ امسال شرف و ہبوط، اوج و وبال چاروں کیفیات سے گزرتے ہوئے آپ کے روزگار پر مثبت و منفی دونوں طرح کے اثرات مرتب کرے گا۔ تفصیلات اگلی سطور میں ملاحظہ فرمائیں۔ جیسا کہ آپ جانتے ہیں آپ کے بُرج کا حاکم ستارہ قمر ہے اور خانہ مال کا حاکم ستارہ شمس ہے۔ امسال لگنے والے چھ گرہن آپ کی شخصیت، مال، ازدواجی تعلقات اور صحت کو بُری طرح متاثر کر سکتے ہیں۔ ان کے ایام میں صدقہ اور نماز

کسوف وخسوف بالضرور ادا کریں۔

**صحت:** سال کی ابتداء میں ہی 22 جنوری کو آپ کے بیت الصحت کا حاکم ستارہ مشتری منفی پوزیشن میں جانے سے آپ کی صحت پر مُضر اثرات مرتب ہوں گے جو کہ 4 جون تک جاری رہیں گے۔ بعداز 4 جون تا آخر سال تک گو کہ مشتری قدرے بہتر پوزیشن میں ہوگا مگر 30 اگست تا 26 دسمبر مشتری کی رجعت آپ کو صحت کے مسائل سے دوچار رکھے گی۔ اسی دورانیے میں 25 نومبر کو آپ کے صحت کے گھر شمس گرہن ہوگا۔ جو کہ آپ کی صحت پر مُضر اثرات مرتب کرے گا۔ اس ساری صورتحال کے پیش نظر آپ کو امسال وقتاً فوقتاً صحت کے مسائل کا سامنا رہے گا۔ مشتری کے نحس اثرات سے بچاؤ کی تدبیر کر کے آپ خود کو محفوظ کر سکتے ہیں۔

**سماجی تعلقات:** آپ کے سماجی تعلقات گذشتہ کئی سال سے متاثر چلے آرہے تھے۔ زحل کے منفی اثرات نے آپ کی کافی کردار کشی کی ہے۔ امسال حالات قدرے بہتر نظر آرہے ہیں۔ مگر دیگر عوامل کو بھی مدِ نظر رکھنا پڑے گا۔ 22 فروری تا 9 مارچ تیسرے کا حاکم عطارد ہبوطی گھر ہونے سے عزیز و اقارب بالخصوص بہن بھائیوں سے تعلقات کشیدہ ہو سکتے ہیں۔ 16 مئی تا 3 جون حالات ایک بار پھر کشیدہ ہو رہے ہیں۔ اسی دوران 2 جون کو ہونے والا قمری گرہن گو کہ آپ کو خفیہ دشمنوں پر فتح یاب کرے گا مگر آپ کے لئے بھی مشکلات کا باعث بن سکتا ہے۔ آپ کی سماجی حیثیت متاثر ہونے کا اندیشہ ہے۔ آپ وہ خوش نصیب ہیں جن کا ستارہ ہر ماہ شرفیاب ہوتا ہے مگر یہ بھی ایک حقیقت ہے کہ ہر ماہ قمر کو ہبوط بھی ہوتا ہے۔ اس لئے آپ کو ہر قدم احتیاط سے رکھنا چاہیے۔ وسط جون تا 26 ستمبر آپ کے حالات میں بہتری آرہی ہے۔ آپ سماجی تقریبات وعزیز و اقارب میں مقبول ہو رہے ہیں۔ 27 ستمبر تا 13 اکتوبر آپ کو انتہائی محتاط رہنا ہوگا۔ خاندان اور بالخصوص بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات ایک بار پھر کشیدہ ہو رہے ہیں۔ اس سال کی ایک اور خاص بات آپ کے طالع میں مریخ کا ہبوط ہے۔ 3 اگست تا 19 ستمبر آپ کے مزاج میں شدت پیدا ہو رہی ہے۔ آپ کا کوئی افیئر آپ کے لئے بدنامی کا باعث بن سکتا ہے۔ باقی عرصہ معتدل ہوگا۔ قمری گرہنوں اور قمر در عقرب کے ایام میں صدقہ دے کر آپ اپنی سماجی حیثیت کو برقرار رکھ سکتے ہیں۔

**شراکتی وازدواجی تعلقات:** گذشتہ سال آپ کے شراکتی ازدواجی تعلقات زحل کی منفی پوزیشن رجعت اور راہو کی چھٹے گھر موجودگی کی وجہ سے انتہائی ناگفتہ بہ رہے ہیں۔ اکثر سرطان افراد کی علیحدگی ہو چکی ہے۔ امسال انشاءاللہ آپ کے حالات میں واضح بہتری آرہی ہے۔ گو کہ جنوری تا جون زحل رجعت میں ہوگا مگر زحل کی شرفی کیفیت ہر حال آپ کے لئے سودمند رہے گی۔ آپ نئے شراکتی معاہدے کر سکیں گے۔ آپ نئے سرے سے اپنے ازدواجی تعلقات تعمیر کر رہے ہیں۔ گذشتہ غلطیوں کی تلافی ممکن ہوگی۔ نئے شراکتی معاہدوں کے لئے بعداز جون کا عرصہ بہتر ہوگا۔ اگر مجبوراً کوئی قدم اٹھانا پڑے تو زحل سے منسوبہ صدقہ دے کر کر سکتے ہیں۔

**اولاد وانعامی بانڈ لاٹری:** بچوں کے حوالے سے یہ سال آپ کے لئے ایک بار پھر خوشیاں لے کر آرہا ہے۔ وہ سرطان افراد جو تاحال بے اولاد ہیں انشاءاللہ امسال صاحبِ اولاد ہوں گے۔ امسال آپ کے بچوں کے حوالے سے کئی ایک اتار چڑھاؤ کا سامنا ہوگا۔ جنوری میں مریخ کا شرف آپ کو اولاد کی خوشی سے مالا مال کر دے گا۔ آپ بڑے بچوں سے بھی کافی مطمئن نظر آرہے ہیں۔ 11 مئی تا 21 جون آپ کو بچوں کی جانب خصوصی توجہ دینا ہوگی۔ 3 اگست تا 19 ستمبر کا عرصہ انتہائی تحمل اور ہمت سے گزاریں۔ بچوں کے حوالے سے آپ کے مزاج میں تیزی آرہی ہے۔ آپ کی پریشانیوں میں اضافہ ہو رہا ہے۔ حاملہ خواتین کے لئے یہ وقت انتہائی مشکل ثابت ہوگا۔ عین ممکن ہے آپ کو سرجری کروانی پڑے۔ بعداز 19 ستمبر انشاءاللہ حالات میں تیزی سے بہتری آئے گی۔ انعامی بانڈ وغیرہ کے شائق افراد کے لئے سال کی پہلی سہ ماہی اور اگست ستمبر کا عرصہ بہتر ہوگا۔ مئی جون اور اگست تا وسط ستمبر ایسے کسی بھی اقدام سے گریز کریں، سوائے نقصان کے کچھ حاصل نہ ہوگا۔

**سفر:** آپ کو امسال کئی ایک نزدیکی سفروں سے واسطہ رہے گا۔ 22 فروری تا 9 مارچ اور 16 مئی تا 3 جون اور 26 ستمبر تا 13 اکتوبر سفر سے گریز کریں وگرنہ مشکلات کا سامنا ہوگا۔ بیرون ملک سفر کے خواہشمند افراد کو امسال شدید مشکلات کا سامنا ہوگا۔ آپ کے نویں گھر کا حاکم مشتری آپ کے کیریئر کے گھر منفی پوزیشن میں ہوگا۔ اعلیٰ تعلیم اور کاروباری امور کے لئے سفر میں کامیابی مشکل ہوگی۔ بعداز جون گو کہ حالات قدرے بہتر ہوں گے مگر آپ کے موافق اب بھی نہ ہوں گے۔ آپ کی خواہشات کی تکمیل مشکل ہے۔ آپ کو روحانی سدّ باب کی ضرورت ہوگی۔ آپ کو سختی سے ہدایت کی جاتی ہے امسال سفر سے گریز کریں ورنہ روپیہ اور وقت کے زیاں کے سوا کچھ ہاتھ نہ آئے گا۔

**تعلیمی کیریئر:** سرطان بچوں کو امسال 11 مئی تا 21 جون 3 اگست تا 19 ستمبر مشکلات پیش آئیں گی۔ اس کے علاوہ عطارد کی رجعت کے ایام آپ کے لئے مشکل ثابت ہوں گے۔ آپ باوجود کوشش کے تعلیم پر توجہ نہیں دے رہے ہیں۔ آپ ارتکاز کی کمی کا شکار ہو رہے ہیں۔ اعلیٰ تعلیمات حاصل کرنے والے سرطان افراد کو تقریباً سارا سال بالخصوص 30 اگست تا 26 دسمبر مشکل صورتحال کا سامنا ہوگا۔ ایسا لگ رہا ہے حالات بالکل آپ کے مخالف ہو گئے ہیں۔ کئی سرطان افراد کو تعلیم ادھوری چھوڑنا پڑ سکتی ہے۔ روزانہ سورۃ توبہ کی آیت نمبر ۱۲۹ کا ۱۹۲ مرتبہ ورد کریں۔

**منگنی وشادی:** سال کی ابتداء میں ہی آپ کی منگنی وغیرہ کی راہ ہموار ہو رہی ہے۔ 23 فروری تک کا عرصہ قطعی طور پر موافق نظر آرہا ہے۔ وہ سرطان افراد جن کی نسبت تاحال طے نہیں ہوئی۔ انشاءاللہ اب ہو جائے گی 11 مئی تا 3 اگست بالعموم اور 3 اگست تا 19 ستمبر ایسی کسی بھی تقریب کے انعقاد یا بات طے کرنے سے گریز

کریں۔ ان ایام میں طے پانے والے معاہدے اختلافات کی نظر ہو جائیں گے۔ محتاط رہیں۔ آپ کے بیت الزوج کا حاکم زحل ابتدائے سال سے شرفی گھر رہتے ہوئے آپ کی شادی کی راہ میں حائل رکاوٹوں کو دور کر رہا ہے۔ دوسری شادی کے خواہشمند سرطان افراد کو بھی امسال کامیابی نصیب ہوگی۔ اکثر سرطان افراد کے لئے اپنے سے بڑی عمر کے رشتے آئیں گے۔ جنوری تا جون نکاح سے قبل زحل سے منسوبہ صدقہ ضرور ادا کریں تاکہ رجعت زحل کے اثرات سے محفوظ رہ سکیں۔

**معیشت، کیریئر، روزگار:** آپ کے کیریئر کا حاکم ستارہ مریخ امسال شرف و اوج ہبوط اور وبال جیسی چاروں کیفیات سے گزرے گا۔ 23 فروری تک حالات قطعی طور پر موافق نظر آرہے ہیں۔ جنوری میں ہونے والا شرف مریخ آپ کے روزگار کے لئے انتہائی سعد ثابت ہوگا۔ ملازم پیشہ افراد کو حسب خواہش ترقی میسر ہو سکتی ہے۔ 23 فروری تا 2 اپریل نئے اقدامات سے گریز کریں۔ 3 اگست تا 19 ستمبر کا عرصہ کاروباری حوالے سے خاصہ مشکل ثابت ہوگا۔ آپ کسی وعدے تلے آسکتے ہیں۔ نئے کاروبار کے آغاز یا معاہدوں سے قطعی گریز کریں۔ ان ایام میں اپنے مزاج پر قابو رکھیں ورنہ آپ کے کاروبار یا نوکری کو خاصہ نقصان پہنچ سکتا ہے۔ 19 ستمبر کے بعد حالات ایک بار پھر تیزی سے معمول پر آنا شروع ہو جائیں گے۔ سال کا باقی عرصہ بہتر نظر آرہا ہے۔ آپ کے خانہ مال کے حاکم شمس کو امسال چار مرتبہ گرہن لگے گا۔ یہ گرہن آپ کو معاشی طور پر نقصان پہنچانے کا باعث بن سکتے ہیں۔ اپنی فنانشل صورتحال کی بقا کے لئے ان ایام میں صدقہ اور نماز کی ادائیگی ضرور کریں۔

**خصوصی احکامات:** امسال آپ کو تین اہم تبدیلیوں کا سامنا ہوگا۔ چوتھے زحل کی شرفی کیفیت کیریئر کے حاکم کی شرف و ہبوط اوج اور وبال کی کیفیت اور چھٹے، نویں کے حاکم مشتری کی منفی پوزیشن اور وہ بھی کیریئر کے گھر مشتری کی یہ پوزیشن آپ کی صحت، اعلیٰ تعلیم، بیرون ملک سفر، قرض اور مالی پوزیشن کو متاثر کرے گی۔ مریخ کی تیزی سے بدلتی صورتحال آپ کو کاروباری اتار چڑھاؤ سے دوچار رکھے گی۔ آپ کو اچھی بری دونوں طرح کی صورتحال کا سامنا ہوگا۔ زحل کی شرفی کیفیت جہاں آپ کے خاندانی معاملات میں بہتری کا باعث ہوگی وہیں آپ کی ازدواجی شراکتی زندگی کو ایک نیا موڑ دے گی۔ جو کہ بہتری کی طرف جائے گا۔ آپ کو شراکت داری میں خاصے منافع کی توقع ہے۔ سرطان افراد کے لئے حصولِ وراثت ممکن ہوگی۔

آیئے! اب ماہ بہ ماہ اثرات سیارگان کا جائزہ لیتے ہیں۔

یکم جنوری کو شمس کا خفیف شراکتی حوالے سے کسی نقصان کو ظاہر کر رہا ہے۔ 12-13 جنوری کیریئر کا حاکم مریخ ساتویں گھر شرفیاب ہونے سے آپ کے کیریئر پر خوشگوار اثرات مرتب ہوں گے۔ ملازم پیشہ افراد کو ترقی میسر ہوگی۔ ان ایام میں ہونے والی شادیاں آپ کے کیریئر اور روزگار کے لئے سنگِ میل ثابت ہوں گی۔ 8 فروری کو شمس کا وبال آپ کو مالی بحران کا شکار کر رہا ہے۔ یکم مارچ کو نویں گھر عطارد کا ہبوط آپ کے بیرون ملک سفر کی راہ میں رکاوٹیں کھڑی کر رہا ہے۔ امیگریشن کے لئے اپلائی کئے گئے کیسز ریجکٹ ہو سکتے ہیں۔ آپ کے خفیہ دشمنوں پر یہ ہبوط بھاری پڑے گا۔ عزیز واقارب بالخصوص بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات کشیدہ ہو رہے ہیں۔ ان ایام میں غلطی سے بھی جعلی یا ناقص سفری دستاویزات استعمال نہ کریں۔ 8 اپریل کو ہونے والا اشرف شمس آپ کے کیریئر کے گھر لگے گا۔ کاروبار میں بہتری کے علاوہ خاصہ منافع متوقع ہے۔ آپ کے مالی حالات بہتر ہو رہے ہیں۔ 18 اپریل کا شرف زہرہ آپ کی خانگی زندگی میں بہتری لا رہا ہے۔ آپ گھر کی تزئین و آرائش میں مصروف ہیں۔ آپ کی خوش بختی میں اضافہ ہوگا۔ دوستوں کے ساتھ تعلقات عروج پر ہیں۔ 4-6 جون مریخ کا وبال آپ کی خواہشات کی تکمیل میں رکاوٹ بن رہا ہے۔ دوستوں کے ساتھ تکرار سے گریز کریں وگرنہ اختلافات بڑھ جائیں گے۔ کاروباری معاملات تنزلی کا شکار ہو رہے ہیں۔ بچوں کی صحت یا ازدواجی معاملات پریشانی کا باعث ہوں گے۔ 27 جون اوج زہرہ بارہویں گھر ہوگا۔ خاندان کا کوئی فرد آپ کے خلاف درپردہ سازش میں مصروف ہے۔ آپ کا کوئی دوست بھی اس کی مدد کر رہا ہے۔ 11 جولائی کو اوج شمس آپ کی عزت و توقیر میں اضافہ کا باعث ہوگا۔ 17 ستمبر کا شرف عطارد جہاں عزیز واقارب سے تعلقات میں بہتری کا باعث بن رہا ہے وہیں آپ کے خلاف خفیہ سازشیں بھی زور پکڑ رہی ہیں۔ 11 اکتوبر کو چوتھے شمس کا ہبوط گھر یا خاندان پر اٹھنے والا اضافی اخراجات کی جانب اشارہ دے رہا ہے۔ محتاط رہیں وگرنہ مالی صورتحال پیچیدہ ہو سکتی ہے۔ 12 تا 20 زحل عین اپنے شرفی درجات سے گزرے گا۔ آپ کے وراثتی جائداد کے معاملات جو عرصہ دراز سے آپ کے لئے پریشانی کا باعث تھے اب سلجھ جائیں گے۔ آپ کو زوجہ کی طرف سے مالی معاونت حاصل ہو سکتی ہے۔ نکاح شادی کے لئے یہ سب سے بہترین وقت ہوگا۔ 16 اکتوبر کو پانچویں گھر عطارد کا اوج ہوگا۔ کسی دوست کی جانب سے روپے پیسے کا حصول ممکن ہوگا۔ اولاد کی جانب سے کوئی خوشخبری نصیب ہوگی۔ عزیز واقارب سے تجدید تعلقات ہوگا۔ 19 تا 21 اکتوبر مریخ کا اوج آپ کے کاروبار، ملازمت میں ترقی کا باعث ہوگا۔ آپ کے مالی حالات بہتری کی طرف گامزن ہیں۔ 5-6 نومبر دشمنوں کی جانب سے آپ کی صحت کو متاثر کرنے کے لئے سحر جادو کا خدشہ ہے۔ وہ اصحاب جنہوں نے امیگریشن اپلائی کیا ہوا ہے انہیں مایوسی ہو سکتی ہے۔ بیرون ملک مقیم حضرات کو رہائش کی پرابلم ہوگی۔ جیسا کہ گزشتہ سطور میں بتایا جا چکا ہے۔ امسال شمسی وقمری گرہن کثیر تعداد میں لگ رہے ہیں۔ گرہن کی تواریخ کو جنتری میں سے نوٹ فرمالیں۔ ان ایام میں صدقہ اور نماز کی ادائیگی ضرور کریں۔ یہ گرہن پر گرہن آپ کی شخصیت اور مالی پوزیشن کو متاثر کر رہے ہیں۔ مجموعی طور پر یہ سال گزشتہ سالوں کی نسبت بہتر ثابت ہوگا۔

**ورد خاص:** روزانہ ۲۶۱ مرتبہ اِنَّ اللّٰہَ ھُوَا لرَّزاقُ ذُوالقُوَّۃِ الْمَتِیْنُ ورد کریں بمعہ اوّل و آخر 9-9 مرتبہ درود پاک۔

**صدقہ:** بروز جمعرات 300 گرام بڑے گوشت پر ہلدی مل کر ویرانے میں ڈالیں۔

**برج:** اسد **LEO** **سیّارہ:** شمس

**رنگ:** گولڈن، نارنجی
**عنصر:** آتشی
**جواھر:** ہیرا، لہسنیا
**بھترین شریک حیات:** حمل، قوس، ثور
**ناموافق ساتھی:** عقرب، دلو
**بیماریاں:** ہائی بلڈ پریشر، ریڑھ کی ہڈی، کمر کی تکلیف، دل کی تکلیف
**عدد:** 1 — 24 July to 23 Aug

سال 2011ء بالخصوص اسد افراد کے لئے نیک شگون ثابت ہوگا۔ گو کہ آپ کی ساڑھ ستی ختم ہو چکی ہے۔ مگر گذشتہ سال زحل کی رجعت اور دوبارہ خانہ مال میں واپسی آپ کو شدید مالی بحران کا شکار کر چکی ہے۔ اب آپ کی صحت اور شراکتی ازدواجی تعلقات تیسرے زحل کی شرفی پوزیشن کی وجہ سے بہترین پوزیشن کی جانب گامزن ہوں گے۔ پانچویں، آٹھویں کا حاکم مشتری امسال نویں دسویں منفی اثرات مرتب کرے گا۔ آپ کو بچوں، وراثتی امور، بیرون ملک سفر اور اعلیٰ تعلیم سے متعلقہ معاملات میں پریشانیوں کا سامنا ہوگا۔ چوتھے نویں کے حاکم مریخ کی تیزی سے بدلتی پوزیشن بھی آپ کے خانگی رہائشی اور بیرون ملک مذہبی امور سے متعلقہ معاملات میں اتار چڑھاؤ کا باعث ہوگی۔ باقی سیارگان امسال آپ پر کس طرح اثر انداز ہو رہے ہیں۔ آیئے ان کا جائزہ لیتے ہیں۔

**صحت:** گذشتہ سال زحل اور راہو کی وجہ سے آپ کو صحت کے مسائل کا سامنا رہا ہے۔ امسال زحل تمام سال شرفی برج میں رہتے ہوئے آپ کی صحت کو بہتری کی طرف مائل رکھے گا۔ البتہ کچھ عرصہ آپ کو بوجہ رجعتِ زحل ہلکے پھلکے مسائل کا سامنا ہوگا۔ 4 جنوری کا شمسی گرہن آپ کی صحت پر مُضر اثرات مرتب کر رہا ہے۔ صدقہ ضرور ادا کریں۔ مارچ کے آخر میں راہو بھی یہاں سے چلا جائے گا۔ باقی کا تمام سال انشاءاللہ آپ کی صحت بہتر رہے گی۔

**سماجی تعلقات:** سال کی ابتدا سے ہی آپ کے تعلقات عزیز و اقارب کے ساتھ بہتر ہو رہے ہیں۔ یہ سارا سال گو کہ زحل کی تیسرے شرفی کیفیت کی وجہ سے بہتر رہے گا۔ مگر جون تک رجعت زحل کی وجہ سے پھر بھی اپنے تعلقات کو محتاط روی سے آگے بڑھائیں۔ جنوری فروری میں دوران محافل خود کو ریزرو رکھنا بہتر ہوگا۔ 27 مارچ تا 21 اپریل آپ کے سماجی وقار میں اضافہ ہوگا۔ عزیز و اقارب بالخصوص بہن بھائیوں سے جاری اختلافات کا خاتمہ ہوگا۔ اسی دورانیے میں آپ کا اپنا ستارہ شمس شرفیاب ہونے سے آپ مذہبی امور میں بھرپور شرکت کر رہے ہیں۔ مذہبی حلقوں میں آپ کی نیک نامی ہو رہی ہے۔ مگر 21 اپریل تا 16 مئی ایسی محافل سے گریز کریں بالخصوص ایسی تقریبات جن کا انعقاد عزیز و اقارب کی جانب سے کیا جا رہا ہو۔ 2 جون کا گرہن دوستوں کے ساتھ اختلافات کو ہوا دے رہا ہے۔ محتاط رہیں آپ کا وقار مجروح ہو سکتا ہے۔ 9 جون تا 4 جولائی جہاں عزیز و اقارب کے ساتھ تعلقات میں مزید اضافہ ہوگا وہیں آپ کے کچھ دوست در پردہ سازشوں میں مصروف ہیں۔ مگر یکم جولائی کو ہونے والا گرہن مخالفین کی کوششوں کو ناکام بنا دے گا۔ [illegible] اگست تا 15 ستمبر کے عرصہ میں آپ کو قطعی طور پر محتاط رہنے کی ہدایت کی جاتی ہے۔ عزیز و اقارب سے کسی بھی قسم کے اختلاف سے گریز کریں۔ ان ایام میں کسی بھی قسم کے تحریری یا زبانی معاہدے سے گریز کریں۔ 23 ستمبر تا 23 اکتوبر آپ کا حاکم ستارہ ہبوط پزیر رہے گا۔ آپ کو عزیز و اقارب کی طرف سے الزام تراشیوں کا سامنا ہوگا۔

**شراکتی و ازدواجی تعلقات:** آپ کے شراکتی ازدواجی تعلقات گذشتہ کئی سال سے متاثر چلے آ رہے ہیں۔ بالخصوص گذشتہ سال جولائی تک آپ کے معاملات شدید ابتری کا شکار رہے۔ امسال صورتحال زحل کے تیسرے گھر شرفی کیفیت کی وجہ سے یکسر آپ کے حق میں ہوگی۔ آپ کے ازدواجی شراکتی معاملات آپ کے لئے قلبی سکون کا باعث بن رہے ہیں۔ مگر جنوری تا جون رجعتِ زحل کی وجہ سے ہلکی پھلکی پریشانی ہو سکتی ہے۔ آپ نئے شراکتی معاہدوں میں دلچسپی لے رہے ہیں۔ کسی قریبی عزیز کی جانب سے سرمایہ کاری کی آفر ہو سکتی ہے۔ یہ سال ایسے اقدامات کے لئے بہترین وقت ہوگا۔ سال آپ کو شراکتی امور سے کسی خاص منافع کی توقع نہیں ہے۔ آپ کے آٹھویں کا حاکم مشتری امسال بہتر پوزیشن میں نہیں ہے۔ بہتر ہوگا آپ طویل دورانیے کے منصوبوں پر عمل کریں۔

**اولاد اور انعامی بانڈ لاٹری:** جیسا کہ گذشتہ سطور میں آپ پڑھ چکے ہیں آپ کے پانچویں گھر کا حاکم ستارہ مشتری تمام سال منفی پوزیشن میں ہوگا۔ بالخصوص پہلے چھ ماہ قطعی آپ کے موافق نہ ہوں گے۔ تمام سال آپ کو بچوں کے مسائل سے واسطہ رہے گا۔ اولاد کے خواہشمند اسد افراد کو بھی امسال مشکلات کا سامنا اس حوالے سے بارگاہِ الٰہی میں خصوصی مناجات اور مشتری کے نحس اثرات سے بچاؤ کا روحانی سدِ باب آپ کی مشکلات کو آسان کر سکتا ہے۔ وہ اسد خواتین جو امسال امید سے ہیں انہیں خصوصی احتیاط کی تلقین کی جاتی ہے۔ انعامی بانڈ اور لکی ڈراز کے شائق افراد کے لئے یہ سال قطعی غیر موافق ہوگا۔ امسال آپ کی کوششیں کامیابی سے ہمکنار نہ ہوں گی۔

**سفر:** امسال بھی آپ کو کئی ایک نزدیکی سفروں سے واسطہ رہے گا۔ سال کی پہلی سہ ماہی اختیار کئے گئے حصول مقصد سے خالی ہوں گے۔ آپ کے پروگرام بنتے بگڑ سکتے ہیں۔ 27 مارچ تا 21 اپریل کا عرصہ نزدیکی سفروں کے لئے بہترین وقت ہو گا۔ 21 اپریل تا 18 مئی آپ کو ایک بار پھر مشکلات کا سامنا ہوگا۔ [illegible] جون تا 4

جولائی کسی دوست کے ساتھ اچانک سفر کا پروگرام بن سکتا ہے۔ 22 اگست تا 15 ستمبر سفر سے قطعی طور پر گریز کریں۔ سوائے مایوسی کے کچھ ہاتھ نہ آئے گا۔ بیرون ملک سفر کے خواہشمند افراد کو ملے جلے حالات کا سامنا ہوگا۔ مشتری پہلے چھ ماہ آپ کے ناویں گھر بیٹھ کر منفی اثرات مرتب کرے گا۔ مگر اسی دوران کچھ وقت آپ کو بہتر بھی ملیں گے۔ ابتدائے سال تا 15 جنوری، 2 اپریل تا 11 مئی، 19 ستمبر تا 11 نومبر کا عرصہ ویزہ اپلائی کرنے یا بیرون ملک سفر کے حوالے سے قدرے بہتر ہوگا۔ البتہ 11 مئی تا 3 اگست بالعموم اور 3 اگست تا 19 ستمبر ایسے کسی بھی اقدام سے گریز کریں۔ ان ایام میں اپلائی کیئے گئے کیسز ریجکٹ یا التوا کا شکار ہو سکتے ہیں۔ محتاط رہیں۔

**تعلیمی کیریئر:** ابتدائی تعلیمات حاصل کرنے والے اسد بچوں کو 21 اپریل تا 16 مئی اور 22 اگست تا 15 ستمبر اور 2 تا 26 نومبر مشکل حالات کا سامنا ہوگا۔ باقی سال بہتر رہے گا۔ البتہ اعلیٰ تعلیمات حاصل کرنے والے افراد کو مشتری کی پوزیشن اور 11 مئی تا 19 ستمبر مشکلات کا سامنا ہوگا۔ ان ایام میں جذباتی ہو کر کسی بھی فیصلے سے گریز کریں۔ روزانہ 9 مرتبہ دعائے ردِ نحوست سیارگان ورد کریں اور مریخ سے منسوبہ صدقہ ادا کریں۔

**منگنی وشادی:** امسال آپ کی منگنی وغیرہ کے امکانات نہ ہونے کے برابر ہیں۔ پانچویں کا حاکم مشتری منفی پوزیشن کا حامل رہتے ہوئے آپ کی کوششوں کو ناکامی سے دوچار کردے گا۔ پہلے سے طے شدہ نسبتیں بھی امسال خطرے میں ہوں گی۔ ایسی کسی بھی تقریب کے انعقاد سے گریز بہتر ہوگا۔ آپ کے ساتویں گھر کا حاکم ستارہ زحل امسال بہترین پوزیشن میں رہتے ہوئے آپ کی شادی کی راہ ہموار کر رہا ہے۔ دوسری شادی کے خواہشمند اسد افراد کے لئے بھی آپشنز کھل گئی ہیں۔ آپ کی خواہشات کی تکمیل ممکن ہوگی۔ یوں تو یہ تمام سال اس حوالے سے بہترین ہے مگر اکتوبر کا مہینہ سال کا بہترین وقت ہوگا۔ سال کے پہلے چھ ماہ اگر ایسی تقریبات کریں تو زحل سے منسوبہ صدقات ضرور ادا کریں۔

**معیشت، کیریئر، روزگار:** آپ کے کیریئر کا حاکم ستارہ زہرہ ایک تیز رفتار ستارہ ہے۔ اس طرح ایک سال میں جہاں آپ کے کیریئر میں ترقی کے امکانات ہوتے ہیں وہیں تنزلی ونقصان کے امکانات بھی موجود ہوتے ہیں۔ 27 مارچ تا 21 اپریل زہرہ کی شرفی گھر موجودگی آپ کے کیریئر میں ترقی کا باعث ہوگی۔ آپ کو بہتر جاب کی آفر ہو سکتی ہے۔ روزگار بہتر ہونے سے آپ کی معیشت مستحکم ہو رہی ہے۔ مگر اس کے فوراً بعد 21 اپریل تا 11 مئی حالات موافق نہ ہوں گے۔ اس بات کو مدنظر رکھتے ہوئے گذشتہ دنوں کا فیصلہ کریں یا تحمل کا مظاہرہ کریں۔ 16 مئی تا 22 اگست حالات ایک بار پھر آپ کو موافق ماحول فراہم کر رہے ہیں۔ اب جاب کی تبدیلی بہتر ہوگی۔ نئے کاروبار کی ابتدا کے لئے 9 جون تا 4 جولائی کا عرصہ بہتر وقت ہوگا۔ آپ کی خواہشات کی تکمیل ممکن ہوگی۔ 22 اگست تا 15 ستمبر کا دورانیہ آپ کے کیریئر روزگار کے لئے کڑا وقت ثابت ہوگا۔ ان ایام میں کسی بھی نئے اقدام یا فیصلے سے گریز کریں ورنہ حالات آپ کی حسب منشا نہ ہوں گے۔ اسی طرح 2 تا 26 نومبر بھی محتاط روی اچھی ثابت ہوگی۔

**خصوصی احکامات:** سال 2011ء گذشتہ سال کی نسبت بہتر نظر آ رہا ہے۔ زحل کی تیسرے شرفی کیفیت آپ کی صحت اور شراکتی ازدواجی زندگی پر بہترین اثرات مرتب کرے گی۔ گذشتہ شکایات کا ازالہ ممکن ہوگا۔ مگر مشتری کی نویں منفی پوزیشن بچوں، اعلیٰ تعلیم اور شراکتی وراثتی معاملات کو متاثر کردے گی۔ آپ کے افیئرز اب تشت از بام ہوں گے۔ آپ کی مشکلات میں اضافہ ہوگا۔ آپ کا حاکم ستارہ شمس سال کی پہلی سہ ماہی منفی پوزیشن کا حامل ہوگا۔ آپ کے دشمن آپ کی ازدواجی زندگی متاثر کرنے کے درپے ہیں۔ گوکہ زحل شرفی گھر موجود ہے مگر زحل کی رجعت آپ کو متاثر کر سکتی ہے۔ 12-13 جنوری کو نویں کا حاکم مریخ شرفیاب ہو کر آپ کے بیرون ملک سفر اور اعلیٰ تعلیم کے اسباب بنا رہا ہے۔ اسد افراد کو بسلسلہ نوکری سفر اختیار کرنا پڑ سکتا ہے۔ آپ کے دوسرے گیارہویں کا حاکم آٹھویں یکم مارچ کو ہبوط پذیر ہوگا۔ آپ کو شراکتی یا وراثتی معاملات میں نقصان کا اندیشہ ہے۔ خواہشات کی تکمیل نہ ہونے سے آپ ڈپریشن کا شکار ہو رہے ہیں۔ دوستوں کے ساتھ تکرار اور ادھار دینے سے گریز کریں۔ 8 اپریل کو طالع کا حاکم نویں شرفیاب ہوگا۔ آپ مذہبی محافل میں شرکت کر رہے ہیں۔ آپ کی عزت و وقار میں اضافہ ہو رہا ہے۔ 18 اپریل کو تیسرے دسویں کا حاکم آٹھویں شرفیاب ہو کر عزیز و اقارب کے ساتھ تعلقات کو بہتری کی طرف گامزن کردے گا۔ کسی قریبی عزیز کی جانب سے روزگار میں مدد یا نوکری کی آفر ہو سکتی ہے۔ مشترکہ مفادات سے منافع کا حصول ممکن ہوگا۔ 2 جون کو ہونے والا شمسی گرہن دوستوں کے ساتھ اختلافات پیدا کر رہا ہے۔ آپ کی خواہشات کی تکمیل ممکن نہ ہوگی۔ 4-6 جون مریخ کو کیریئر کے گھر وبال ہونے سے آپ کے کاروباری معاملات تیزی سے متاثر ہوں گے۔ آپ کا کوئی قریبی عزیز آپ کے کاروباری معاملات میں مداخلت کر رہا ہے۔ ان ایام میں ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے سے گریز کریں۔ 16 جون کو لگنے والا قمری گرہن دشمنوں کی جانب سے آپ کے وقار پر حملے کی کوشش کو ظاہر کر رہا ہے۔ محتاط رہیں۔ 27 جون کو اوج زہرہ آپ کی کاروباری مصروفیات میں اضافہ کردے گا۔ آپ کی خواہشات کی تکمیل میں کوئی عزیز مدد فراہم کر رہا ہے۔ دوستوں کے ساتھ تجدید تعلق ہو رہی ہے۔ یکم جولائی کو لگنے والا شمسی گرہن دشمنوں کے ارادوں کو ناکام بنانے میں مددگار رہوگا۔ مگر محتاط رہیں آپ کی اپنی عزت بھی داؤ پر ہوگی۔ 11 جولائی کو بارہویں اوج شمس خفیہ دشمنوں پر مکمل فتح یابی کی دلیل ہے۔ وہ اسد افراد جنہوں نے امیگریشن اپلائی کیا ہے یا جو بیرون ملک بہتر رہائش کے متمنی ہیں انہیں کامیابی ہو سکتی ہے۔ 19 ستمبر کو زہرہ کا ہبوط خانہ مال میں ہونے سے کسی دوست یا عزیز کی جانب سے آپ کو مالی نقصان پہنچانے کا اندیشہ

ہے۔ اپنی خواہشات کو کنٹرول میں رکھیں وگرنہ مالی بحران کا شکار ہو سکتے ہیں۔ 14 تا 16 ستمبر بارہویں مریخ کا ہبوط والدہ کی جانب سے پریشانی کا باعث بن سکتا ہے۔ عین ممکن ہے آپ کو رہائشی جگہ تبدیل کرنا پڑے۔ اپنے خانگی معاملات کو تحمل اور بردباری سے نمٹائیں۔ اسد افراد کے امیگریشن کیسز ریجکٹ ہونے کا اندیشہ ہے۔ مذہبی معاملات میں جذباتیت سے گریز کریں۔ 17 ستمبر کو خانہ مال میں ہونے والا شرف عطارد آپ کی مالی صورتحال میں خاصی بہتری لے آئے گا۔ آپ کو دوستوں کا بھرپور تعاون حاصل ہے۔ آپ کافی خوش نظر آرہے ہیں۔ 11 اکتوبر کو آپ کے طالع کا حاکم تیسرے گھر ہبوط پذیر ہوگا۔ عزیز و اقارب کے ساتھ تعلقات میں کشیدگی آرہی ہے۔ آپ کے سماجی تعلقات متاثر ہو رہے ہیں۔ ان ایام میں کسی بھی قسم کے زبانی یا تحریری معاہدے سے گریز کریں۔ 12 تا 20 اکتوبر آپ کے تیسرے گھر زحل کا شرف ہوگا۔ عزیز و اقارب اور بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات میں بہتری آرہی ہے۔ محتاط رہیں۔ آپ کے دشمنوں میں اضافہ ہو رہا ہے جو کہ خاصے مضبوط ہوں گے۔ آپ کو نئی شراکت داریوں کی آفر مل رہی ہے۔ ازدواجی تعلقات عروج پر ہیں۔ 16 اکتوبر کو اوج عطارد آپ کی مالی پوزیشن میں استحکام پیدا کر رہا ہے۔ آپ حسب خواہش رہائشی گھر یا زمین خرید سکیں گے۔ 19 تا 21 اکتوبر طالع میں مریخ اوج یافتہ ہوگا۔ خاندان میں آپ کی عزت افزائی کا باعث ہوگا۔ ایک بار پھر آپ کے بیرون ملک سفر کی راہ ہموار ہو رہی ہے۔ 5-6 نومبر کو خانہ مال کا حاکم پانچویں گھر وبال پذیر ہوگا۔ آپ کو بچوں کے معاملات پر اضافی اخراجات کرنا پڑ سکتے ہیں۔ ان ایام میں کسی بھی طرح کی انعامی اسکیم میں اضافی آمدن کی خاطر حصہ نہ لیں آپ کی خواہشات کی تکمیل ممکن نہ ہوگی۔ آپ کی منگنی اختلافات کی نظر ہو رہی ہے۔ افواہوں پر یقین نہ کرنا بہتر ہوگا۔ 25 نومبر کا شمسی گرہن آپ کو بچوں کی جانب سے مشکلات کا شکار کر رہا ہے۔ آپ کے افیئرز آپ کے مسائل میں اضافہ کر رہے ہیں۔ 10 دسمبر کا قمری گرہن آپ کے خفیہ دشمنوں پر بھاری پڑے گا مگر اس کے ساتھ ساتھ دوستوں سے وابستہ مالی امیدوں کا بھی خاتمہ ہوگا۔

ممکنہ طور پر آپ کو اس سال کے بارے میں زیادہ سے زیادہ معلومات فراہم کر دی گئی ہیں۔ ان حالات کو مدِنظر رکھتے ہوئے اپنے امور کو ترتیب دیں اور بہتر طور پر اپنے ماہ و سال گزاریں۔ پروردگار آپ کا حامی ہو۔



**برج:** سنبلہ **VIRGO** **ستارہ:** عطارد



**رنگ:** ______ گہرا زرد، پیلا

**عنصر:** ______ خاکی

**جواہر:** ______ گومیدک زرد، عقیق، فیروزہ

**بہترین شریک حیات:** ______ جدی، ثور

**ناموافق ساتھی:** ______ قوس، حوت، جوزا

**بیماریاں:** معدہ، جگر، آنتوں کی بیماریوں، السر، کان کی تکالیف

**دن:** بدھ 24 Aug to 20 Sep **حروف:** پ، غ

**اہم نکات:** سنبلہ افراد ساڑھ ستی کا تیسرا اور آخری دور گزار رہے ہیں جیسا کہ گذشتہ سال بتایا گیا تھا کہ زحل آپ کے خانہ مال میں شرفی کیفیت کا حامل ہوگا مگر اس صورت حال سے بھرپور فائدہ صرف وہ سنبلہ افراد اٹھا سکیں گے جن کے زائچہ پیدائش میں زحل بحالت سعد ہوگا ان کے لئے حالات ساڑھ ستی سے قطعی مختلف ہوں گے چوتھے ساتویں کا حاکم مشتری جنوری سے برج حمل میں منفی پوزیشن کے ساتھ آپ کے ذہنی دباؤ میں اضافہ کا باعث ہوگا۔ بعد از جون مشتری ناویں آجانے سے آپ کے مذہبی معاملات میں تیزی سے تبدیلیاں آئیں گی اور بیرون ملک سفر میں رکاوٹوں کا سامنا ہوگا۔ باقی سیارگان یعنی عطارد، زہرہ، مریخ اور شمس و قمر آپ کے زائچے پر امسال کیا اثرات مرتب کر رہے ہیں۔ اگلی سطور میں ملاحظہ فرمائیں۔

**صحت:** آپ کے بیت الصحت کا حاکم سیارہ زحل تمام سال اپنے شرفی برج میں رہتے ہوئے آپ کی صحت پر سعد اثرات مرتب کرتا رہے گا گو کہ مجموعی طور پر امسال آپ کی صحت کافی بہتر نظر آتی ہے مگر 26 جنوری تا 13 جون بوجہ رجعت زحل آپ کو پھر بھی اپنی صحت پر خصوصی توجہ دینا ہوگی الغرضی سے گریز کریں۔ آپکو پاؤں کے پٹھوں ٹانگوں کی کمزوری اور ٹخنے میں موچ وغیرہ جیسے مسائل کا سامنا ہوگا۔

**سماجی تعلقات:** جنوری میں تیسرے کا حاکم مریخ شرفیاب ہونے سے عزیز و اقارب بالخصوص بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات عروج پر ہونگے 22 فروری تا 9 مارچ عطارد کے ہبوطی برج ہونے سے آپکو گفتگو اور تحریر میں حد درجہ محتاط رہنا ہوگا ورنہ آپکی سماجی حیثیت متاثر ہو سکتی ہے۔ 2 اپریل تا 11 مئی سماجی تقریبات عروج پر ہونگی 11 مئی تا 21 جون کا عرصہ احتیاط طلب ہوگا سسرالی عزیز و اقارب کے ساتھ تعلقات کشیدہ ہو سکتے ہیں اس میں آپکا اپنا کوئی عزیز انتہائی منفی رول پلے کر رہا ہے 21 جون تا 3 اگست عزیز و اقارب اور کاروباری معاملات آپکے لیے مسائل کھڑے کر رہے ہیں یہ عرصہ آپکو انتہائی تدبر سے گزارنا ہوگا ورنہ آپکی سماجی حیثیت متنازعہ بن سکتی ہے۔ 3 اگست تا 19 ستمبر تیسرے آٹھویں کا حاکم مریخ گیارہویں ہبوط پذیر ہونے سے دوستوں اور عزیز و اقارب سے وابستہ توقعات پوری نہ ہونے سے آپ ذہنی دباؤ کا شکار ہو سکتے ہیں۔ عزیز و اقارب اور دوستوں کے ساتھ جھگڑے سے گریز کرنا بہتر ہوگا کیونکہ بوجہ رجعت عطارد آپ سے دوران گفتگو غلطی کے قوی امکانات ہونگے 9 ستمبر تا

26 ستمبر آپکا ستارہ عروج پر ہوگا آپکی عزت و توقیر میں اضافہ ہوگا۔ 26 ستمبر تا 13 اکتوبر آپ ایک بار پھر مشکلات کا شکار نظر آرہے ہیں۔ آپکے مالی معاملات کیوجہ سے آپکی شخصیت پر انگلیاں اٹھ رہی ہیں۔ نومبر کا مہینہ آپکے موافق نظر آرہا مجموعی طور پر امسال آپکو ملے جلے حالات کا سامنا ہوگا۔

**اولاد / انعامی بانڈز لاٹری:** گو کہ گزشتہ سال سے آپکے بیت اولاد کا حاکم ستارہ زحل بہترین پوزیشن میں ہے مگر پانچویں راہو کی موجودگی نے آپکو بچوں کے مسائل سے دوچار رکھا ہے۔ امسال انشاء اللہ راہو کے برج قوس میں چلے جانے سے گزشتہ جاری مسائل کا خاتمہ ہوگا وہ سنبلہ افراد جو تا حال اولاد جیسی نعمت خداوندی سے محروم تھے اب انشاء اللہ انکی دعائیں بار آور ثابت ہونگی البتہ آپکو 26 جنوری تا 13 جون بوجہ رجعت زحل بچوں کی جانب سے ہلکی پھلکی پریشانیوں کا سامنا ہوگا۔ انعامی سکیموں میں حصہ لینے کے خواہشمند حضرات کیلئے سال کا آخری نصف حصہ زیادہ بہتر ثابت ہوگا بالخصوص اکتوبر کے مہینے میں آپکا کوئی بڑا انعام نکل سکتا ہے۔

**تعلیمی کیریئر:** ابتدائی تعلیمات حاصل کرنے والے سنبلہ بچوں کو 11 مئی تا 3 اگست بالعموم اور 4 اگست تا 9 ستمبر بالخصوص مشکل حالات کا سامنا ہوگا باقی سال انشاء اللہ بہتر رہے گا۔ اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے افراد کیلئے یہ سال ملے جلے اثرات کا حامل ہوگا آپکے لیے 21 اپریل تا 16 مئی اور 22 اگست تا 15 ستمبر کا عرصہ مشکل ثابت ہوگا اور 27 مارچ تا 20 اپریل اور 9 جون تا 4 جولائی کا عرصہ بہترین ثابت ہوگا

**شراکتی و ازدواجی تعلقات:** امسال آپکو اپنے شراکتی ازدواجی معاملات انتہائی تحمل اور بردباری سے نبھانے ہونگے ابتدائے سال یعنی 22 جنوری تا 4 جون آپکے ساتویں کا حاکم مشتری برج حمل میں منفی پوزیشن کا حامل ہوگا آپ اپنے شراکتی ازدواجی معاملات کیوجہ سے شدید ذہنی دباؤ کا شکار نظر آرہے ہیں اس عرصہ میں کسی بھی قسم کی نئی شراکت داری سے گریز کریں ورنہ نقصان کا اندیشہ ہے آپکو گزشتہ شراکت داری کو بھی محتاط روی سے چلانا ہوگا آپکے ازدواجی تعلقات میں آپکے خاندان کے افراد رخنہ اندازی کر رہے ہیں کسی بھی بہکاوے میں مت آئیں۔ بعداز جون گو کہ مشتری اگلے برج میں چلا جائے گا اور آخر سال تک یہیں رہے گا مگر حالات میں بہتری متوقع نہیں ہے۔ کیونکہ 30 اگست تا 26 دسمبر مشتری رجعت پذیر رہے گا لہذا اپنے معاملات میں حد درجہ احتیاط کریں۔

**منگنی و شادی:** بعداز فروری آپکی منگنی و نسبت وغیرہ طے ہونے کے قوی امکانات ہونگے وہ سنبلہ افراد جو تا حال کسی بھی بندھن میں نہیں بندھے تھے اب انشاء اللہ انکی نسبت طے ہو جائے گی البتہ اگلا سال آپکی شادی کے حوالے سے قطعی مناسب نہ ہوگا آپکے ساتویں کا حاکم مشتری بحالت حضیض جون تک رہے گا ان ایام میں کی گئی شادیاں بہتر ثمرات کی حامل نہ ہونگی پہلے سے طے شدہ شادیاں بھی التوا کا شکار ہو سکتی ہیں اگر بامر مجبوری نکاح رخصتی جیسی تقریبات کا انعقاد ضروری ہو تو اپنی تقریبات سے قبل مشتری کے اثرات سے بچاؤ کا روحانی تدارک ضرور کر لیں۔ گو کہ بعداز جون مشتری اگلے برج میں چلے جانے سے حالات تبدیل ہونگے مگر یہ وقت بھی سعادت کا حامل نہ ہوگا۔

**سفر:** امسال آپکو کئی ایک نزدیکی سفر اختیار کرنا ہونگے لیکن سال کا کچھ عرصہ سفر کیلئے قطعی موافق نہ ہوگا 11 مئی تا 19 ستمبر سفر سے ہر ممکن گریز کریں اگر مجبوراً سفر اختیار کرنا پڑے تو مریخ سے منسوبہ صدقہ سفر سے قبل ضرور ادا کریں ورنہ دوران سفر جھگڑے یا حادثہ کا قوی امکان ہوگا۔ بیرون ملک سفر کے خواہشمند افراد 21 اپریل تا 18 مئی 22 اگست تا 15 ستمبر اور 2 نومبر تا سفر یا بیرون ملک سفر کیلئے ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے سے گریز کریں ورنہ ناکامی ہوگی امسال بیرون ملک سفر کیلئے 27 مارچ تا 21 اپریل اور 9 جون تا 4 جولائی 15 ستمبر تا 9 اکتوبر کا عرصہ بہترین وقت ہونگے ان ایام میں اختیار کیئے گئے سفر وسیلہ ظفر ثابت ہونگے (انشاء اللہ)۔

**معیشت، کیریئر، روزگار:** گو کہ آپ ساڑھ ستی کے تیسرے اور آخری دور سے گزر رہے ہیں اور اس دور میں انتہائی سخت حالات کا سامنا ہوتا ہے مگر پھر بھی یہ دور آپکے لیے قدرے آسائش لے کر آرہا ہے زحل تمام سال آپکے خانہ مال میں شرفی کیفیت کا حامل رہتے ہوئے آپکی معیشت کو مضبوط کر رہا ہے اور زحل کی تیسری نظر تثلیث آپکے دسویں یعنی کیریئر کے گھر پر ہوگی اسطرح آپکے کیریئر روزگار پر انتہائی سعد اثرات مرتب ہونگے اس صورتحال سے سب سے زیادہ فائدہ وہ احباب اٹھا سکیں گے جن کے زائچہ پیدائش میں زحل بحالت سعد ہے۔ اسکے علاوہ آپکے کیریئر اور مال کے حاکم سیارگان بالترتیب عطارد اور زہرہ انفرادی طور پر جو اثرات مرتب کریں گے آیئے انکا جائزہ پیش کرتے ہیں! آپکے کیریئر کا حاکم عطارد فروری کے آخری اور مارچ کے لیے پہلے عشرے میں ہبوطی گھر ہوگا اس دوران کاروباری معاملات میں جذباتیت سے گریز کریں نئے معاہدے نقصان کا باعث ہونگے۔ 18 اپریل کو خانہ مال کا حاکم شرفیاب ہو کر آپکی معیشت میں بہتری کا باعث ہوگا۔ 27 جون کو خانہ مال کا حاکم کیریئر کے گھر اوج پذیر ہو کر دوہرے فوائد کا باعث ہوگا۔ 12 ستمبر کو طالع میں خانہ مال کا حاکم ہبوط پذیر ہونے سے مالی معاملات میں غلط فیصلے کا امکان ہے محتاط رہیں 9 ستمبر تا 26 ستمبر آپکے کیریئر کا حاکم طالع میں شرفیاب ہونے سے حسب خواہش ترقی اور کاروباری وسعت کے راستے کشادہ ہونگے 13 اکتوبر تا 2 نومبر کا عرصہ بھی آپکے لیے عروج کا باعث ہوگا مگر 2 نومبر تا آخر سال کا عرصہ آپکے لئے کاروباری لحاظ سے ایک مشکل دور ثابت ہوگا۔

**خصوصی احکامات:** سال 2011ء آپکے لیے ایک ملا جلا سال ثابت ہوگا گو کہ آپ ساڑھ ستی کے تیسرے آخری اور مشکل ترین دور سے گزر رہے ہیں مگر گذشتہ سال سے زحل آپکے خانہ مال میں شرفی کیفیات کا حامل موجود ہے اور آپکے مالیاتی نظام میں بہتری کا باعث بن رہا ہے یوں سمجھیں کہ یہ کسی نعمت خداوندی سے کم نہیں ہے اس

سال کچھ دوسرے مسائل بھی آپکی پریشانیوں میں اضافہ کا باعث ہونگے۔ آپکے چوتھے اور ساتویں گھر کا حاکم مشتری آپکے زائچہ کے آٹھویں گھر منفی پوزیشن کا حامل رہتے ہوئے سال کے پہلے نصف حصہ آپکے خانگی' ازدواجی' پراپرٹی اور وراثت سے متعلقہ معاملات کیجانب سے پریشان رکھے گا جبکہ باقی نصف حصہ بھی مشتری کی پوزیشن کچھ بہتر نہ ہوگی۔ بہرحال حالات پہلے سے بہتر ہونگے۔ ابتدائے سال یعنی یکم جنوری کو شمس حضیض میں ہونے سے آپکو بچوں کی جانب سے پریشانی ہوسکتی ہے انکے ازدواجی تعلقات وشادی بیاہ آپکے لیئے پریشانی کا باعث ہونگے 12-13 جنوری کو پانچویں گھر مریخ کا شرف اولاد کے خواہشمند افراد کے لئے خوشخبری لے کر آرہا ہے بہن بھائیوں اور عزیز واقارب سے تعلقات میں بہتری آئے گی مشترکہ مفادات میں مالی فائدہ حاصل ہوگا یا سسرال کی جانب سے مالی معاونت مل سکتی ہے۔ 8 فروری کو ہونے والا شمس کا وبال جہاں آپکے ظاہری وباطنی دشمنوں پر بھاری پڑے گا وہیں آپکی صحت کو بھی متاثر کرے گا یکم مارچ کو طالع کیریئر کا حاکم ہبوط پذیر ہوگا اس تاریخ پر خصوصی توجہ رکھیں۔ اپنے کاروبار، نوکری یا مستقبل کے حوالے سے آپ سے کوئی غلط فیصلہ یا تحریر ہوسکتی ہے جو آپ کیلئے خاصی نقصان دہ ثابت ہوگی۔ 18 اپریل کا شرف شمس آپ کے خلاف خفیہ سازشوں کو ہوا دے گا محتاط رہیں آپ کے وراثت کے معاملات بہتری کی طرف مائل ہونگے 18 اپریل کو دوسرے ناویں کا حاکم شرفیاب ہونے سے آپ کے مالی معاملات میں بہتری آئے گی آپ کا ازدواجی معاملہ جوکہ مشتری کی پوزیشن کیوجہ سے متاثر تھا انشاء اللہ اس میں بہتری آئے گی۔ 4 تا 6 جون ناویں مریخ کا وبال آپکے بیرون ملک سفر کی راہ میں رکاوٹ پیدا کردے گا آپکا کوئی عزیز آپکے لئے شدید ذہنی دباؤ کا باعث ہوگا 27 جون کو خانہ مال کا حاکم کیریئر کے گھر اوج پذیر ہوکے آپ کی مالی پوزیشن میں استحکام پیدا کرے گا۔ اس عرصہ میں کاروباری مقاصد کے تحت بیرون ملک سفر اختیار کرنا بہترین ثمرات کا حامل ہوگا۔ 11 جولائی کا اوج شمس آپ کی خواہشات کی تکمیل کا مظہر ہے دوستوں اور چچا یا تایا کا بھرپور تعاون حاصل رہے گا 12 ستمبر کو ہونے والا ہبوط زہرہ آپکے سماجی وقار کو مجروح کرسکتا ہے اپنے مالی اور مذہبی امور کو احتیاط سے انجام دیں ان ایام میں بیرون ملک سفر کے حوالے سے کسی بھی قسم کا لین دین نہ کریں۔ 14 تا 16 ستمبر مریخ گیارہویں ہبوط پذیر ہوگا عزیز واقارب کیوجہ سے دوستوں سے اختلاف سے گریز کریں شراکت داری میں نقصان کا اندیشہ ہے۔ 17 ستمبر کو کیریئر کا حاکم ستارہ عطارد جوکہ آپ کے برج کا بھی حاکم ہے طالع میں شرفیاب ہوگا۔ آپ کی عزت وتوقیر میں اضافہ ہوگا کاروبار میں متوقع طور پر اضافہ ہوگا۔ ملازم پیشہ افراد کو ترقی مل سکتی ہے۔ 11 اکتوبر کو بارہویں کا حاکم خانہ مال میں ہبوط پذیر ہونے سے خفیہ دشمنوں کی وجہ سے مالی نقصان کا اندیشہ ہے 12 تا 20 اکتوبر پانچویں چھٹے کا حاکم خانہ مال میں عین شرفی درجات سے گزرتے ہوئے آپ کی اضافی آمدن کے اسباب پیدا کرے گا۔ متوقع طور پر آپ کا کوئی بڑا انعام نکل سکتا ہے۔ بچوں کے حوالے سے خوشی نصیب ہوگی۔ کسی ملازم کیوجہ سے مالی فوائد کا حصول ممکن ہوگا۔ 16 اکتوبر کو تیسرے گھر عطارد کا اوج عزیز واقارب میں آپ کی عزت کا باعث ہوگا کاروباری معاملات کے حصول کے لئے نزدیکی کامیاب سفر کا امکان ہے۔ 19 تا 21 اکتوبر کا عرصہ انتہائی محتاط روی سے گزاریں عزیز واقارب میں سے کوئی آپ کے خلاف کامیاب سازش کر رہا ہے اپنی آنکھیں کھلی رکھیں۔ 6-5 نومبر کو چوتھے عطارد کی منفی پوزیشن خانگی معاملات میں اختلافات کی مظہر ہے والدہ کی جانب سے پریشانی ہوسکتی ہے آپ کے خانگی معاملات آپ کی کاروباری مصروفیات کو متاثر کر رہے ہیں۔ امسال ہونے والے قمری گرہن آپ کے خانگی کاروباری معاملات کے علاوہ بچوں اور خواہشات کو متاثر کر رہے ہیں ان ایام میں صدقہ نماز کسوف وخسوف کی ادائیگی کے بعد انکے اثرات سے بچاؤ ممکن ہوگا۔

**وردِ خاص:** روزانہ ۲۳۳ مرتبہ سورۃ بقرہ آیت ۱۲۵ تلاوت کریں بمعہ اول آخر ۱۲،۱۲ مرتبہ درود پاک۔

**صدقہ:** بروز جمعرات کم از کم 300 گرام بڑے گوشت پر تھوڑی ہلدی مل کر جانوروں کو ڈالیں۔

**ستارہ: زہرہ — LIBRA**

**رنگ:** نیلا، زردی مائل سبز، نارنجی
**عنصر:** ہوا
**جواہر:** ہیرا، اوپل
**بہترین شریک حیات:** دلو، جوزا
**ناموافق ساتھی:** جدی، حمل
**بیماریاں:** نزلہ، زکام، سردرد، گردوں کا درد، آنکھوں کی بیماریاں

24 Sep to 23 Oct

**اہم نکات:** آپ گذشتہ سال سے ساڑھ ستی کے دوسرے دور سے گذر رہے ہیں اور 2011 بھی آپکے اسی دور کا حصہ ہوگا زحل گذشتہ سال سے آپکے طالع میں شرفی کیفیت کا حامل موجود ہے اور آپکی عزت وتوقیر میں اضافہ کے باعث ہے ساڑھ ستی کے باوجود آپکے حالات میں بہتری کی امید ہوگی مگر صرف ان افراد کیلئے جنکے زائچہ پیدائش میں زحل بحالت سعد یعنی بہتر پوزیشن میں ہوگا باقی افراد اس صورتحال سے بھرپور فائدہ نہ اٹھاسکیں گے آپکے بیت الاقرباء اور بیت الصحت کا حکم ستارہ مشتری آپکے زائچہ کے ساتویں گھر یعنی طالع کے بالکل مقابل منفی پوزیشن کا حامل ہوگا اور جون تک عزیز واقارب پارٹنر اور زوجین کے مابین اختلافات کا باعث ہوگا اسکے علاوہ آپکی صحت پر انتہائی مضر اثرات مرتب ہونگے۔ امسال ہونے والے گرہن آپکے کاروبار خواہشات اور دوستوں کے ساتھ تعلقات کو متاثر کر رہے ہیں محتاط رہیں باقی سیارگان شرف وہبوط سے گذرتے ہوئے کیا اثرات مرتب کریں گے اسکا جائزہ

اگلی سطور میں ملاحظہ فرمائیں۔

**صحت:** آپکے بیت الصحت کا حاکم مشتری 22 جنوری تا 4 جون حضیض میں رہتے ہوئے آپکی صحت کو بری طرح متاثر کرسکتا ہے آپکو پاؤں جگر اور مادہ تولید کے علاوہ فوڈ پوائزنگ کی شکایت ہوسکتی ہے بعد از جون مشتری کے اگلے برج چلے جانے سے اگرچہ حالات میں بہتری آئے گی مگر 30 اگست تا 26 دسمبر رجعت مشتری کیوجہ سے آپکی صحت ایکبار پھر متاثر ہوسکتی ہے خود کو پرسکون رکھنے کی کوشش کریں ورنہ ڈپریشن کیوجہ سے آپکو صحت سے متعلقہ مختلف مسائل کا سامنا ہوگا۔

**سماجی تعلقات:** جیسا کہ گزشتہ سطور میں بتایا جاچکا ہے زحل تمام سال آپکے طالع میں رہتے ہوئے آپکی عزت وتوقیر میں اضافہ کا باعث ہوگا مگر دیگر سیارگان آپکی شخصیت اور تعلقات پر کیا اثرات مرتب کریں گے یہ ایک علیحدہ بات ہے۔ 22 جنوری سے بیت الاقرباء کا حاکم ستارہ مشتری بحالت حضیض رہتے ہوئے عزیز و اقارب کے ساتھ تعلقات میں کشیدگی پیدا کررہا ہے اگرچہ اسی دوران 27 مارچ تا 21 اپریل طالع کا حاکم زہرہ شرفی برج میں رہتے ہوئے آپکے مورال اور توقیر میں اضافہ کا باعث ہوگا مگر 4 جون تک مشتری کی پوزیشن بہرحال آپکی سماجی تعلقات کو متاثر کرسکتی ہے۔ 21 اپریل تا 16 مئی آپکا حاکم ستارہ زہرہ وبال یافتہ رہے گا۔ اس دوران گفتگو اور سماجی تقریبات میں خصوصی احتیاط کریں آپکی شخصیت کسی الزام کی زد میں آسکتی ہے۔ 9 جون تا 4 جولائی آپکا ستارہ عروج پر ہوگا آپ مذہبی تقریبات میں بھرپور شرکت کررہے ہیں۔ سسرالی عزیز و اقارب کی جانب سے منعقد تقریبات میں شرکت کررہے ہیں۔ 22 اگست تا 15 ستمبر زہرہ کا ہبوط ہونے سے آپ پر قنوطیت طاری ہورہی ہے گوکہ آپکے خفیہ دشمنوں کو کامیابی نہ ہوگی مگر ان ایام میں انکی جانب سے محتاط رہیں اسی دوران 30 اگست تا 26 دسمبر مشتری کی رجعت ایک بار پھر عزیز و اقارب کیساتھ کشیدگی پیدا کررہی ہے محتاط رہیں آپکا سماجی وقار مجروح ہوسکتا ہے بالخصوص 2 تا 26 نومبر کسی بھی قسم کی تکرار سے گریز کریں۔

**تعلیمی کیریئر:** ابتدائی تعلیمات یعنی میٹرک تک تعلیم حاصل کرنے والے میزان بچوں کو امسال بوجہ اثرات مشتری جون تا ستمبر کے علاوہ تقریباً تمام سال مشکلات کا سامنا ہوگا اعلیٰ تعلیمات حاصل کرنے والے میزان افراد کو 16 مئی تا 3 جون، 26 ستمبر تا 13 اکتوبر بالعموم اور 22 فروری تا 9 مارچ بالخصوص مشکل حالات کا سامنا ہوگا ان ایام میں تعلیمی حوالے سے کسی بھی جذباتی فیصلے سے گریز کریں۔

**شراکتی وازدواجی تعلقات:** یکم تا 16 جنوری آپکے شراکتی ازدواجی معاملات اپنے عروج پر ہونگے مگر 16 کے بعد آپکے بیت الذوج کا حاکم مریخ 23 فروری تک بحالت حضیض اور 2 اپریل تک حالت طرح میں رہتے ہوئے آپکے تعلقات میں کشیدگی پیدا کررہا ہے دوسری طرف 22 جنوری تا 4 جون مشتری کی آپکے بیت الذوج میں موجودگی بھی حالات میں ابتری کا باعث ہوگی آپکا کوئی قریبی عزیز آپکے تعلقات کو متاثر کرسکتا ہے۔ 2 اپریل تا 11 مئی بیت الذوج کے حاکم مریخ کے اپنے گھر موجودگی آپکو ان معاملات میں سنبھلنے کا موقع فراہم کرے گی بعد از 11 مئی تا 3 اگست گوکہ مریخ منفی پوزیشن ہی میں ہوگا مگر حالات پھر بھی قابو میں ہونگے البتہ 13 اگست تا 19 ستمبر مریخ کے ہبوطی گھر ہونے سے آپکے شراکتی ازدواجی تعلقات آپکے قابو سے باہر ہونگے اگر آپ نے اعتدال سے کام نہ لیا تو آپکے مابین علیحدگی ہوسکتی ہے ان ایام میں کسی بھی قسم کی نئی شراکت داری سے گریز کریں۔ 19 ستمبر تا 11 نومبر آپکے شراکتی ازدواجی معاملات میں بہتری آئے گی یہ وقت گزشتہ خرابیوں کا ازالہ کرنے کیلئے بہترین وقت ہوگا آپکو نئی شراکت داری کی آفر ہوسکتی ہے مجموعی طور پر امسال آپکے شراکتی ازدواجی تعلقات آپکے لیے مسائل کا باعث ہونگے محتاط رہیں۔

**اولاد انعامی بانڈ لاٹری:** سال 2011ء بچوں کے حوالے سے مجموعی طور پر آپکے لئے خاصہ موافق ثابت ہوگا وہ میزان افراد جو اولاد کے خواہش مند ہیں انھیں امسال انشاء اللہ کامیابی نصیب ہوگی آپکو بلند مرتبہ اولاد نصیب ہوگی البتہ حاملہ میزان خواتین کو 26 جنوری تا 13 جون بوجہ رجعت زحل خاص احتیاط کرنا ہوگی۔ آپکے بچے کو نقصان پہنچنے کا اندیشہ ہے پہلے سے صاحب اولاد میزان افراد کو بھی ان ایام میں بچوں کی جانب سے ضد یا قنوطیت کا سامنا ہوگا۔ انعامی سکیموں میں حصہ لینے والے افراد کے لیے یہ سال کسی نعمت سے کم نہ ہوگا آپکا بذریعہ قرعہ اندازی کوئی پلاٹ یا بڑا انعام نکلنے کے قوی امکانات ہیں بالخصوص سال کے آخری چھ ماہ انتہائی سعد وقت ہوگا۔

**منگنی وشادی:** گوکہ آپ کا حاکم ستارہ زحل سارا سال شرفی برج میں رہتے ہوئے آپکی منگنی وغیرہ کی راہ ہموار کررہا ہے مگر 26 جنوری تا 13 جون آپکی منگنی بلاوجہ تاخیر کا شکار ہوسکتی ہے یا بات بنتے بنتے بگڑ سکتی ہے اکثر میزان افراد اپنی پسند کی جگہ شادی کی کوشش کریں گے اور انکی یہ کوشش کامیاب بھی ہونگی۔ امسال آپکو شادی کے کئی ایک بہترین مواقع میسر ہونگے جون تک آپکا کوئی قریبی عزیز آپکی راہ میں رکاوٹیں کھڑی کررہا ہے محتاط رہیں۔ جنوری میں ساتویں کا حاکم مریخ شرفیاب ہوگا یہ شادی کیلئے۔ سال کا سب سے بہترین وقت ہوگا اپریل میں ساتویں شرف شمس ایکبار پھر آپکے لئے موافق وقت ثابت ہوگا البتہ 11 مئی تا 3 اگست بالعموم اور 3 اگست تا 19 ستمبر نکاح وشادی جیسی تقریبات سے گریز کریں ان ایام میں طے پانے والی شادیاں اختلافات کی نذر ہوکر ختم ہوسکتی ہیں۔ 19 ستمبر تا 11 نومبر ساتویں کا حاکم مریخ عروج یافتہ ہونے سے آپکی خواہشات کی تکمیل ممکن ہوگی یہ وقت بھی شادی نکاح لیے انتہائی سعد ہوگا سال کا باقی عرصہ بھی آپکے موافق رہے گا۔

**سفر:** امسال جون تک آپکو نزدیکی سفروں کے حوالے سے خاصی پریشانیوں کا سامنا ہوگا۔ آپکے بنے بنائے پروگرام ملتوی ہونگے بعد از جون حالات میں قدرے بہتری آئے گی۔ بیرون ملک سفر کے خواہشمند میزان افراد کو 22 فروری تا 9 مارچ شدید مشکلات کا سامنا ہوگا ان ایام میں ویزہ یا امیگریشن ہرگز اپلائی نہ کریں ان ایام میں

پہلے سے اپلائی کئے گئے کیسز کا فیصلہ بھی آپکے مخالف آسکتا ہے۔ایسے اقدامات کیلئے 9 ستمبر تا 26 ستمبر اور 13 اکتوبر تا 2 نومبر کا عرصہ سال کے بہترین ایام ہونگے۔

**معیشت، کیریئر، روزگار:** آپکے کیریئر روزگار کا حاکم ستارہ قمر ایک تیز رفتار ستارہ ہے جو کہ ہر ماہ شرف وہبوط جیسی تمام حالتوں سے گذرتے ہوئے آپکے کیریئر پر سعد و نحس اثرات مرتب کرتا ہے ہر ماہ ہونے والا قمر درعقرب اور ہر سال ہونے والے قمری گرہن آپکے کیریئر روزگار پر بدترین اثرات مرتب کرتے ہیں ان ایام میں قمر سے منسوبہ صدقہ دے کر آپ اپنا کیریئر روزگار کو محفوظ کر سکتے ہیں۔آپکے خانہ مال کا حاکم ستارہ مریخ امسال جنوری، اپریل اور ستمبر تا دسمبر بہترین اثرات کا حامل رہتے ہوئے آپکی مالی پوزیشن میں استحکام کا باعث ہوگا اور 11 مئی تا 3 اگست منفی پوزیشن میں رہتے ہوئے اخراجات میں تیزی لائے گا جس سے آپکی معیشت کو نقصان پہنچ سکتا ہے۔3 اگست تا 19 ستمبر خانہ مال کا حاکم عین آپکے کیریئر کے گھر ہوطی کیفیت میں رہتے ہوئے آپکے روزگار پر منفی اثرات مرتب کرے گا ان ایام میں کسی بھی نئے کاروبار کی ابتدا یا تبدیلی سے گریز کریں ملازم پیشہ میزان افراد ان ایام میں جاب وغیرہ چھوڑنے یا تبدیل کرنے سے گریز کریں جلد بازی نقصان کا باعث ہوگی۔

**خصوصی احکامات:** تمام بروج میں آپ وہ خوش نصیب افراد ہیں جن کے برج میں زحل کو شرف ہوتا ہے یہ ایسا وقت ہے جو کہ ہر 30 سال بعد میسر آتا ہے اور خاندان میں آپکی عزت وتوقیر میں چار چاند لگانے کے ساتھ ساتھ آپکو پرا پراٹی، بہترین رہائش اور بچوں جیسی نعمتوں سے نوازنے کا باعث بنتا ہے امید کرتا ہوں کہ آپ بھی اس بہترین وقت سے مستفید ہو سکیں گے۔امسال آپکو عزیز و اقارب صحت اور کیریئر روزگار پر خصوصی توجہ دینا ہوگی آئیے امسال ہونے والے شرف وہبوط، اوج وبال سیارگان کا جائزہ لیتے ہیں تاکہ آنے والے وقت کو بہتر سے بہتر بنانے کی کوشش کی جاسکے۔یکم جنوری کو حضیض شمس آپکے گھریلو حالات میں گڑبڑ کی نشاندہی کر رہا ہے حالات آپکی خواہشات کے برعکس ہونگے۔13,12 جنوری کو دوسرے ساتویں کا حاکم شرفیاب ہونے سے آپکی مالی پوزیشن بہتر ہوگی آپکو شراکت داری کی آفر خاندان کے کسی فرد کی جانب سے متوقع ہے۔8 فروری کو وبال شمس بچوں سے وابستہ توقعات کو شکستہ کردے گا دوستوں سے اختلاف ہو سکتا ہے آپکے افیئر زیا خفیہ تعلقات متاثر ہو سکتے ہیں۔یکم مارچ کو بارہویں کا حاکم چھٹے گھر ہبوط پذیر ہونے سے آپکی صحت کو خطرات لاحق ہونگے دوسری طرف یہی ہبوط آپکے ظاہری باطنی دشمنوں کیلئے تباہی کا باعث ہوگا۔8 اپریل کو ساتویں شرف شمس آپکی شادی کی راہ ہموار کر رہا ہے دوستوں کا بھرپور تعاون شامل حال ہوگا کسی دوست کیجانب سے شراکت داری کی آفر ہو سکتی ہے۔18 اپریل کو شرف زہرہ آپکی عزت وتوقیر میں اضافہ کا باعث ہوگا شراکت داری میں مالی فائدہ کا امکان ہے وراثتی معاملات میں بھی یہ شرف آپکو کامیابی کے قریب کردے گا۔2 جون کو ہونے والا شمسی گرہن آپکے بیرون ملک سفر میں رکاوٹ پیدا کر رہا ہے۔4 تا 6 جون دوسرے ساتویں کا حاکم مریخ آٹھویں وبال پذیر ہونے سے شراکتی امور میں مالی نقصان کا اندیشہ ہے آپ ذہنی دباؤ کا شکار ہو رہے ہیں۔16 جون کا قمری گرہن آپکے کیریئر روزگار کیلئے خطرناک ثابت ہوگا خلاف توقع دوستوں سے وابستہ توقعات پوری نہ ہونگی یہ گرہن آپکے کاروباری معاملات کو نقصان پہنچا سکتا ہے۔27 جون کو طالع کا حاکم ناویں اوج یافتہ ہوگا آپ مذہبی شہرت حاصل کر رہے ہیں بیرون ملک سفر کی راہ ہموار ہو رہی ہے یکم جولائی کو ایک بار پھر شمسی گرہن کاروبار سے منسوبہ خواہشات کو شکستہ کردے گا دوستوں سے اختلافات سے گریز کریں۔آپ کی خوش قسمتی کی تنسیخ ہو سکتی ہے۔17 ستمبر کو شرف عطارد ہوگا بیرون ملک سفر اور امیگریشن اپلائی کرنے کیلئے یہ سب سے بہتر وقت ہوگا وہ میزان افراد جنکے امیگریشن کیسز التوا کا شکار تھے اب انشاء اللہ انہیں کامیابی حاصل ہوگی۔محتاط رہیں آپکے خلاف خفیہ دشمنی ہو سکتی ہے جس میں آپکا کوئی سسرالی عزیز ملوث ہوگا۔11 جولائی کا اوج شمس کیریئر کے گھر آپکے کاروباری معاملات میں بہتری کا کا باعث ہوگا نئے کاروباری معاہدوں کیلئے یہ بہترین وقت ہوگا دوستوں کا بھرپور تعاون آپکو حاصل رہے گا۔12 ستمبر کو بارہویں زہرہ کا ہبوط شراکتی معاملات میں مالی نقصان کا باعث ہوگا وہ افراد جنکے مقدمات چل رہے ہیں انہیں سزا ہو سکتی ہے محتاط رہیں۔14 تا 16 ستمبر مریخ آپکے کیریئر کے گھر عین ہبوطی درجات پہ ہوگا ان ایام میں کاروباری تکرار یا اختلافات سے قطعی گریز کریں ملازم پیشہ افراد کو بھی خاص احتیاط سے کام لینا ہوگا ورنہ آپکو ملازمت سے ہاتھ دھونا پڑ سکتے ہیں۔11 اکتوبر کو طالع میں شمس کا ہبوط دوستوں کی جانب سے آپ پر الزامات کو ظاہر کر رہا ہے معاملات آپکی خواہشات کے بالکل برعکس ہونگے آپکا وقار داؤ پر ہوگا۔12 تا 20 اکتوبر طالع میں زحل عین اپنے شرفی درجات پر ہوگا جو کہ انشاء اللہ نہ صرف آپکی عزت نفس کو مجروح ہونے سے بچائے گا بلکہ خاندان میں آپکا وقار بلند کرے گا بچوں کے حوالے سے خوشخبری نصیب ہوگی آپکی اضافی آمدنی کے اسباب بن رہے ہیں۔16 اکتوبر کو خانہ مال میں عطارد کا اوج آپکے مالی معاملات میں بہتری کا باعث ہوگا کسی بیرون ملک مقیم دوست کیجانب سے مالی معاونت کا حصول ممکن ہوگا۔ ویزہ، امیگریشن یا بیرون ملک سفر کرنے کیلئے بھی یہ وقت معاون ثابت ہوگا۔19 تا 21 اکتوبر مریخ کا اوج ایکبار پھر آپکو مالی استحکام کیجانب گامزن کردے گا نئے شراتی معاہدے ہو سکتے ہیں دوستوں کا بھرپور تعاون حاصل رہے گا حسب خواہش شادی یا نکاح ہو سکتا ہے ایسی تقریبات کیلئے یہ بہترین وقت ہے۔6,5 نومبر کو عطارد بحالت وبال تیسرے گھر ہونے سے قریبی عزیز واقارب سے اختلافات ہو سکتے ہیں تکرار سے گریز کریں 25 نومبر کا شمسی گرہن عزیز واقارب سے جاری اختلافات کو بڑھا دے گا آپکا کوئی دوست منفی رول پلے کر رہا ہے محتاط رہیں۔10 دسمبر کو ناویں قمری گرہن بیرون ملک سفر کی راہ میں رکاوٹ ہوگا بالخصوص کاروباری معاملات کیلئے ان ایام میں

سفر سے گریز کریں امسال ہونے والے تقریباً تمام بڑے اور اہم واقعات سے آپکو آگاہ کر دیا گیا ہے امید ہے ان کی روشنی میں آپ اپنے معمولات کو بہتر انداز میں انجام دے سکیں گے۔

**درود خاص:** روزانہ ۳۹۹ مرتبہ ورد کریں بمعہ اول و آخر ۱۲،۱۲ مرتبہ درود پاک ولقد مکنکم فی الارض و جعلنا لکم فیھا معایش۔ (الاعراف آیت 10)۔

**صدقہ:** بروز منگل 9 عدد سکے ایک روپے والے (کاپر کے) یکمشت کسی مستحق کو دیں

**برج: عقرب SCORPIO ستارہ: مریخ**

**رنگ:** نیلا، سرخ
**عنصر:** آبی
**جواہر:** پکھراج، عقیق، موتی
**بہترین شریک حیات:** حوت، سرطان
**ناموافق ساتھی:** دلو، ثور، اسد
**بیماریاں:** سر، حلق و ناک کی بیماریاں، پیچش، نزلہ، معدہ

دن: منگل عدد: 9 21 Oct to 22 Nov حروف: ن، ی، ز

**اہم نکات:** جیسا کہ آپ جانتے ہیں کہ گذشتہ سال سے آپ ساڑھ ستی جیسے سخت دور کا شکار ہیں یہ سال آپکے کیلئے خاصہ سخت ثابت ہوگا دونوں بڑے ستارے زحل اور مشتری امسال آپکے زائچہ کے اہم ترین حصوں میں رہتے ہوئے آپ پر اثر انداز ہو رہے ہیں اگرچہ امسال زحل شرفیاب ہوگا مگر آپکے زائچہ کے بارہویں یعنی خفیہ دشمنی کے گھر رہتے ہوئے اور مشتری جو کہ خانہ مال کا حاکم ستارہ ہے جون تک انتہائی منفی پوزیشن کا حامل رہتے ہوئے آپکو شدید مشکلات سے دوچار کریں گے امسال لگنے والے 4 شمسی گرہن آپکے کیریئر کو خاصہ متاثر کریں گے باقی سیارگان شرف و ہبوط اوج و وبال میں آپ پر کیا اثرات مرتب کر رہے ہیں اسکا جائزہ اگلی سطور میں لیتے ہیں۔

**صحت:** آپکے بیت الصحت کا حاکم ستارہ مریخ امسال جنوری میں شرف یاب ہو کر آپکی صحت پر انتہائی سعد اثرات مرتب کرے گا گذشتہ جاری صحت کے مسائل کا خاتمہ ہوگا۔ 11 مئی تا 21 جون مریخ کا وبال آپکو صحت کے مسائل سے دوچار کر دے گا۔ 3 اگست تا 19 ستمبر کا عرصہ آپکی صحت کے حوالہ سے اس سال کا اہم ترین عرصہ ہوگا آپکو صحت کیجانب خصوصی توجہ دینا ہوگی ان ایام میں عقرب افراد کو سرجری کروانی پڑ سکتی ہے آپکے قانونی معاملات بھی آپکی صحت میں ابتری کا باعث ہونگے۔ 19 ستمبر تا 11 نومبر مریخ اوج کے گھر ہونے سے صحت کے مسائل کا خاتمہ ہوگا آپ تیزی سے صحت یاب ہو رہے ہیں۔ مریخ کی منفی پوزیشن کے ایام میں آپکو آتشبازی، تیزاب لوہے فولاد اور آتشیں ہتھیار، آگ وغیرہ سے محتاط رہنا ہوگا۔ عقرب افراد کو امسال سردرد، تیز بخار، زخم اور جلنے جیسے امراض کا سامنا ہوگا۔

**سماجی تعلقات 2011:** آپکے سماجی تعلقات کے حوالے سے بہت سے اُتار چڑھاؤ لے کر آ رہا ہے آپکے اپنے برج کا حاکم ستارہ مریخ امسال کئی ایک اچھی بری حالتوں سے گزرتے ہوئے آپکے عزت وقار میں کمی بیشی کا باعث بنے گا اسکے علاوہ زحل آپکے بیت القرباء کو تربیع کی نظر سے دیکھ رہا ہے آپکو انتہائی محتاط روش اختیار کرنا ہوگی۔ 16 جنوری تک طالع کا حاکم مریخ بیت الاقرباء میں شرفی کیفیات کا حامل رہے گا قریبی عزیز و اقارب سے تعلقات بہترین چل رہے ہیں مگر یہ صورتحال زیادہ دن برقرار نہیں رہے گی۔ 26 جنوری سے زحل کی رجعت آپکے تعلقات کو خرابی کیجانب دھکیل دے گی جون تک زحل کی رجعت آپکے تعلقات کو متاثر کرتی رہے گی۔ 2 اپریل تا 11 مئی گو کہ آپکے وقار میں اضافہ ہوگا مگر آپکی ظاہری مخالفتیں بڑھ جائیں گی۔ بعد از مئی تا اگست آپکے شراکتی ازدواجی تعلقات خراب ہونے سے آپکے ذہنی دباؤ میں اضافہ ہوگا آپکی جانب انگلیاں اٹھ رہی ہیں۔ 3 اگست تا 19 ستمبر کا عرصہ آپکے لئے انتہائی سخت ثابت ہوگا آپ قنوطیت کا شکار ہو رہے ہیں لوگوں میں آپکا امیج تیزی سے متاثر ہوگا آپکے اچھے اقدامات کا رزلٹ بھی بُرا نکل رہا ہے ان ایام میں بالخصوص مذہبی شہرت کے حامل افراد کیلئے مشکلات بڑھ جائیں گی۔ بعد از ستمبر آپکا اعتماد بحال ہو رہا ہے دوسری جانب سے بعد از جون بیت الاقرباء کا حاکم زحل مستقیم ہو چکا ہے خاندان اور عزیز و اقارب کیساتھ آپکے تعلقات میں بہتری آ رہی ہے۔ اکتوبر میں زحل کا شرف ان تعلقات کو مزید عروج فراہم کر دے گا آپکے سماجی تعلقات بہترین ہو جائیں گے۔

**تعلیمی کیریئر:** عقرب بچوں کیلئے یہ سال انشاء اللہ بہترین ثابت ہوگا (بالخصوص سال کا دوسرا نصف حصہ) اعلیٰ تعلیمات حاصل کرنے والے افراد کیلئے یہ ایک ملا جلا سال ثابت ہوگا آپکو جون اور دسمبر کے قمری گرہن اور 3 اگست تا 19 ستمبر کا عرصہ بوجہ ہبوط مریخ آپکے لئے خاصہ مشکل ثابت ہوگا جذباتیت سے گریز کریں۔

**شراکتی و ازدواجی تعلقات:** آپکے شراکتی ازدواجی تعلقات امسال مجموعی طور پر بہتر نظر آ رہے ہیں۔ 2 تا 27 مارچ آپکو محتاط رہنا ہوگا 27 مارچ تا 21 اپریل آپکے شراکتی ازدواجی تعلقات اپنے عروج پر ہونگے آپکو نئے شراکتی معاہدوں کی آفر ہو سکتی ہے آپ ازدواجی تعلقات کو بھرپور انجوائے کر رہے ہیں۔ 21 اپریل تا 16 مئی آپکے تعلقات میں طلاطم پیدا ہو جائے گا ان ایام کو تحمل اور بردباری سے گزاریں بعد از 16 مئی اچھا وقت شروع ہو رہا ہے بالخصوص 9 جون تا 4 جولائی کا عرصہ آپکے شراکتی ازدواجی تعلقات میں ایک نیا پن پیدا کر دے گا۔ آپ نئے شراکتی منصوبوں پر غور کر رہے ہیں مگر محتاط رہیں یہ آپکے خلاف کوئی خفیہ سازش بھی ہو سکتی ہے۔ 22 اگست تا 15 ستمبر کا عرصہ آپکے شراکتی ازدواجی تعلقات کیلئے کسی امتحان سے کم نہ ہوگا ان ایام میں انتہائی تحمل کا مظاہرہ ضروری ہوگا ورنہ مابین اختلافات بڑھنے سے بات علیحدگی تک پہنچ سکتی ہے بعد از ستمبر حالات انشاء اللہ بہتر ہو جائیں گے۔

**اولاد انعامی بانڈ لاٹری:** امسال پہلے چھ ماہ بالخصوص اور آخری چھ ماہ بالعموم بچوں کے حوالے سے آپکے لئے مشکل ثابت ہونگے مشتری کی منفی پوزیشن آپکو بچوں

کے مسائل سے دوچار رکھے گی بچوں کے بیرون ملک سے متعلقہ اور مذہبی معاملات آپکی پریشانیوں کا باعث ہونگے اولاد کے خواہشمند افراد کو بھی مشکلات کا سامنا ہوگا پہلے سے حاملہ خواتین کو بالخصوص جون تک خاص احتیاط سے کام لینا ہوگا انعامی سکیموں میں حصہ لینے والے عقرب افراد کو اس سال مایوسی کا سامنا ہوسکتا ہے ایسی اسکیموں میں شمولیت سے گریز بہتر ہوگا حالات آپکے موافق نہیں ہیں۔

**منگنی و شادی:** 2011ء آپکی منگنی ونسبت جیسے معاملات کیلئے موافق نہ ہوگا اسسال منگنی سے گریز بہتر ہوگا بالخصوص جون تک کا عرصہ قطعی مناسب نہ ہوگا بلکہ پہلے سے طے شدہ نسبتیں بھی خطرے میں ہونگی البتہ آپکی شادی کے حوالے سے اسسال کئی ایک بہترین مواقع آپکو میسر ہونگے وہ عقرب افراد جنکی شادیاں تاحال کسی بھی وجہ سے التوا کا شکار تھیں انشاء اللہ اسسال انجام پا جائیں گی۔ 27 مارچ تا 21 اپریل، 16 مئی تا 4 جولائی اور 15 ستمبر تا 9 اکتوبر کا عرصہ بالخصوص شادی کیلئے بہترین اوقات ہونگے البتہ 2 تا 26 مارچ، 21 اپریل تا 16 مئی بالعموم اور 22 اگست تا 15 ستمبر بالخصوص ایسی تقریبات سے قطعی گریز کریں ان ایام میں کی گئی شادیاں بعدازاں مشکلات کا شکار ہونگی۔

**سفر:** اسسال آپکو کئی ایک نزدیکی سفر کرنے پڑ سکتے ہیں بالخصوص عزیز واقارب سے ملاقات اور سماجی تقریبات میں شمولیت کیلئے اختیار کیئے گئے سفر خاصے بہتر نتائج کے حامل ہونگے البتہ جون تک سفروں میں التوا کا رجحان بھی پایا جائے گا۔ اسسال آپکو کثرت سے بیرون ملک سفر کے مواقع میسر آئیں گے آپکے بیت السفر کا حاکم قمر ہے اس لئے قمر در عقرب اور قمری گرہن کے ایام میں سفر سے قطعی گریز کریں 3 اگست تا 19 ستمبر ناویں مریخ ہبوطی گھر ہوگا ان ایام میں بیرون ملک سفر یا ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے سے گریز کریں۔ گرہن کے ایام میں صدقہ اور نماز کسوف وخسوف کی ادائیگی ضرور کریں تاکہ آپکے بیرون ملک سفر کی راہ میں رکاوٹ پیدا نہ ہو۔

**معیشت، کیریئر، روزگار:** چونکہ آپ ساڑھ ستی سے گزر رہے ہیں اس لئے آپکے لیے اپنی معاشی صورتحات اور روزگار کو برقرار رکھنا ایک مسئلہ ہوگا ابتدائے سال میں ہی آپکے کیریئر کا حاکم 20 جنوری تا 19 فروری بحالت وبال ہونے سے آپکے روزگار پر انتہائی مضر اثرات مرتب ہونگے۔ 21 مارچ سے شمس کے شرفی گھر آجانے سے صورتحال میں تیزی سے بہتری آئے گی یہ وقت نئے کاروبار کی ابتدا کیلئے بہترین ثابت ہوگا زحل کی تیسری نظر آپکے خانہ مال اور کیریئر کے گھر پر ہونے سے آپ پر دباؤ بہرحال برقرار رہے گا اسکا روحانی تدارک ضرور کریں۔ 21 جون تا 23 جولائی کیریئر کا حاکم اوج میں اور 23 جولائی تا 23 اگست اپنے گھر مضبوط ہونے سے آپکے کیریئر روزگار پر موجود دباؤ میں کمی واقع ہوگی ملازم پیشہ عقرب افراد کو اس وقت ترقی نصیب ہوسکتی ہے آپ روزگار کی تلاش میں بیرون ملک سفر کا ارادہ کر رہے ہیں۔ 23 ستمبر تا 23 اکتوبر کیریئر کا حاکم ہبوطی گھر ہونے سے آپکی ملازمت، کاروبار داؤ پر ہونگے ان ایام میں جذباتیت سے گریز کریں۔ جاری منصوبہ جات ملتوی یا ختم ہوسکتے ہیں باقی عرصہ بہتر ہوگا۔

**خصوصی احکامات:** 2011ء آپکے لیے ایک ملا جلا سال ہوگا آپکو اچھے بُرے دونوں طرح کے حالات کا سامنا کرنا پڑے گا اسسال آپکے لیے سب سے بڑا چیلنج آپکے مالی بچوں اور صحت سے وابستہ معاملات ہونگے جیسا کہ آپکو علم ہے آپ ساڑھ ستی جیسے سخت دور کے پہلے حصہ سے گزر رہے ہیں لہٰذا آپکو انتہائی محتاط روش اختیار کرنا ہوگی یکم جنوری کو کیریئر کا حاکم حضیض میں جانے سے روزگار کیجانب سے پریشانیوں کا سامنا ہوگا۔ 13,12 جنوری طالع کا حاکم بیت الاقرباء میں شرفیاب ہونے سے عزیز واقارب بالخصوص بہن بھائیوں کیساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی مگر یہی شرف آپکے ظاہری دشمنوں کو بھی مضبوط کردے گا۔ 8 فروری کو شمس کا وبال گذشتہ کاروباری مسائل میں مزید خرابی کا باعث ہوگا ملازم پیشہ افراد کو نوکری سے ہاتھ دھونا پڑ سکتے ہیں یکم مارچ کو پانچویں عطارد کا ہبوط بچوں سے وابستہ خواہشات کی شکستگی آپکو شدید ذہنی دباؤ کا شکار کردے گی وراثتی مقدمات کا فیصلہ آپکے خلاف ہوسکتا ہے ان ایام میں قرضہ کی ادائیگی کیلئے کسی بھی قسم کے معاہدے یا چیک وغیرہ لکھنے سے پرہیز کریں۔ ▪اپریل کو چھٹے شمس کا شرف آپکے کیریئر روزگار سے وابسطہ مسائل کے خاتمہ کا باعث ہوگا آپ از سرِ نو کاروبار ترتیب دے رہے ہیں ملازم پیشہ افراد کو بہتر ملازمت کی پیشکش ہوسکتی ہے۔ 18 اپریل کو زہرہ کا شرف آپکی شادی کی راہ ہموار کردے گا آپکی اضافی آمدن کی راہ ہموار ہورہی ہے ان ایام میں آپکے افیئرز سے متعلقہ افراد آپکے خلاف خفیہ سازشیں کرسکتے ہیں محتاط رہیں۔ 4 تا 6 جون کو طالع کا حاکم ساتویں وبال یافتہ ہوگا اپنے شراکتی ازدواجی معاملات پر خصوصی توجہ دیں آپکے مابین کشیدگی بڑھ رہی ہے محتاط رہیں ان ایام میں آپکی صحت کو بھی خطرات لاحق ہونگے کسی بھی قسم کی الغرضی نقصان کا باعث ہوگی۔ 27 جون کا اوج زہرہ جہاں آپکے لئے شراکتی ازدواجی معاملات میں مالی فائدہ کا باعث ہوگا وہیں آپکے خفیہ دشمنوں کو بھی متحد و مضبوط بنا رہا ہے آپکو انتہائی محتاط رہنا ہوگا کیونکہ آپکے بارہویں گھر زحل بھی شرفی کیفیات کا حامل موجود ہوگا عزیز واقارب اور خاندان کیجانب سے آپکے خلاف بھرپور طبع آزمائی کیجائے گی۔ 11 جولائی کو کیریئر کا حاکم نویں اوج یافتہ ہوگا آپکو بیرون ملک سے بہتر نوکری کی آفر ہوسکتی ہے یہ وقت بیرون ملک سفر یا ویزہ اپلائی کرنے کیلئے بھی بہترین ہوگا۔ 12 ستمبر کو زہرہ کا ہبوط آپکے شراکتی ازدواجی معاملات میں بگاڑ پیدا کردے گا ان ایام کو تحمل سے گزاریں معاملات آپکی خواہشات کے بالکل برعکس ہونگے دوستوں کیساتھ اختلافات سے گریز کریں۔ یہی ہبوط آپکے خفیہ دشمنوں کیلئے بھی نقصان دہ ثابت ہوگا۔ 16-14 ستمبر کو نویں مریخ کا ہبوط ہوگا ان ایام میں بیرون ملک یا طویل سفر سے گریز کریں ورنہ آپکی صحت کو شدید خطرات لاحق ہونگے اسکے علاوہ مذہبی معاملات پر گفتگو آپکی شخصیت کو متاثر کرسکتی ہے۔ 17 ستمبر کو عطارد کا

شرف آپکی خواہشات کی تکمیل کا باعث ہوگا کسی شراکتی مقدمے کا فیصلہ آپکے حق میں ہونے کے قوی امکانات ہیں۔ 11 اکتوبر کو کیریئر کا حاکم شمس ہبوط پذیر ہونے سے خواہشات کے برعکس نوکری سے جواب ہوسکتا ہے کاروباری معاہدوں کی تنسیخ ہوسکتی ہے ان ایام میں کسی بھی نئے معاہدے سے گریز بہتر ہوگا۔ 1 تا 20 اکتوبر بارہویں زحل کا شرف عزیز واقارب اور خاندان سے وابستہ معاملات میں انتہائی بہتری لارہا ہے مگر آپکو حد درجہ محتاط رہنا ہوگا آپکے خلاف خفیہ سازشوں کا بازار گرم ہوگا آپ بہتر رہائش میں منتقل ہورہے ہیں اکثر افراد ان ایام میں رہائشی پلاٹ کے حصول میں کامیاب ہونگے (انشاء اللہ)۔ 16 اکتوبر کو طالع میں عطارد کا اوج آپکی عزت افزائی کا باعث ہوگا دوست احباب کیساتھ تعلقات عروج پر ہونگے آپکی کسی دیرینہ خواہش کا حصول ممکن ہوگا۔ 19 تا 12 اکتوبر کیریئر کے گھر مریخ کا اوج آپکے لئے ترقی کے دروازے کھول دے گا۔ 5-6 نومبر آپکی غلط سوچ کیوجہ سے مالی نقصان کا اندیشہ ہے شراکت داری میں دھوکہ ہوسکتا ہے۔ اپنے پارٹنر پر نظر رکھیں امسال ہونے والے قمری گرہن آپکے کیریئر بیرون ملک سفر اور شراکتی، وراثتی معاملات کو نقصان پہنچا سکتے ہیں اور شمسی گرہن کیریئر کو بالخصوص اور بہن بھائیوں کیساتھ تعلقات اور مالی معاملات میں خرابی کا باعث ہونگے ان ایام میں صدقہ اور نماز کسوف و خسوف ضرور ادا کریں تاکہ ممکنہ نقصانات سے محفوظ رہ سکیں۔

**وردِ خاص:** روزانہ بعد از نماز پنجگانہ دعائے ردِ نحوستِ سیارگان 9 مرتبہ ضرور ورد کریں بمعہ اول و آخر 9-9 مرتبہ درود پاک۔

**صدقہ:** ہر جمعرات کم از کم 300 گرام بڑے گوشت پر ہلدی مل کر جانوروں کو ڈالیں، بروز ہفتہ 800 گرام کالے ماش یا کالے چنے کسی مستحق کو دیں یا قبرستان میں ڈالیں۔

**برج قوس SAGITARIUS سیّارہ: مشتری**



**رنگ:** سفید، سبز

**عنصر:** آتشی

**جواہر:** فیروزہ، حجر القمر

**بہترین شریک حیات:** حمل، اسد

**ناموافق ساتھی:** حوت، جوزا، سنبلہ

**بیماریاں:** عرق النساء، حادثات کی چوٹیں، ہاضمے کی خرابیاں

**دن:** [illegible] **عدد:** ۳ 23 Nov to 22 Dec **حروف:** [illegible]

**اہم نکات:** سال 2011ء بنیادی طور پر آپکے لیے ایک مشکل سال ثابت ہوگا آپکے برج کا حاکم ستارہ مشتری آپکے بیت الاولاد میں بحالت حضیض جون تک نحس اثرات مرتب کرے گا دوسری جانب خانہ مال کا حاکم زحل گیارہویں شرفیاب ہونے سے مالی معاملات پر موجود دباؤ ختم ہوگا۔ بارہویں پانچویں کا حاکم مریخ امسال آپکے زائچہ میں خاصہ اہم کردار ادا کر رہا ہے مریخ کو امسال شرف و ہبوط اوج و بال چاروں کیفیات سے گزرنا پڑے گا بچوں کے علاوہ آپکے افیئرز اور خفیہ دشمنیاں آپکے لیے شدید پریشانیوں کا باعث ہونگی اسکے علاوہ باقی سیارگان اور اس سال ہونے والے کثیر تعداد میں گرہن آپکی زندگی پر کیا اثرات مرتب کریں گے یہ اگلی سطور میں ملاحظہ فرمائیے۔

**صحت:** سال کی ابتدا یعنی 16 جنوری تک آپکی صحت بہترین نظر آرہی ہے بعد از 16 جنوری تا 2 اپریل آپکو وقتاً فوقتاً صحت کے مسائل کا سامنا رہے گا۔ 2 اپریل سے جاری صحت کے مسائل کا خاتمہ ہوگا مگر یہ عارضی ہوگا۔ 11 مئی سے بیت الصحت کا حاکم وبال پذیر ہونے سے صحت کے مسائل ایکبار پھر سر اٹھا رہے ہیں۔ آپکو گلے اور گردن سے وابستہ امراض کا سامنا ہوگا۔ 3 اگست سے 19 ستمبر تک کا عرصہ آپکو انتہائی محتاط رہنا ہوگا آپکی صحت کو شدید خطرات کا سامنا ہوگا ان ایام میں اسلحہ وغیرہ کے استعمال سے قطعی گریز کریں اسکے علاوہ آپکو آتش زنی یا حادثات وغیرہ سے واسطہ پڑسکتا ہے کیمیکل وغیرہ سے وابستہ افراد کو بھی ان ایام میں خصوصی احتیاط کرنا ہوگی پروردگار عالم آپ سب کو اپنی حفظ و امان میں رکھے بعد از 19 ستمبر صحت سے متعلقہ جاری مسائل کا تیزی سے خاتمہ ہوگا آپ روبہ صحت ہیں۔

**سماجی تعلقات:** امسال آپکو اپنے سماجی تعلقات کو انتہائی محتاط انداز میں بڑھانا ہوگا طالع کا حاکم منفی پوزیشن میں ہونے سے آپ کی طبیعت میں قنوطیت کا عنصر غالب ہوگا عزیز واقارب بالخصوص بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی مگر آپکے اچھے اقدامات کا انجام بھی بُرا نکل سکتا ہے خود کو محتاط رکھنا بہتر ہوگا۔ دوسری طرف آپکے پرسنل افیئرز بھی آپکے لیے مشکلات پیدا کر رہے ہیں اکثر افراد کے افیئرز اب خفیہ نہیں رہیں گے آپکے وقار مجروح ہونے کے قوی امکانات موجود ہیں سال کا پہلا نصف حصہ بالخصوص آپکو ہر لحاظ سے محتاط انداز میں گزارنا ہوگا اسکے علاوہ شروع اگست تا وسط ستمبر آپکی منگنی وغیرہ ٹوٹنے سے بھی آپکے سماجی تعلقات بُری طرح متاثر ہوسکتے ہیں سال کا باقی حصہ قدرے بہتر ہے۔

**تعلیمی کیریئر:** ابتدائی تعلیمات حاصل کرنے والے قوس بچوں کو جون تک قدرے مشکل حالات کا سامنا ہوگا باقی سال بہترین موافق رہے گا۔ البتہ اعلیٰ تعلیمات حاصل کرنے والے قوس افراد کیلئے یہ ایک ملا جلا سال ثابت ہوگا آپکے لیے جنوری، فروری 19 مئی تا 20 جون اور 23 ستمبر تا 23 اکتوبر کا عرصہ مشکل ثابت ہوگا ان ایام میں دیئے گئے امتحانات کا نتیجہ آپکی توقعات کے خلاف نکل سکتا ہے آپ روزانہ سورۃ آل عمران کی آیت ۲۶ ایک تسبیح پڑھیں۔

**شراکتی و ازدواجی تعلقات:** امسال آپکے شراکتی ازدواجی تعلقات ملے جلے رہیں گے۔ 22 فروری تا 9 مارچ ان معاملات میں بدگمانی اور بدگوئی سے گریز کریں مابین علیحدگی ہوسکتی ہے کسی بھی قسم کی افواہ پر بغیر تصدیق یقین نہ کریں نہ ہی ان ایام میں نئے شراکتی معاہدے قائم کریں ایسے معاہدے دیرپا ثابت نہ ہونگے۔ 16 مئی

تا 3 جون حالات ایکبار پھر پہلے کی طرح خرابی کی طرف گامزن ہونگے البتہ 3 تا 17 جون حالات ایکبار پھر آپکے موافق ہونگے۔ اگرچہ اسی دوران 3 تا 27 اگست عطارد کا رجعت آپکے مابین غلط فہمیوں کو بھی بڑھا سکتا ہے مگر بہر حال آپکے منصوبے مکمل ہونگے اور یہ سال کا بہترین وقت ہوگا۔ 26 ستمبر تا 13 اکتوبر آپکو انتہائی تحمل کا مظاہرہ کرنا ہوگا غلط فہمیوں کو مابین جگہ نہ دیں۔ اگرچہ معاملات آپکی حسب خواہش نہیں چل رہے بعد از 13 اکتوبر حالات ایکبار پھر موافق ہونگے اور رہیں گے۔

**اولاد و انعامی بانڈ لاٹری:** امسال آپکو بچوں کے معاملات میں خاص دلچسپی لینا ہوگی وسط جنوری تک آپکے بچوں سے منسوبہ ستارہ مریخ بہترین پوزیشن میں ہوگا مگر 22 جنوری تا 4 جون مشتری پانچویں بحالت حضیض ہوگا بچوں کے ساتھ آپکے حالات کشیدہ ہو رہے ہیں اپنی سوچ کو مثبت رکھیں اور تحمل سے یہ وقت گزاریں دوسری طرف 16 جنوری تا 2 اپریل مریخ کی منفی پوزیشن آپکو متاثر کر رہی ہے بچوں کیوجہ عزیز و اقارب بالخصوص بہن بھائیوں سے تعلقات کشیدہ ہونگے گھر کا ماحول بڑی طرح متاثر ہو رہا ہے۔ 2 اپریل تا 21 اپریل آپکو حالات میں بہتری محسوس ہوگی مگر یہ عارضی ہوگا۔ 11 مئی تا 3 اگست بالعموم اور 3 اگست تا 19 ستمبر بالخصوص آپکو بد ترین حالات کا سامنا ہوگا آپ بچوں کی وجہ سے شدید ذہنی دباؤ کا شکار رہیں گے بے اولاد قوس افراد کو انشاء اللہ 19 ستمبر کے بعد اولاد کی خوشخبری مل سکتی ہے وہ قوس خواتین جو امسال امید سے ہیں انہیں وسط ستمبر تک اپنی صحت پر خاص توجہ دینا ہوگی۔ لاپرواہی بدترین نقصان کا باعث ہوگی انعامی بانڈ کے خواہشمند افراد کیلئے آخری سہ ماہی بہتر ہوگی۔

**سفر:** امسال قوس افراد کو کئی ایک نزدیکی سفروں سے واسطہ رہے گا اور انشاء اللہ یہ سفر آپکے مطلوبہ مقاصد کے حصول میں معاون ہونگے۔ 16 جنوری تا 23 فروری دوران سفر تیز رفتاری یا جھگڑے وغیرہ سے گریز کریں بیرون ملک سفر کرنے کے خواہشمند افراد کو ملی جلی صورتحال کا سامنا ہوگا۔ یکم جنوری تا 1 فروری، 21 مئی تا 21 جون اور 23 ستمبر تا 23 اکتوبر بیرون ملک سفر یا ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے سے گریز کریں ایسے اقدامات کیلئے 21 مارچ تا 20 اپریل، 21 جون تا 23 اگست اور 22 نومبر تا 23 دسمبر تک کا عرصہ موافق ثابت ہوگا۔ ان تواریخ کو مدنظر رکھتے ہوئے آپ مسائل سے بچ سکتے ہیں۔

**منگنی و شادی:** سال 2011ء کا زیادہ تر حصہ آپکی منگنی وغیرہ کے لیے قطعی موزوں نہ ہوگا صرف 2 اپریل تا 11 مئی، 19 ستمبر تا آخر سال کے علاوہ باقی عرصہ آپکی منگنی کے حوالے سے حالات آپکے مخالف ہونگے۔ آپکی بات بنتے بنتے بگڑ سکتی ہے بلکہ 3 اگست تا 19 ستمبر گذشتہ طے شدہ نسبتیں بھی خطرہ میں ہونگی۔ امسال آپکو شادی کے کئی ایک مواقع میسر آئیں گے وہ احباب جنکی شادیاں تاحال زیر التوا تھیں امسال انشاء اللہ انجام پذیر ہو جائیں گی۔ آپکے لیے 9 تا 21 مارچ، 3 تا 17 جون، 28 جولائی تا 26 ستمبر اور 13 اکتوبر تا 2 نومبر کا عرصہ امسال شادی کیلئے بہترین اوقات ہونگے البتہ آپکو 22 فروری تا 9 مارچ بالخصوص اور 16 مئی تا 3 جون اور 26 ستمبر تا 13 اکتوبر ایسی تقریبات کے انعقاد سے قطعی گریز کرنا ہوگا ان ایام میں کی گئی شادیاں دیرپا نہ ہونگی۔

**معیشت، کیریئر، روزگار:** گذشتہ کئی سال ستارہ زحل کیوجہ سے آپکے کیریئر پر شدید دباؤ رہا ہے گزشتہ سال اگست سے زحل آپکے کیریئر کے گھر کو چھوڑ چکا ہے امسال حالات انشاء اللہ گزشتہ سال کی نسبت بہترین ہونگے ستارہ زحل جو کہ آپکے خانہ مال کا بھی حاکم ہے آپکی خواہشات کے گھر شرفیاب ہوکر آپکی معاشی پوزیشن کو مستحکم کرے گا۔ 22 فروری تا 9 مارچ کسی بھی قسم کے نئے شراکتی معاہدے یا نئے کاروبار کی ابتداء سے قطعی گریز کریں۔ 9 مارچ تا 16 مئی آپ اضافی آمدن کے لئے نئی کاروباری لائنوں پر کام کر رہے ہیں اسی طرح 3 تا 17 جون شراکتی کاروبار کے حوالے بہترین وقت ہوگا اسی طرح 13 اکتوبر تا 2 نومبر بھی آپ کو کاروباری آفر ہوسکتی ہے مگر محتاط رہیں یہ آپکے خلاف کوئی خفیہ سازش بھی ہوسکتی ہے۔ امسال آپکو 16 مئی تا 3 جون، 26 ستمبر تا 13 اکتوبر اور عطارد کی رجعت کے ایام میں کاروباری تحریری یا ذاتی معاہدوں سے گریز کریں یہ ایام آپ کے لیے مناسب نہ ہونگے آپ کی گفتگو یا تحریر آپ کے لئے مسائل کا باعث ہوگی۔

**خصوصی اثرات:** سال 2011ء آپ کے لیے ملے جلے اثرات کا حامل ہوگا ستارہ زحل جو کہ آپ کے خانہ مال اور بیت القرباء کا حاکم ہے آپکے زائچہ کے گیارہویں گھر شرفیاب ہونے سے عزیز و اقارب بالخصوص بہن بھائیوں کے تعلقات کے علاوہ آپکی معاشی پوزیشن میں بہتری کا باعث ہوگا دوسری طرف طالع کا حاکم مشتری بحالت حضیض ہونے سے خاندان اور گھریلو معاملات میں ابتری پیدا کر دیگا۔ امسال آپکے سماجی تعلقات بری طرح متاثر ہونگے آپ کے مثبت اقدامات بھی آپ کے لیے بدنامی کا باعث ہونگے۔ یکم جنوری کو خانہ مال میں شمسی کو حضیض آپکی مالی مشکلات میں اضافہ کا باعث ہوگا۔ ان ایام میں ویزہ یا امیگریشن کیلئے کسی کو روپے نہ دیں۔ 12 تا 13 جنوری خانہ مال میں مریخ کا شرف جاری مالی مسائل کا خاتمہ کا باعث ہوگا۔ بیرن ملک مقیم کوئی دوست یا عزیز آپکی مالی معاونت کر رہا ہے۔ بچوں کے حوالے سے کوئی خوشخبری مل سکتی ہے۔ 8 فروری کو شمس کا وبال آپکے بیرون ملک سفر میں التواء یا تاخیر کا باعث ہوگا۔ آپکا کوئی قریبی عزیز اس معاملے میں منفی کردار ادا کر رہا ہے۔ یکم مارچ کو عطارد کا ہبوط خاندان میں والدہ یا خاندان کیساتھ اختلافات کا باعث بنے گا۔ کسی بھی قسم کی بحث و تکرار سے گریز کریں ان ایام میں اپنے کاروباری معاملات پر خصوصی توجہ دیں۔ ملازم پیشہ قوس افراد کو نوکری سے ہاتھ دھونا پڑسکتا ہے۔ 8 اپریل کا شرف شمس آپکے بیرون ملک سفر کی راہ ہموار کر رہا ہے ویزہ اپلائی کرنے کیلئے یہ بہترین ایام ہونگے۔ بچوں کی جانب سے خوشی مل سکتی ہے۔ 18 اپریل کا

شرف زہرہ خاندان سے کشیدگی میں کمی کا باعث ہوگا آپ حسب خواہش گھر کی تبدیلی یا تزئین و آرائش میں مصروف نظر آرہے ہیں۔ 4 تا 6 جون چھٹے مریخ کا وبال آپ کو صحت کے مسائل سے دوچار کردے گا بچوں کی جانب سے مالی نقصان کا اندیشہ ہے دوسری طرف یہی وبال آپکے ظاہری باطنی دشمنوں کیلئے مسائل کا باعث بنے گا۔ 27 جون کو ساتویں زہرہ کا اوج جہاں آپ کے ظاہری دشمنوں کو مضبوط کر رہا ہے وہیں آپکے حسب خواہش رشتہ ازدواج کے حصول کو بھی ممکن بنارہا ہے۔ 11 جولائی کو شمس اوج پذیر ہوکر شراکتی معاملات میں مالی فائدہ کا باعث ہوگا وراثتی مقدمات کا فیصلہ آپکے حق میں ہوسکتا ہے آپ ایک بار پھر بیرون ملک سفر کی تیاریاں کررہے ہیں۔ 12 ستمبر کو زہرہ کا ہبوط آپکے کیریئر و روزگار پر منفی اثرات مرتب کررہا ہے۔ مخالفین کی ریشہ دوانیوں کی وجہ سے آپکی نوکری چھوٹ سکتی ہے۔ آپکا کوئی دوست آپکی شدید مخالفت پر کمربستہ ہے محتاط رہیں 14 تا 16 ستمبر آٹھویں مریخ کا ہبوط شراکتی معاملات میں مالی نقصان کا باعث ہوگا آپ بچوں کی وجہ سے شدید ذہنی دباؤ کا شکار ہورہے ہیں۔ 17 ستمبر کو کیریئر کے گھر عطارد کا شرف آپکے لیے نئے کاروبار کی راہیں کھول دے گا۔ آپ گذشتہ کاروبار کو وسعت دے رہے ہیں ملازم پیشہ افراد کیلئے ترقی کی راہیں کھل جائیں گی۔ 11 اکتوبر شمس کا ہبوط آپکی خواہشات کی تکمیل میں رکاوٹ ہوگا۔ غیر متوقع طور پر بیرون ملک سفر کھٹائی کا باعث ہوگا اس سلسلہ میں دوستوں کا بھرپور تعاون میسر رہے گا۔ 16 اکتوبر اگرچہ آپکے کیریئر کا حاکم اوج پذیر ہوگا مگر زائچہ کے بارہویں گھر اسکا اوج آپکے خلاف شراکتی کاروباری معاملات کے حوالے سے خفیہ سازشوں کے دروازے کھول دیگا محتاط رہیں۔ امیگریشن اپلائی کرنے کیلئے یہ ایک بہترین وقت ہوگا۔ 19 تا 21 اکتوبر کو مریخ کا اوج آپکے خلاف سازشوں میں مشغول خفیہ دشمنوں کو اور مضبوط کردیگا۔ یہ وقت بیرون ملک سفر کیلئے انتہائی مناسب ہوگا۔ آپ افیئرز وغیرہ میں انوالو ہورہے ہیں۔ 5 تا 6 نومبر کو طالع میں عطارد کا وبال آپ میں چڑچڑاپن اور خودپسندی کو ابھار دے گا۔ آپ کے بارے میں افواہیں پھیلنے سے آپ کی شخصی وقار مجروح کرسکتا ہے۔ امسال ہونے والے شمسی گرہن آپ کے مذہبی، مالی، ازدواجی اور وراثتی معاملات کو متاثر کررہے ہیں اور قمری گرہن آپ کے وراثتی ازدواجی اور شراکت سے منسوبہ مالی معاملات کو متاثر کرنے کا باعث بن رہے ہیں۔ گرہن کے ایام میں صدقہ اور نماز کسوف وخسوف ضرور ادا کریں تاکہ ان کے نحس اثرات سے محفوظ رہ سکیں امسال پیش آنیوالے اہم واقعات سے آپ کو تقریباً آگاہ کردیا گیا ہے امید کرتا ہوں انکے مدنظر آپ مسائل سے محفوظ رہ سکیں گے۔

**وردِ خاص:** حَسْبُنَا اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ نِعْمَ الْمَوْلٰی وَنِعْمَ النَّصِیْرِ ٥ روزانہ بعد از نماز فجر ۳۵۰ مرتبہ ورد کریں بمعہ اول وآخر 11-11 مرتبہ درود پاک۔

**صدقہ:** بروز جمعرات 300 گرام بڑے گوشت پر ہلدی ملاکر ویرانے میں ڈالیں۔

## برج: جدی CAPRICORN ستارہ: زحل



| | |
|---|---|
| **رنگ:** | سرخ، بھورا، خاکی |
| **عنصر:** | خاکی |
| **جواہر:** | سفید رنگ سلیمانی، یاقوت |
| **بہترین شریک حیات:** | ثور، سنبلہ |
| **ناموافق ساتھی:** | حمل، سرطان، میزان |

**بیماریاں:** دانتوں کی بیماریاں، اعصابی تناؤ، سردرد، نظام ہضم

**تاریخ:** 23 Dec to 20 Jan **عدد:** ۸ **حروف:** ش، خ، گ

**اہم نکات:** امسال آپکا ستارہ عروج پر ہے یہ وقت 30 سال بعد آتا ہے وہ افراد جو کسی بھی طرح زحل سے نسبت رکھتے ہیں انکے لیے ایسے مسائل کا ایک طویل دورانیہ ہوتا ہے اسی طرح آسائش کا دورانیہ بھی طویل ہوتا ہے اور گذشتہ اگست سے یہ وقت شروع ہوچکا ہے آسمانی کونسل کا دوسرا بڑا ستارہ مشتری جو کہ آپکے بارہویں، تیسرے کا حاکم ہے امسال کا زیادہ عرصہ منفی پوزیشن کا حامل رہتے ہوئے جہاں آپکے خفیہ دشمنوں کو زیر کرنے کا باعث ہوگا وہیں عزیز واقارب بالخصوص بہن بھائیوں سے تعلقات بگاڑ دے گا۔ امسال ہونے والے گرہن آپکے زائچہ کے اہم ترین حصوں کو متاثر کریں گے اسکے علاوہ باقی سیارگان شمس وقمر، عطارد، زہرہ اور مریخ مختلف فلکی مراتب سے گزرتے ہوئے آپکی ذات پر کیا اثرات مرتب کریں گے یہ اگلی سطور میں ملاحظہ فرمائیے۔

**صحت:** آپکی صحت کا حاکم ایک تیز رفتار ستارہ عطارد ہے جو کہ انتہائی تیزی سے سعد ونحس اثرات مرتب کرتا ہے امسال آپکو 22 فروری تا 9 مارچ اور 26 ستمبر تا 13 اکتوبر بالخصوص اور 16 مئی تا 3 جون بالعموم اپنی صحت کا خیال رکھنا ہوگا آپکو دمہ، بازوؤں، کندھوں اور نمونیہ سے متعلقہ شکایات ہوسکتی ہیں اسکے علاوہ آپکو دوران ڈرائیونگ تیزی سے قطعی گریز کرنا ہوگا ورنہ حادثہ کے قوی امکانات ہونگے پروردگار آپکو اپنی امان میں رکھے کسی بھی قسم کی لاپرواہی نقصان دہ ہوگی۔

**سماجی تعلقات:** گذشتہ کئی سال سے زحل کی منفی پوزیشن نے اور گزشتہ سال طالع میں راہو کی موجودگی نے آپکی شخصیت کو بری طرح متاثر کیا ہے آپکے اچھے اقدامات کے نتیجہ بھی آپکے حق میں الٹا نکلا ہے جیسا کہ گذشتہ سطور میں بتایا جاچکا ہے امسال آپکا ستارہ عروج پر ہونے سے آپکا وقار بلند ہوگا مگر ابھی آپکا امتحان ختم نہیں ہوا ہے۔ آپکے بیت الاقرباء کا حاکم مشتری آپکے زائچہ کے چوتھے گھر وسط سال تک بحالت حضیض ہوگا مشتری کی یہ پوزیشن خاندان اور عزیز واقارب بالخصوص بہن بھائیوں سے تعلقات کو بری طرح متاثر کرے گی جس سے آپکا سماجی وقار متاثر ہوسکتا ہے۔ 30 اگست تا 26 دسمبر مشتری کی رجعت ایکبار پھر آپکو متاثر کررہی ہے احتیاط سے کام لیں۔ باقی سال انشاء اللہ بہتر گزرے گا۔

**شراکتی وازدواجی تعلقات:** آپکے ازدواجی شراکتی معاملات کا حاکم ستارہ قمر

ایک تیز رفتار ستارہ ہونے کیوجہ سے آپکے تعلقات میں نہایت سرعت سے تبدیلیاں پیدا کرتا ہے۔ جہاں قمر کو ایک ماہ میں چار بہتر مراتب میسر آتے ہیں وہیں چار منفی تنزلیوں سے بھی گزرنا پڑتا ہے جو آپکے شراکتی ازدواجی معاملات میں اُتار چڑھاؤ کا باعث بنتا ہے امسال ہونے والے قمری گرہن جو کہ بالترتیب 16 جون اور 10 دسمبر کو ہورہے ہیں یہ آپکے ازدواجی وشراکتی معاملات کو بری طرح متاثر کر سکتے ہیں ان ایام میں صدقہ و نماز کسوف وخسوف ضرور ادا کریں تا کہ انکے اثرات سے محفوظ رہ سکیں اسکے علاوہ امسال آپکے بیت الذوج میں 3 اگست تا 19 ستمبر مریخ کی ہبوطی کیفیت آپکے معاملات میں تیزی سے بگاڑ پیدا کردے گی ان ایام میں اپنے مزاج کو قابو میں رکھیں جلد بازی نا قابل تلافی نقصان کا باعث ہوگی اگر آپ نے تحمل کا مظاہرہ نہ کیا تو مابین علیحدگی ہوسکتی ہے اسکے علاوہ قمر درعقرب کے دوران صدقہ ضرور ادا کریں تا کہ منفی اثرات سے محفوظ رہ سکیں۔

**تعلیمی کیریئر:** امسال ابتدائی تعلیمات حاصل کرنے والے جدی بچوں کو خاصی دشواریوں کا سامنا ہوگا آپکو اساتذہ اور تعلیمی اداروں کیجانب سے مشکلات پیش آئیں گی۔ اعلیٰ تعلیمات حاصل کرنے واے جدی افراد جو کہ گزشتہ کئی سال سے زحل کی پوزیشن کیوجہ سے پریشانیوں کا سامنا کر رہے تھے۔ امسال انشاء اللہ بہتری محسوس کریں گے پھر بھی سال کے کچھ اوقات آپکو مشکلات کا سامنا ہوگا آپکو 22 فروری تا 9 مارچ، 16 مئی تا 3 جون اور 26 ستمبر تا 13 اکتوبر ذہنی دباؤ اور ارتکاز کی کمی کا سامنا ہوگا۔

**اولاد انعامی بانڈ لاٹری:** گزشتہ سال کیطرح امسال بھی آپکو ملے جلے حالات کا سامنا ہوگا۔ 2 تا 27 مارچ زہرہ کی منفی پوزیشن آپکو بچوں کیجانب سے پریشان رکھے گی وہ جدی افراد جو تا حال نعمت اولاد سے محروم ہیں انہیں انشاء اللہ 27 مارچ تا 21 اپریل خوشخبری نصیب ہوسکتی ہے پہلے سے صاحب اولاد جدی افراد کو بھی بچوں کیجانب سے راحت میسر آئے گی۔ 21 اپریل تا 16 مئی بچوں کی وجہ سے گھر کا ماحول متاثر ہوسکتا ہے آپکی پریشانیوں میں اضافہ ہوجائے گا۔ 16 مئی تا 22 اگست تک کا عرصہ بچوں کے حوالے سے بہترین ثابت ہوگا انشاء اللہ آپ قلبی سکون محسوس کریں گے البتہ 22 اگست تا 15 ستمبر کا عرصہ آپکے لیے کسی امتحان سے کم نہ ہوگا آپکو بچوں کے بچوں یا ان کے افیئرز کے حوالے سے پریشانیوں کا سامنا ہوگا آپکے بچے پسند کی شادی پر بضد نظر آرہے ہیں۔ 2 تا 26 نومبر کا عرصہ بھی آپکے بچوں کے حوالے سے مشکل ثابت ہوگا انعامی بانڈ یا لاٹری وغیرہ کے خواہشمند افراد کیلیے امسال کئی ایک مواقع ہونگے مگر صحیح وقت کا انتخاب ضروری ہوگا آپکا کوئی بڑا انعام نکل سکتا ہے۔

**منگنی وشادی:** امسال آپکو منگنی شادی کے کئی ایک مواقع میسر آئیں گے منگنی کے حوالے سے آپکو اچھے بُرے دونوں طرح کے حالات کا سامنا ہوگا۔ 2 تا 27 مارچ، نسبتیں بھی خطرے میں ہونگی بالخصوص اپریل، مئی اور اگست ستمبر کا عرصہ قطعی موافق نہ ہوگا۔ ایسی تقریبات کے انعقاد کیلیئے بتائے گئے عرصہ کے علاوہ گو کہ کئی ایک مواقع میسر ہونگے مگر 27 مارچ تا 21 اپریل اور 9 جون تا 4 جولائی کا عرصہ آپکے لئے موافق ترین وقت ہوگا امسال آپکو شادی کے کئی ایک مواقع میسر آئیں گے البتہ آپکو قمر درعقرب اور قمری گرہن جو کہ 16 جون اور 10 دسمبر کو لگ رہے ہیں ان ایام میں نکاح وشادی وغیرہ سے قطعی گریز کریں۔

**سفر:** امسال گو کہ آپکو نزدیکی سفروں سے واسطہ رہے گا مگر آپکو ان سفروں سے مطلوبہ نتائج کا حصول مشکل ہوگا بالخصوص سال کا پہلا وسط آپکے لئے خاصہ مشکل ثابت ہوگا بیرون ملک سفر کے خواہشمند جدی افراد گزشتہ کئی سال سے بیرون ملک ویزہ کیلیے مشکلات کا سامنا کر رہے تھے۔ امسال انشاء اللہ آپکی اس دیرینہ خواہش کی تکمیل ممکن ہوگی مگر ویزہ اپلائی کرنے کیلیئے درست وقت کا انتخاب ضروری ہوگا امسال 9 مارچ تا 16 مئی آپکے سفر کی راہ ہموار ہوگی مگر اس دوران نقلی دستاویزات کے ساتھ سفر کرنے یا ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے سے گریز کریں۔ 3 تا 17 جون، 20 جولائی تا 9 ستمبر اور 13 اکتوبر تا 2 نومبر آپکے لیے بیرون ملک سفر یا ویزہ اپلائی کرنے کا بہترین وقت ہوگا البتہ 22 فروری تا 9 مارچ، 16 مئی تا 3 جون، 26 ستمبر تا 13 اکتوبر ایسی کسی بھی کوشش سے گریز کریں ورنہ سوائے ناکامی کے کچھ ہاتھ نہ آئے گا۔

**معیشت، کیریئر، روزگار:** 2011 آپکے کیریئر کے حوالے سے ایک بہترین سال ثابت ہوگا آپکے کیریئر کے گھر خانہ مال کا حاکم زحل شرفیاب ہوگا آپکے لیے ترقی کی راہیں کھل جائیں گی۔ امسال طویل دورانیے کی منصوبہ بندی بہتر ہوگی ملازم پیشہ افراد کو بھی ترقی نصیب ہوگی۔ آپکے کیریئر کا حاکم ستارہ زہرہ ایک سال میں اچھی بُری تمام حالتوں سے گزر جاتا ہے۔ امسال 27 مارچ تا 21 اپریل کا عرصہ آپکے لئے بوجہ شرف زہرہ ایک آئیڈیل وقت ہوگا اسی طرح 16 مئی تا 22 اگست کا عرصہ بھی آپکے لیے خاصہ موزوں ثابت ہوگا۔ امسال 21 اپریل تا 16 مئی، 22 اگست تا 15 ستمبر اور 2 نومبر تا 26 نومبر گو کہ زہرہ منفی پوزیشن میں ہوگا مگر زحل کی شرف کیفیت زہرہ کے منفی اثرات کو کافی حد تک دبائے گی بہر حال ان ایام میں احتیاط کا دامن ہاتھ سے نہ چھوڑنا بہتر ہوگا۔ انشاء اللہ یہ سال آپکی زندگی میں سنگ میل ثابت ہوگا۔

**خصوصی احکامات:** مجموعی طور پر سال 2011ء آپکے لیے ایک بہترین سال ثابت ہوگا آپکے خانہ مال کا حاکم زحل کیریئر کے گھر شرفیاب ہو کر آپ کے کیریئر کو چار چاند لگا دے گا آپ معاشی استحکام کی جانب گامزن ہیں امسال آپکو سب سے زیادہ خانگی اور عزیز واقارب بہن بھائیوں کے مسائل سے واسطہ رہے گا یکم جنوری کو طالع میں شمس کا ہبوط آپکی شخصیت کو متاثر کر رہا ہے آپکے قانونی اور شراکتی مالی معاملات آپکے ذہنی دباؤ میں اضافہ کر رہے ہیں 12 تا 13 جنوری طالع میں مریخ کا شرف آپکی عزت وتوقیر میں اضافہ کا باعث ہوگا پراپرٹی کی خرید وفروخت اور نئے گھر میں

شفٹ ہونے کیلئے یہ ایک بہترین وقت ہے 8 فروری کو ہونے والا شمس کا وبال شراکتی ازدواجی معاملات اور وراثتی معاملات میں مالی نقصان کا باعث ہوگا۔ یکم مارچ کو تیسرے گھر عطارد کا ہبوط عزیز و اقارب بالخصوص بہن بھائیوں کیساتھ تعلقات کو کشیدہ کردے گا ملازم پیشہ افراد کو ملازمت سے ہاتھ دھونا پڑھ سکتے ہیں ان ایام میں بیرون ملک سفر یا ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے سے قطعی گریز کریں۔ 8 اپریل کا شرف شمس والدہ کیجانب سے آسودگی فراہم کر رہا ہے آپکے لیے وراثتی پراپرٹی کا حصول ممکن ہوگا شراکتی مالی فائدہ ممکن ہوگا۔ 18 اپریل کو زہرہ کا شرف عزیز و اقارب سے جاری کشیدگی کو ختم کردے گا اس میں آپکا کوئی دوست یا بچے بھرپور کردار ادا کر رہے ہیں یہ وقت آمدنی میں اضافہ کیلئے نئے کاروباری معاہدوں اور کاروبار کو وسعت دینے کیلئے سال کا بہترین وقت ہوگا۔ 4 تا 6 جون خاندان والد اور بچوں کیجانب سے مشکلات کا سامنا ہوگا دوستوں کے ساتھ اختلافات سے گریز کریں آپکی خواہشات آپکے لیے مسائل کا باعث ہونگی 27 جون کا اوج زہرہ ایکبار پھر آپکے کاروبار پر انتہائی سعد اثرات مرتب کر رہا ہے ملازم پیشہ افراد کو بہتر ملازمت یا ترقی مل سکتی ہے 11 جولائی کا اوج شمس آپکی ازدواجی زندگی پر انتہائی خوشگوار اثرات مرتب کر رہا ہے شرکت حیات کیجانب سے مالی معاونت ہوسکتی ہے نئے شراکت داری کیلئے یہ بہترین وقت ہوگا۔ 12 ستمبر کو زہرہ کا ہبوط کاروباری مشکلات کا باعث ہوگا وہ افراد جو کاروباری مقاصد کے حصول کیلئے بیرون ملک سفر کا ارادہ رکھتے ہیں انھیں ناکامی سے دوچار ہونا پڑسکتا ہے۔ ان ایام میں آپکو بچوں کیجانب سے مشکلات کا سامنا ہوگا آپکے انپئیر ز آپکے لیے مسائل پیدا کر رہے ہیں۔ 14 تا 16 ستمبر بیت الذوج میں مریخ کا ہبوط آپکے شراکتی ازدواجی تعلقات کی تیزی بگاڑ کیجانب لے جائے گا آپکا کوئی دوست یا خاندان کا کوئی فرد آپکے معاملے میں رخنہ اندازی کر رہا ہے۔ 17 ستمبر کو عطارد کا شرف آپکے بیرون ملک سفر کی راہ ہموار کر رہا ہے آپکو بیرون ملک سے بہترین ملازمت کی آفر ہوسکتی ہے۔ 11 اکتوبر کو کیریئر کے گھر شمس کا ہبوط آپکے کاروباری مفادات کیلئے نقصان کا باعث ہوگا گو کہ 12 تا 20 زحل بھی کیریئر کے گھر شرفیاب ہوگا مگر چونکہ شمس بادشاہ فلک ہونے کیوجہ سے تمام سیارگان پر حاوی ہوجاتا ہے اسلئے ایام میں آپکو حد درجہ احتیاط سے کام لینا ہوگا ان ایام میں کسی بھی نئے کاروباری معاہدے یا تبدیلی سے گریز کریں۔ 16 اکتوبر کو عطارد کا اوج حسب خواہش ملازمت کے حصول کو ممکن کردے گا آپ بیرون ملک سفر کی تیاری کر رہے ہیں جس میں آپکا کوئی دوست معاون ہوگا۔ 19 تا 21 اکتوبر مریخ کا اوج آپکے لیے خاندانی وراثت کا حصول ممکن ہوگا دوستوں کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی حسب خواہش کسی بہتر اور بڑے گھر کا حصول ممکن ہوگا یہ وقت پراپرٹی کی خرید و فروخت کیلئے بھی بہترین وقت ہے۔ 5 تا 6 نومبر کو بارہویں عطارد کا وبال آپکے ظاہری باطنی دشمنوں کیلئے وبال ثابت ہوگا ان تواریخ میں بیرون ملک ویزہ یا امگریشن وغیرہ اپلائی کرنے سے گریز کریں یہ وقت قطعی مناسب نہیں ہے آپکے خلاف کوئی عدالتی فیصلہ آسکتا ہے۔ آپکو امسال ہونے والے کثیر التعداد گرہنوں کے ایام میں خاص احتیاط سے کام لینا ہوگا امسال ہونے والے گرہن آپکی صحت، عزت، ازدواجی شراکتی مالی معاملات کو متاثر کر سکتے ہیں ان ایام میں نماز کسوف وخسوف ضرور ادا کریں۔ پروردگار آپکا حامی وناصر ہو۔

**وردِ خاص:** روزانہ بعد از نماز فجر سورۃ توبہ آیت ۲۹ ورد کریں ۱۹۲ مرتبہ بمعہ اول و آخر 11-11 مرتبہ درود پاک۔

**صدقہ:** بروز بدھ 500 گرام مونگ ثابت کسی مستحق کو دیں۔ بروز جمعرات 300 گرام گوشت بڑا جانوروں یا پرندوں کو ڈالیں۔

**برج دلو AQUARIUS**

| | |
|---|---|
| رنگ: | خاکی، بھورا، نیلا |
| عنصر: | ہوا |
| جواھر: | نیلم، حدید، عقیق سیاہ |
| بہترین شریک حیات: | جوزا، میزان |
| ناموافق ساتھی: | ثور، اسد، عقرب |
| بیماریاں: | آنتوں کی بیماریاں، اختلاج قلب، دمہ |
| دن: | ہفتہ |
| عدد: | 8 |
| 21 Jan to 19 Feb | |

**اہم نکات:** 2011ء آپکے لئے ایک تیز رفتار اور مشکل سال ثابت ہوگا گو کہ آپکے طالع کا حاکم زحل امسال شرفیاب ہونے سے آپکی عزت وتوقیر میں اضافہ ہوگا مگر یہی زحل آپکے زائچہ کے بارہویں گھر (جو کہ خفیہ دشمنی کا گھر ہے) کا بھی حاکم ہے اسطرح سارا سال آپکے خلاف خفیہ سازشیں عروج پر ہونگی دوسری طرف دوسرے گیارہویں کا حاکم مشتری بیت الاقرباء میں جون تک منفی پوزیشن کا حامل ہونے سے آپکی خواہشات مالی امور اور عزیز و اقارب سے تعلقات کیجانب سے آپکو مسائل کا سامنا ہوگا آپکے کیریئر اور بیت الاقرباء کا حاکم مریخ امسال شرف وہبوط اور اوج وبال جیسی چاروں کیفیات سے گزرتے ہوئے منسوبہ معاملات میں تیزی سے اتار چڑھاؤ کا باعث ہوگا باقی سیارگان اور شمس وقمر کے گرہن امسال آپ پر کس طرح اثر انداز ہو رہے ہیں یہ اگلی سطور میں پڑھیں۔

**صحت:** دلو افراد کو اپنی صحت پر بالخصوص توجہ دینی چاہیے آپکی صحت کا حاکم ستارہ قمر ہر ماہ چار منفی اور چار مثبت حالتوں سے گزرتے ہیں آپکی صحت پر اچھے برے دونوں طرح کے اثرات مرتب کرتا ہے جہاں آپ بہت جلد متاثر ہوتے ہیں وہیں جلد ٹھیک بھی ہوجاتے ہیں امسال 16 جون اور 10 دسمبر کے قمری گرہن اور 3 اگست تا 19 ستمبر جبکہ مریخ کو آپکے بیت الصحت میں ہبوط ہوگا آپکو صحت کے مسائل کا سامنا ہوگا گرہن کے ایام میں صدقہ اور نماز کسوف وخسوف ضرور ادا کریں اور مریخ کے ہبوط

کے ایام میں آتشیں ہتھیاروں، کیمیکلز، آگ، زخم اور تیز بخار وغیرہ سے خصوصی احتیاط کریں وگرنہ آپکو سرجری کروانی پڑسکتی ہے۔

**سماجی تعلقات:** گو کہ آپکا ستارہ زحل شرف کے گھر ہے اور آپکے وقار میں اضافہ کررہا ہے مگر چونکہ یہ بارہویں گھر کا بھی حاکم ہے اسلئے آپکے خفیہ دشمنوں کو بھی مضبوط کررہا ہے آپکے گیارہویں کا حاکم مشتری جون تک منفی پوزیشن کی وجہ سے دوستوں کے ساتھ تعلقات میں بگاڑ پیدا کرتا رہے گا اسکے علاوہ فروری سے راہو بھی یہیں آجانے سے حالات تیزی سے خراب ہونگے آپکے سماجی تعلقات متاثر ہونے کے واضح امکانات موجود ہیں دوسری طرف مریخ جو کہ آپکے کیریئر، روزگار اور عزیز واقارب سے منسوبہ ستارہ ہے 16 جنوری تا 2 اپریل منفی پوزیشن میں رہتے ہوئے عزیز واقارب اور کاروباری حلقہ احباب کیساتھ کشیدگی پیدا کررہا ہے۔ 2 اپریل تا 11 مئی آپکے تعلقات میں بہتری آئے گی مگر 11 مئی تا 3 اگست کا عرصہ بالعموں اور 3 اگست تا 19 ستمبر تک کا عرصہ بالخصوص آپکے تعلقات کے لیے کسی امتحان سے کم نہ ہوگا محتاط رہیں وگرنہ بوجہ اختلافات آپکا سماجی وقار بری طرح مجروح ہوگا بعد از 19 ستمبر آپکے تعلقات میں بہتری آئے گی مجموعی طور پر سماجی حوالے سے یہ ایک مشکل سال ہوگا۔

**تعلیمی کیریئر:** ابتدائی تعلیمات حاصل کرنے والے دلو بچوں کو امسال 22 اگست تا 15 ستمبر تک کافی مشکلات کا سامنا ہوگا اور اعلی تعلیم حاصل کرنے والے دلو افراد کو امسال 22 اگست تا 15 ستمبر مشکل حالات کا سامنا ہوگا گذشتہ سال سے زحل کے سعد ترین اثرات آپکے تعلیمی کیریئر میں آپکے معاون ہیں یہ پروردگار کا خاص کرم ہے اس وقت سے بھرپور فائدہ اٹھائیں تعلیمی میدان میں طویل دورانیے کی پلاننگ آپکی بہترین کامیابی میں معاون ہوگی۔

**اولاد انعامی بانڈ لاٹری:** امسال بچوں کے حوالے سے آپکو ملے جلے حالات کا سامنا ہوگا 22 فروری تا 9 مارچ بیت الاولاد کا حاکم ہبوط پذیر ہونے سے آپکی پریشانیوں میں اضافہ ہوگا آپ بچوں کے کیریئر کے حوالے سے پریشان ہیں عین ممکن ہے اس سلسلہ میں آپکو اضافی اخراجات کرنا پڑیں 16 مئی تا 3 جون کا عرصہ ایکبار پھر آپکے لیے مسائل لے کر آرہا ہے آپکو بچوں کی جانب خصوصی توجہ دینا ہوگی بعد از 3 جون تا 26 ستمبر کا عرصہ بچوں کے حوالے سے آپکے لیے آسودگی لے کر آئے گا اولاد کے خواہشمند دلو افراد کو ان ایام میں خوشخبری مل سکتی ہے 26 ستمبر تا 13 اکتوبر اور 2 نومبر تا آخر سال کا عرصہ ایکبار پھر آپکو بچوں سے متعلقہ مسائل سے دوچار رکھے گا۔ انعامی بانڈ لاٹری وغیرہ کے شوقین افراد کا امسال کوئی بڑا انعام نکل سکتا ہے آپکے لیے جون تا ستمبر کا عرصہ بہترین وقت ہوگا۔

**شراکتی وازدواجی تعلقات:** آپکے بیت الذوج کا حاکم یکم جنوری تا 19 فروری حضیض اور وبال جیسی کیفیات میں رہتے ہوئے آپکے شراکتی ازدواجی تعلقات کے متاثر کررہا ہے آپکے پارٹنر کی نظر میں آپکا وقار کم ہورہا ہے۔ 21 مارچ تا 20 ستمبر آپکے معاملات میں تیزی سے بہتری آئے گی آپکا کوئی قریبی عزیز آپکو پارٹنرشپ کی آفر کررہا ہے آپ ازدواجی زندگی سے بھرپور لطف اندوز ہورہے ہیں 21 مئی تا 21 جون آپکے لیے ایک مشکل وقت ہوگا آپکے انفیز آپکی ازدواجی زندگی کو متاثر کررہے ہیں 21 جون سے حالات ایک بار پھر آپکے کے موافق ہونگے آپ نئی شراکت داریوں پر غور کررہے ہیں ایسے اقدامات کیلئے یہ انتہائی مناسب وقت ہوگا البتہ 23 ستمبر تا 23 اکتوبر کا عرصہ آپکو انتہائی محتاط روی سے گزارنا ہوگا کیونکہ حالات آپکے قابو سے باہر ہونگے اگر آپنے تدبر کا مظاہرہ نہ کیا تو مابین علیحدگی ہو جائے گی 22 دسمبر تا آخر سال کے ایام بھی آپکے لیے نامساعد حالات لے کر آرہے ہیں۔

**منگنی وشادی:** یہ سال آپکی منگنی وشادی دونوں طرح کی تقریبات کیلئے موافق حالات لے کر آرہا ہے مگر جہاں سال کا زیادہ عرصہ آپکے موافق ہوگا وہیں کچھ عرصہ ناموافق بھی ہوگا اور ان ایام سے گریز بہتر ہوگا۔ منگنی کیلئے 22 فروری تا 9 مارچ، 16 مئی تا 3 جون اور 26 ستمبر تا 13 اکتوبر کا عرصہ ناموافق ہے ہوگا ان ایام میں طے کی گئی نسبتیں غلط فہمیوں اور تکرار کی نظر ہونگی لہذا گریز بہتر ہوگا اسی طرح شادی کیلئے یکم جنوری تا 19 فروری، 21 مئی تا 21 جون، 23 ستمبر تا 23 اکتوبر اور سال کا آخری عشرہ قطعی مناسب وقت نہ ہوگا زندگی کے اہم ترین معاملے میں درست وقت کا انتخاب از حد ضروری ہے۔ آپکے لیے امسال 21 مارچ تا 20 اپریل، 21 جون تا 23 اگست اور 22 نومبر تا 22 دسمبر سال کے بہترین مواقع ہونگے ان ایام میں طے کیئے گئے بندھن انشاءاللہ بہترین ثابت ہونگے۔

**سفر:** گذشتہ سال کی طرح امسال بھی آپکو قریبی سفر اختیار کرنا پڑیں گے مگر آپکے بیت السفر میں جون تک مشتری کی منفی پوزیشن آپکی پریشانیوں میں اضافہ کا باعث ہوگی دوران سفر اپنی رقم کو بحفاظت رکھیں وگرنہ مالی نقصان کا سامنا ہوسکتا ہے۔ 11 مئی تا 3 اگست جلد بازی سے گریز کریں 3 اگست تا 19 ستمبر دوران سفر جھگڑے اور تیز رفتاری سے قطعی گریز کریں وگرنہ حادثہ کا قوی امکان ہے بیرون ملک سفر کے خواہشمند افراد کیلئے یہ سال کسی نعمت سے کم نہ ہوگا آپکے زائچہ میں زحل کی شرفی کیفیت آپکے بیرون ملک سفر اور امیگریشن کی راہ ہموار کررہی ہے مگر آپکو سال کے کچھ عرصہ ایسے اقدامات سے گریز کرنا بہتر ہوگا 2 تا 27 مارچ، 21 اپریل تا 16 مئی، 22 اگست تا 15 ستمبر، 2 نومبر تا 26 نومبر کا عرصہ آپکے لیے موافق نہ ہوگا ان ایام میں سفر اور ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے سے گریز کریں وگرنہ سوائے ناکامی کے کچھ ہاتھ نہ آئے گا۔

**ملازمت، کیریئر، روزگار:** ابتدائے سال تا 16 جنوری کیریئر کا حاکم شرفی گھر رہتے ہوئے آپکے کیریئر پر بہترین اثرات مرتب کررہا ہے۔ مگر یہ صورتحال زیادہ دیر برقرار نہیں رہے گی۔ 16 جنوری تا 23 فروری آپکا کاروبار زوال پذیر ہوگا اسی طرح 23 فروری تا 2 اپریل آپکی پریشانیوں میں مزید اضافہ ہوگا اس دوران بوجہ مایوسی

آپ کاروبار تبدیل یا بند کرنے کے بارے سوچ رہے ہیں کیونکہ آپکے اخراجات میں ایسے وقت تیزی آچکی ہے جبکہ خانہ مال کا حاکم منفی اثرات مرتب کر رہا ہے۔ بعداز 2اپریل تا 11 مئی آپکا کاروبار ایکبار پھر بہتری کیجانب مائل ہوگا آپکا کوئی قریبی عزیز یا بھائی بہن کاروبار میں بہتری کیلئے آپ سے تعاون کر رہے ہیں لیکن 11 مئی تا 3اگست بالعموم اور 3 اگست تا 19 ستمبر بالخصوص آپکے کیریئر روزگار کیلئے مشکل ترین وقت ہوگا ان ایام میں جذباتیت سے قطعی گریز کریں وگرنہ کاروباری خسارہ کا سامنا ہوگا ملازم پیشہ افراد کو نوکری سے ہاتھ دھونا پڑ سکتے ہیں محتاط رہیں 19 ستمبر کے بعد حالات انشاء اللہ بہتری کیطرف مائل ہونگے اکثر افراد کاروبار کو سنبھالنے کیلئے شراکت داری میں کاروبار کی ابتدا کر رہے ہیں سال کا باقی عرصہ انشاءاللہ حالات بہتر رہیں گے آپ کی ترقی کی راہیں کھل چکی ہیں۔

**خصوصی احکامات:** 2011 مجموعی طور پر آپکے لیے ایک ملا جلا سال ثابت ہوگا اس سال آپکو زندگی کے تمام امور میں انتہائی محتاط روی سے چلنا ہوگا قدرت جہاں آپکے لیے آسائشیں مہیا کر رہی ہے وہیں آپکے امتحانات کا سلسلہ بھی جاری ہے سال کی ابتدا یعنی یکم جنوری تا 8 فروری اور 8 تا 19 فروری بیت الذوج کا حاکم بالترتیب حضیض اور وبال کا شکار ہونے سے آپکے شراکتی ازدواجی معاملات متاثر ہونگے اس حضیض سے جہاں آپکے خفیہ دشمن مقہور ہونگے وہیں آپکی ذات بھی زبان زد عام ہوگی۔ 12 تا 13 جنوری کو بارہویں مریخ کا شرف جہاں آپکے عزیز و اقارب کیساتھ تعلقات اور آپکے کیریئر پر انتہائی سعد اثرات مرتب کر دے گا وہیں آپکے خلاف سازشیں کرنے والے خفیہ دشمنوں کو بھی کامیابی سے ہمکنار کر دے گا یہ وہی اول الذکر وقت ہوگا جب آپکی ذات پر انگلیاں اٹھ رہی ہیں یکم مارچ کو خانہ مال میں عطارد کا ہبوط مالی امور میں نقصان کو ظاہر کر رہا ہے۔ ان تواریخ میں کسی بھی قسم کا چیک یا تحریر وغیرہ دینے سے گریز کریں بچوں کے ساتھ اختلافات پیدا ہو سکتے ہیں آپکو شراکتی مالی امور میں نقصان کا اندیشہ ہے 8 اپریل کو شرف شمس ہونے سے عزیز و اقارب کیساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی آپکے شراکتی ازدواجی امور بہتری کیجانب گامزن ہونگے۔ 18 اپریل کا شرف زہرہ خاندان کی جانب سے آسودگی کا مظہر ہے آپ گھر کی تزئین و آرائش میں مصروف ہیں خاندان کا کوئی فرد آپکی مالی معاونت کر رہا ہے۔ 4 تا 6 جون مریخ کا وبال آپکے لیے کاروباری مشکلات لے کر آرہا ہے کسی عزیز کیوجہ سے خاندان میں آپکے اختلافات بڑھ رہے ہیں۔ 27 جون کو پانچویں زہرہ کا اوج بچوں کیجانب سے خوشخبری لے کر آرہا ہے آپ افیئرز میں دلچسپی لے رہے ہیں وہ افراد جنکی تا حال منگنی نہیں ہوئی انشاءاللہ اب متوقع ہے 11 جولائی کا اوج شمس آپکی صحت پر بہترین اثرات مرتب کرے گا آپکی موجودہ ملازمت میں بہتری آئے گی شراکت داری اور عقد و شادی کیلئے یہ بہترین وقت ہوگا۔ 12 ستمبر کا ہبوط زہرہ خاندان بالخصوص والدہ کیجانب سے پریشانیوں میں مبتلا کر رہا ہے آپ شدید ذہنی دباؤ کا شکار ہو رہے ہیں محتاط رہیں ان ایام میں آپکی چوری ہو سکتی ہے شراکتی مالی امور میں مالی نقصان کا بھی اندیشہ ہے۔ 14 تا 16 ستمبر بیت الصحت میں مریخ کا ہبوط آپکی صحت کو بُری طرح متاثر کر رہا ہے عین ممکن ہے آپکو سرجری کروانا پڑے ان ایام میں ملازم پیشہ افراد کو خاص احتیاط کرنا ہوگی آپکی جذباتیت کی وجہ سے نوکری جا سکتی ہے کاروباری افراد کو بھی کاروباری مشکلات کا سامنا ہوگا۔ 17 ستمبر کو آٹھویں عطارد کا شرف ایکبار پھر بچوں کیجانب سے خوشی کا باعث ہوگا آپکے افیئرز عروج پر ہیں مشترکہ مالی معاملات میں مالی فائدہ متوقع ہے آپکا کوئی لکی انعام نکل سکتا ہے۔ 11 اکتوبر کو ناویں شمس کا ہبوط سسرالی عزیز و اقارب کیساتھ اختلافات کو بڑھا رہا ہے جسکی وجہ آپکے شراکتی ازدواجی تعلقات ہونگے ان ایام میں بیرون ملک سفر یا ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے سے گریز کریں 12 تا 20 اکتوبر کو کہ آپکے طالع کا حاکم شرفیاب ہوگا مگر یہ اتنے فوائد کا حامل نہ ہوگا جتنا کہ ہونا چاہیے اور یہ آپکے لیے تو انتہائی بہتر ہے کیونکہ یہی زحل آپکے بیت الاعداء یعنی خفیہ دشمنوں کا بھی حاکم ستارہ ہے اسکا شرف یقیناً آپکے لیے خاصے مسائل کا بھی باعث بن سکتا ہے۔ 16 اکتوبر کو کیریئر کے گھر عطارد کا اوج آپکے لیے اضافی آمدن کے دروازے کھول دے گا بچوں کیجانب سے بہتر ملازمت کی خوشخبری مل سکتی ہے۔ 19 تا 21 اکتوبر بیت الذوج میں مریخ کا اوج آپکے شراکتی ازدواجی تعلقات میں جاری تلخیوں اور اختلافات کے خاتمے کا باعث ہوگا آپکو نئی شراکت داری کی آفر ہو سکتی ہے۔ ان ایام میں کی گئی شادیاں آپکے کیریئر پر انتہائی سعد اثرات مرتب کریں گی۔ 5-6 نومبر عطارد کا وبال بچوں اور شراکتی مالی امور میں مشکلات پیدا کر رہا ہے دوستوں سے وابستہ امیدیں پوری نہ ہونے سے آپ ذہنی دباؤ کا شکار ہو رہے ہیں۔ امسال ہونے والے شمسی و قمری گرہن آپکی صحت ازدواجی تعلقات بچوں اور دوستوں کیجانب سے پریشانیوں میں اضافہ کا باعث ہونگے۔ صدقہ اور نماز کی ادائیگی سے ان کے مضر اثرات سے یقینی بچاؤ ممکن ہے امید ہے کہ تمام حالات کے پیش نظر آپ مشکل اوقات میں پروردگار سے دعاؤں اور صدقات کے ذریعے اپنے لیے پیشگی امان حاصل کر سکیں گے۔

**وردِ خاص:** روزانہ بعد از نماز فجر ۳۰۰ مرتبہ سورۃ یوسف آیت نمبر ۲۴ ورد کریں بمعہ اول و آخر 11-11 مرتبہ درود پاک۔

**صدقہ:** بروز ہفتہ 800 گرام کالے ماش یا کالے چنے کسی مستحق کو دیں۔

**برج:** حوت **PISCES** **سیّارہ:** مشتری



**رنگ:** ______ سبز، بھورا، خاکی
**عنصر:** ______ آبی
**جواھر:** ______ زمرد، یاقوت
**بھترین شریک حیات:** ______ سرطان، عقرب
**ناموافق ساتھی:** ______ جوزا، سنبلہ، قوس

**بیماریاں:** امراضِ قلب، دردِ شانہ، مرگی، حلق کی بیماریاں

**دن:** جمعرات **عدد:** ۷، ۳ 20 Feb to 20 Mar

**اہم نکات:** سال 2011ء آپکے لیے خاصی مشکلات کا حامل ہوگا آپکے طالع اور کیریئر کا حاکم ستارہ مشتری جون تک بالخصوص حالت حضیض میں رہتے ہوئے آپکو مسائل سے دوچار رکھے گا اسکے علاوہ بارہویں کا حاکم زحل شرفی کیفیت کی وجہ سے آپکے خلاف خفیہ سازشوں کو بڑھادے گا۔ اسسال ہونے والے گرہن زائچہ کے اہم ترین گھروں بیت الاولاد اور بیت الصحت کو بالخصوص متاثر کررہے ہیں۔ خانہ مال میں مشتری کا حضیض آپکی معشیت کو بُری طرح متاثر کرے گا۔ گوکہ خانہ مال کا حاکم مریخ شرف اور اوج میں رہتے ہوئے آپکی معاشی پوزیشن کو مستحکم کرے گا، مگر اسکا ہبوط اور وبال بہرحال آپکی مشکلات میں اضافہ کا باعث ہونگے مزید تفصیلات اگلی سطور میں ملاحظہ فرمائیں۔

**صحت:** ابتدائے سال تا 19 فروری آپکو صحت کے مسائل کا سامنا ہوگا الغرضی مت کریں 21 مارچ کو بیت الصحت کو حاکم شرفیاب ہونے سے نہ صرف جاری صحت کے مسائل کا خاتمہ ہوگا بلکہ آپکی صحت پر خوشگوار اثرات مرتب ہونگے 21 مئی تا 21 جون ایکبار پھر صحت سے متعلقہ ہلکے پھلکے مسائل کا سامنا ہوگا بعد از 21 جون تا 23 اگست آپ صحت کیجانب سے کافی مطمئن نظر آرہے ہیں البتہ 23 ستمبر تا 23 اکتوبر کا عرصہ آپکی صحت کے حوالے سے پریشان کن نظر آرہا ہے۔ آپکو کمر یا گردے سے متعلقہ مسائل کا سامنا ہوگا کسی بھی قسم کی لاپرواہی بڑے نقصان کا باعث ہوگی اسکے علاوہ اسسال ہونے والے چار شمسی اور ایک قمری گرہن بھی آپکی صحت کو متاثر کرسکتے ہیں ان سے بچاؤ کیلئے صدقہ اور نماز کسوف وخسوف ضرور ادا کریں۔

**سماجی تعلقات:** اسسال طالع کا حاکم منفی پوزیشن میں ہونے کیوجہ سے آپکو اپنے تعلقات کے حوالے سے انتہائی محتاط روش اختیار کرنا ہوگی جون تک آپکے کاروباری معاملات آپکے سماجی وقار کو مجروح کرسکتے ہیں محتاط رہیں۔ دوسری طرف 2 تا 27 مارچ بیت الاقرباء کا حاکم طرح میں ہونے سے عزیز واقارب بالخصوص بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات کشیدہ ہوسکتے ہیں بعد از 27 مارچ انشاء اللہ حالات میں بہتری آئے گی سابقہ کشیدگی کا خاتمہ ہوگا 21 اپریل تا 16 مئی ایکبار پھر تناؤ کی کیفیت پیدا ہورہی ہے عزیز واقارب کیجانب سے آپکو مالی نقصان پہنچانے کی کوشش کشیدگی کا باعث ہوگی آپکے تعلقات بُری طرح متاثر ہونگے 16 مئی تا 4 جولائی حالات میں بہتری متوقع ہے آپکا وقار بحال ہورہا ہے مگر ابھی امتحان ختم نہیں ہوا 22 اگست تا 15 ستمبر آپکی شراکت داریاں اور ازدواجی تعلقات آپکے لیے مسائل کا باعث ہیں اگر آپنے خود پر قابو نہ رکھا تو آپکا سماجی وقار بُری طرح مجروح ہوگا اسی طرح 2 تا 26 نومبر کا عرصہ عزیز واقارب اور کاروباری رفقاء کیساتھ تعلقات میں کشیدگی پیدا کررہا ہے۔ مجموعی طور پر یہ سال آپکے سماجی تعلقات کیلئے ایک کڑا سال ہوگا۔

**شراکتی وازدواجی تعلقات:** آپکے شراکتی ازدواجی تعلقات کو اسسال ملے جلے حالات کا سامنا ہوگا سال کی ابتدا بہتر ہوگی مگر 22 فروری تا 9 مارچ کا عرصہ آپکے لیے سال کا مشکل ترین وقت ہوگا آپکے مابین تعلقات انتہائی تیزی سے بگڑیں گے اگر آپنے اپنی سوچ اور زبان کو کنٹرول نہ کیا تو آپکے مابین علیحدگی ہو جائے گی 21 مارچ تا 16 مئی گوکہ حالات بہتری کیطرف مائل ہونگے مگر احتیاط لازم ہے۔ 9 تا 17 جون حالات میں تیزی سے بہتری آئے گی آپکا کوئی قریبی عزیز آپکو شراکت داری کی آفر کرسکتا ہے۔ 28 جولائی تا 26 ستمبر آپکے شراکتی ازدواجی تعلقات کے حوالے سے سال کا بہترین عرصہ ہے مگر اسی دورانیے میں عطارد کی رجعت بھی ہوگی رجعت کے ایام میں محتاط گفتگو آپکو مسائل سے محفوظ رکھ سکتی ہے۔ ان ایام میں شراکتی معاہدوں کا بغور جائزہ ضرور لیں آپسے تحریری غلطی کا امکان ہے 26 ستمبر تا 13 اکتوبر کا عرصہ ایکبار پھر آپکے لیے مشکل ثابت ہوگا آپ ذہنی دباؤ کا شکار ہیں مالی نقصان ہوسکتا ہے۔ باقی سال حالات انشاء اللہ بہتر رہیں گے۔

**تعلیمی کیریئر:** حوت بچوں کو اسسال ملے جلے حالات کا سامنا ہوگا آپکے لیے 21 اپریل تا 16 مئی اور 22 اگست تا 15 ستمبر کا عرصہ مشکل ثابت ہوگا۔ اور اعلیٰ تعلیمات حاصل کرنے والے افراد کو 16 جنوری تا 23 فروری، 11 مئی تا 19 ستمبر مشکل حالات کا سامنا ہوگا جلد بازی اور جذباتیت سے گریز کریں وگرنہ آپکا تعلیمی سلسلہ منقطع ہوسکتا ہے۔ ان ایام میں مریخ سے منسوبہ صدقات بہتر علاج ہوگا۔

**اولاد، سٹہ بازی یا پرائز لاٹری:** آپکے بیت الاولاد کا حاکم قمر ہر ماہ شرف وہبوط وغیرہ سے گزرتے ہوئے آپکے بچوں سے واسطہ معاملات پر سعد ونحس اثرات مرتب کرتا ہے اس طرح آپکو ہر ماہ اچھی بُری دونوں طرح کی صورتحال کا سامنا ہوتا ہے اسسال 16 جون کو ہونے والا قمری گرہن آپکے بچوں کے معاشی اور قرض وغیرہ سے منسوبہ معاملات کو ڈسٹرب کررہا ہے۔ 21 جون تا 23 جولائی انشاء اللہ بچوں کے مزاج میں تیزی کا عنصر نمایاں ہوگا آپکے بچوں کے افیئرز آپکی مشکلات میں اضافہ کررہے ہیں دوسری جانب آپکے بچوں کو کیریئر جاب وغیرہ کی پرابلم ہوسکتی ہے 10 دسمبر کو ہونے والا قمری گرہن آپکے بیرون ملک مقیم اور امیگریشن کے خواہشمند بچوں کے لیے مشکلات کا باعث ہوگا۔

**منگنی وشادی:** گذشتہ سال کی طرح اسسال بھی آپکو منگنی کے کئی ایک مواقع میسر ہونگے مگر 3 اگست تا 19 ستمبر ایسی کسی بھی تقریب کے انعقاد سے گریز کریں ورنہ

حالات میں بہتری متوقع ہے آپکا وقار بحال ہو رہا ہے مگر ابھی امتحان ختم نہیں ہوا 22 اگست تا 15 ستمبر آپکی شراکت داریاں اور ازدواجی تعلقات آپکے لیے مسائل کا باعث ہیں اگر آپ نے خود پر قابو نہ رکھا تو آپکا سماجی وقار بری طرح مجروح ہوگا اسی طرح 2 تا 26 نومبر کا عرصہ عزیز و اقارب اور کاروباری رفقاء کیساتھ تعلقات میں کشیدگی پیدا کر رہا ہے۔ مجموعی طور پر یہ سال آپکے سماجی تعلقات کیلئے ایک کڑا سال ہوگا۔

**شراکتی و ازدواجی تعلقات:** آپکے شراکتی ازدواجی تعلقات کو اسال ملے جلے حالات کا سامنا ہوگا سال کی ابتدا بہتر ہوگی مگر 22 فروری تا 9 مارچ کا عرصہ آپکے لیے سال کا مشکل ترین وقت ہوگا آپکے مابین تعلقات انتہائی تیزی سے بگڑیں گے اگر آپ نے اپنی سوچ اور زبان کو کنٹرول نہ کیا تو آپکے مابین علیحدگی ہو جائے گی 21 مارچ تا 16 مئی گو کہ حالات بہتری کیطرف مائل ہونگے مگر احتیاط لازم ہے۔ 9 تا 17 جون حالات میں تیزی سے بہتری آئے گی آپکا کوئی قریبی عزیز آپکو شراکت داری کی آفر کر سکتا ہے۔ 28 جولائی تا 26 ستمبر آپکے شراکتی ازدواجی تعلقات کے حوالے سے سال کا بہترین عرصہ ہے مگر اسی دورانیے میں عطارد کی رجعت بھی ہوگی رجعت کے ایام میں محتاط گفتگو آپکو مسائل سے محفوظ رکھ سکتی ہے۔ ان ایام میں شراکتی معاہدوں کا بغور جائزہ ضرور لیں آپسے تحریری غلطی کا امکان ہے 26 ستمبر تا 13 اکتوبر کا عرصہ ایکبار پھر آپکے لیے مشکل ثابت ہوگا آپ ذہنی دباؤ کا شکار ہیں مالی نقصان ہوسکتا ہے۔ باقی سال حالات انشاء اللہ بہتر رہیں گے۔

**تعلیم کیریئر:** حوت بچوں کو اسال ملے جلے حالات کا سامنا ہوگا آپکے لیے 21 اپریل تا 16 مئی اور 22 اگست تا 15 ستمبر کا عرصہ مشکل ثابت ہوگا۔ اور اعلیٰ تعلیمات حاصل کرنے والے افراد کو 16 جنوری تا 23 فروری، 11 مئی تا 19 ستمبر مشکل حالات کا سامنا ہوگا جلد بازی اور جذباتیت سے گریز کریں ورگنہ آپکا تعلیمی سلسلہ منقطع ہوسکتا ہے۔ ان ایام میں مریخ سے منسوبہ صدقات بہتر علاج ہوگا۔

**اولاد انعامی بانڈ لاٹری:** آپکے بیت الاولاد کا حاکم قمر ہر ماہ شرف و ہبوط وغیرہ سے گزرتے ہوئے آپکے بچوں سے وابسطہ معاملات پر سعد و نحس اثرات مرتب کرتا ہے اس طرح آپکو ہر ماہ اچھی بری دونوں طرح کی صورتحال کا سامنا ہوتا ہے اسال 16 جون کو ہونے والا قمری گرہن آپکے بچوں کے معاشی اور قرض وغیرہ سے منسوبہ معاملات کو ڈسٹرب کر رہا ہے۔ 21 جون تا 23 جولائی انشاء اللہ بچوں کے مزاج میں تیزی کا عنصر نمایاں ہوگا آپکے بچوں کے افیئر ز آپکی مشکلات میں اضافہ کر رہے ہیں دوسری جانب آپکے بچوں کو کیریئر جاب وغیرہ کی پرابلم ہوسکتی ہے 10 دسمبر کو ہونے والا قمری گرہن آپکے بیرون ملک مقیم اور امیگریشن کے خواہشمند بچوں کے لیے مشکلات کا باعث ہوگا۔

**منگنی و شادی:** گذشتہ سال کی طرح اسال بھی آپکو منگنی کے کئی ایک مواقع میسر ہونگے مگر 3 اگست تا 19 ستمبر ایسی کسی بھی تقریب کے انعقاد سے گریز کریں ورنہ سوائے اختلافات کے کچھ ہاتھ نہ آئے گا گذشتہ کئی سال سے آپکی شادی بوجہ زحل التوا کا شکار چلی آرہی تھی گذشتہ سال اگست سے رکاوٹوں کا دور ختم ہو چکا ہے اب ایسی تقریبات کا انعقاد ممکن ہوگا اسال آپکے لیے 9 مارچ تا 16 مئی، 3 تا 19 جون، 28 جولائی تا 9 ستمبر اور 13 اکتوبر تا 2 نومبر کا عرصہ سال کا نکاح و شادی کیلئے بہترین وقت ہوگا۔ البتہ 22 فروری تا 9 مارچ، 16 مئی تا 3 جون اور 26 ستمبر تا 13 اکتوبر ایسی تقریبات سے قطعی گریز کریں ان ایام میں کی گئی شادیاں غلط فہمیوں کا شکار ہونگی۔

**سفر:** اسال بھی آپکو گذشتہ کیطرح نزدیکی سفر اختیار کرنا ہونگے 21 اپریل تا 16 مئی، 22 اگست تا 15 ستمبر اور 2 تا 26 نومبر سفر سے گریز کریں آپکے لیے مطلوبہ نتائج کا حصول مشکل ہوگا بیرون ملک سفر کے خواہشمند افراد کیلئے یکم تا 16 جنوری، 12 اپریل تا 11 مئی اور 19 ستمبر تا 11 نومبر ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے کے بہترین ایام ہیں بالخصوص ستمبر تا نومبر آپکو بیرون ملک سے بہترین جاب کی آفر ہو سکتی ہے۔ البتہ 16 جنوری تا 23 فروری، 11 مئی تا 19 ستمبر بیرون ملک سفر یا ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے سے گریز کریں ورگنہ وقت اور پیسہ ضائع ہونے کی قومی امکانات ہیں ان ایام میں اپیل وغیرہ سے بھی گریز کریں۔

**معیشت، کیریئر، روزگار:** سال 2011ء آپکے کیریئر کے لیے ایک کڑا امتحان ثابت ہوسکتا ہے۔ آپکے کیریئر کا حاکم مشتری 22 جنوری تا 4 جون حضیض جیسی منفی پوزیشن کا حامل ہونے سے آپکا روزگار بری طرح متاثر ہوگا مشتری کا یہ حضیض عین آپکے خانہ مال میں ہوگا اسطرح آپکی معیشت پر بھی مشتری کے نحس اثرات ہونگے گو کہ بعد از جون مشتری کے اگلے برج چلے جانے سے دباؤ میں کمی واقع ہوگی مگر آپکے لیے گذشتہ پوزیشن میں آنا مشکل ہوگا اسی دوران خانہ مال کا حاکم مریخ 16 جنوری تک شرفی کیفیت اور 19 ستمبر تا 11 نومبر اوج کے گھر ہونے سے آپکی مالی صورتحال میں بہتری کا باعث ہوگا مگر اس سے صرف سابقہ گڑھے ہی بھرے جاسکیں گے کیونکہ 11 مئی تا 21 جون مریخ کا وبال اور 3 اگست تا 19 ستمبر مریخ کا ہبوط آپکو خاصہ نقصان پہنچا چکے ہونگے اسال آپکو ہر قدم پھونک پھونک کر رکھنا ہوگا پروردگار آپکا حامی و ناصر ہو۔

**خصوصی انتظامات:** جیسا کہ آپکے گذشتہ سطور سے اندازہ ہو چکا ہے مجموعی طور پر یہ سال آپکے لیے ایک مشکل سال ثابت ہوگا یہ پروردگار کی خاص کرم نوازی ہے کہ آپکو وقت سے پہلے آگاہی مل رہی ہے اپنی مشکلات سے منسوبہ دعاؤں اور صدقات کی ادائیگی سے آپ ان مسائل سے بچ سکتے ہیں سال کی ابتداء میں ہی یکم جنوری کو گیارہویں سس کا حضیض آپکی صحت اور ملازمت پر منفی اثرات مرتب کر رہا ہے۔ 3-12 جنوری کو خانہ مال کا حاکم شرفیاب ہونے سے آپکی مالی پوزیشن مستحکم ہو رہی ہے آپ اپنی خواہشات کی تکمیل پر اخراجات کر رہے ہیں۔ بیرون ملک سفر اور ویزہ اپلائی کرنے کیلئے بہترین وقت ہے 8 فروری کو ہونے والا شمس کا وبال جہاں ایکبار پھر آپکی صحت اور ملازمت سے منسوبہ امور کو متاثر کر رہا ہے وہیں آپکے ظاہر باطنی

